besturdubooks.wordpress.com

# آٹھویں کرامت

## ایک تعجب خیز کرامت

ایک رومی کہتے ہے میرے اسلام لانے کی وجہ یہ ہوئی کہ مسلمان ہم پر چڑھ آئے اور میں ان کی تاک میں ان کے ساتھ ساتھ چلتا تھا۔ اتفاقاً ایک دن اخیر کی فوج کو غافل پا کر میں نے ان میں سے تقریباً دس آدمی گرفتار کر لئے اور باندھ کر خچروں پر سوار کیا اور ہر ایک پر ایک ایک پہرہ دار مقرر کیا۔ ایک دن میں نے ان میں سے ایک شخص کو نماز پڑھتے ہوئے دیکھا۔ میں نے اس کے نگہبان سے اس کے متعلق جواب طلب کیا۔ اس نے کہا کہ یہ شخص جب نماز کا وقت آتا ہے تو مجھ سے کہتا ہے ایک اشرفی دوں گا مجھے نماز پڑھ لینے دے ہمیشہ سے اسی طرح دیتا ہے اور نماز پڑھتا ہے میں نے کہا اس کے پاس کچھ ہے؟ کہا نہیں ہے لیکن جب وہ نماز ادا کر چکتا ہے تو اپنا ہاتھ زمین پر مار کر اٹھاتا ہے تو اس کے ہاتھ میں ایک اشرفی آجاتی ہے اور وہ مجھے دے دیتا ہے۔ جب دوسرا دن ہوا تو میں نے پرانے کپڑے پہنے اور ایک ادنی درجہ کے گھوڑے پر سوار ہو کر اس شخص کے سپاہی کے ساتھ ہو لیا تا کہ اس کی سچائی دیکھوں۔ جب ظہر کا وقت آیا تو انہوں نے مجھ سے اشارہ سے کہا اگر نماز پڑھنے دو گے تو میں تمہیں ایک دینار دوں گا۔ میں نے اشارہ سے کہا میں دو دینار لوں گا پھر انہوں نے اشارہ سے کہا اچھا۔ جب وہ نماز سے فارغ ہوئے تو زمین پر ہاتھ مار کر دو دینار نکالے اور میرے حوالے کئے۔ جب عصر کا وقت آیا تو انہوں نے پھر پہلے ہی کی طرح اشارہ کیا۔ میں نے کہا میں پانچ دینار سے کم نہ لوں گا کہا اچھا۔ جب نماز سے فارغ ہوئے تو پہلے کی طرح زمین پر ہاتھ مار کر پانچ دینار مجھے اٹھا کر دیئے۔ جب مغرب کا وقت آیا تو پھر اشارہ کیا۔ میں نے کہا میں دس دینار سے کم نہ لوں گا۔ انہوں نے قبول کیا اور نماز سے فارغ ہو کر پہلے کی طرح زمین پر ہاتھ مار کر دس دینار میرے حوالے کئے۔ جب وہ منزل پر پہنچے اور صبح ہوئی تو میں نے ان کی حالت دریافت کی اور انہیں دارالاسلام کی جانب لوٹنے کی اجازت دی انہوں نے لوٹ جانا قبول کیا۔ میں نے انہیں ایک خچر پر سوار کر کے ان کے ساتھ توشہ بھی رکھ دیا اور اپنے آپ میں نے خچر پر سوار کیا اس وقت انہوں نے کہا اللہ تعالیٰ تم کو اس کے پاس اپنے پسندیدہ دین میں قوت دے۔ اسی وقت سے میرے

besturdubooks.wordpress.com



دل میں اسلام کی محبت پیدا ہوگئی۔ میں نے ان کے ہمراہ اپنی مقرب جماعت سے کئی آدمی حفاظت کے لئے بھیجے اور ان سے کہہ دیا کہ دارالاسلام میں جو پہلا شہر تمہیں ملے اس میں انہیں پہنچادو۔ اور ان کو دوات اور کاغذ دیا۔ اور ایک نشان مقرر کیا کہ تم پہنچ کر یہ نشان کاغذ پر لکھ دو تاکہ میں جان لوں کہ انہوں نے احتیاط سے تمہیں پہنچادیا۔ ہمارے اور اس کے شہر کے درمیان چار روز کا راستہ تھا۔ جب پانچواں روز ہوا تو وہ لوگ واپس لوٹ آئے مجھے اندیشہ ہوا کہ کہیں ان لوگوں نے قتل نہ کردیا ہو۔ میں نے ان سے پوچھا تو انہوں نے کہا جب ہم تم سے جدا ہوئے تو ایک لحظہ میں وہاں پہنچ گئے۔ اور یہ چار دن ہمیں لوٹنے میں لگے۔

## نویں کرامت

### حضرت سفیان یمنیؒ کی کرامت

شیخ کبیر عارف باللہ حضرت سفیان یمنیؒ ایک مرتبہ عدن میں داخل ہوئے ان سے کہا گیا کہ یہاں ایک یہودی ہے اسے بادشاہ نے ایک بڑے صوبہ کا حاکم بنا رکھا ہے اور اسے بڑا مرتبہ اور منصب حاصل ہوگیا ہے، اب مسلمان اس کی ہمرکابی میں چلتے ہیں اور وہ جب بیٹھتا ہے تو اس کے سر پر کھڑے رہتے ہیں۔ چنانچہ شیخ سفیان اس کے پاس گئے اور یہ ان کی ریاضت اور تجرد اور فقیرانہ شکل کا زمانہ تھا، آپ نے دیکھا تو وہ کرسی پر بیٹھا تھا اور مسلمان اس کے آگے زمین پر کھڑے تھے اور خدمت گزاری کرتے تھے، جب اس کے پاس پہنچے تو کہا کہہ اشھد ان لا الٰہ الا اللہ واشھدُ ان محمدارسول اللہ پڑھو وہ چلایا اور اپنی فوج کو مدد کے لئے بلایا لیکن فوج کسی طرح اس کی مدد کو نہ پہنچ سکی پھر آپ نے اس پر کلمہ شہادت دوسری اور تیسری بار پیش کیا اور وہ ہر مرتبہ فوج کو پکارتا رہا اور فوج اس کی مدد نہیں کرسکتی تھی تیسری دفعہ کے بعد شیخ نے بائیں ہاتھ سے اس یہودی کے بال پکڑے اور سیدھے ہاتھوں میں ایک چھوٹا سا چاقو لیا اور بسم اللہ اللہ اکبر کہہ کر اسے ذبح کردیا اور اللہ کے نام پر قربانی کی پھر اپنی جگہ پر لوٹ گئے اور جامع مسجد کے پاس بیٹھا کرتے تھے۔ یہ خبر رفتہ رفتہ امیر تک پہنچی اس نے اس خبر کا یقین نہ کیا کیونکہ وہ یہودی بادشاہ کا خادم اور اس کے خواص میں سے تھا خصوصاً جب یہ سنا کہ قاتل ایک فقیر آدمی ہے۔ پھر جب متواتر خبر پہنچی تو غلاموں سے کہا کہ اس شخص

besturdubooks.wordpress.com


کو میرے پاس پکڑ لاؤ مگر غلام اس کے پاس تک نہ پہنچ سکے۔اور جامع مسجد تک جا کے واپس لوٹ گئے۔اس وقت امیر خود سوار ہو کر اپنی فوج کے ساتھ نکلا اور جامع مسجد میں پہنچا انہیں تکلیف تو کیا پہنچاتے ان میں سے بھی کسی کو حضرت کے پاس جانے کی جرأت نہ ہوئی اس وقت امیر سمجھ گیا کہ ان کی اللہ کی جانب سے حفاظت ہوتی ہے۔اور وہاں سے لوٹا تو اسے بادشاہ کی جانب سے سختی کا اندیشہ ہوا کیونکہ شہر اس کی حفاظت میں تھا چنانچہ اس نے عقلمند اور اہل رائے سے مشورہ کیا بعض عقلمندوں نے رائے دی کہ یہ لوگ اولیاء اللہ ہیں اور آپس میں تعلق رکھتے ہیں اور لحج میں ایک ولی اللہ ہیں ان کا نام عابدی ہے ان کے پاس کسی کو بھیج کر بلواؤ اور ان سے اس قصہ کی شکایت کرو۔ چنانچہ قاصد بھیج کر انہیں بلوایا اور ان سے شکایت کی اور انہیں مجبور کیا اور کہا کہ میں یہ چاہتا ہوں کہ قاتل بادشاہ کا جواب آنے تک شہر سے نہ نکلنے پائے۔انہوں نے فرمایا انشاء اللہ ایسا ہی ہوگا۔پھر حضرت عابدی امیر کے پاس سے چل کر شیخ سفیانؒ کے پاس آئے ان میں صحبت اور محبت تھی اور حضرت عابدی نے ان کے فعل کا شکریہ ادا کیا اور فرمایا تم نے مسلمانوں کے راستہ سے یہ پتھر اکھیڑ دیا۔پھر فرمایا ہمارے ساتھ ٹہلنے کے لئے چلو حتی کہ قید خانہ کے دروازہ تک پہنچے اس وقت عابدی نے قید خانہ کے داروغہ سے فرمایا ان کو پکڑو اور بیڑیاں پہنا کر قید کر دو اور حضرت سفیان نے بیڑیوں کے واسطے پیر پھیلا دیئے اور کہا ہم فرمانبردار ہیں چنانچہ قید ہو گئے اور کئی روز تک قید خانہ میں اس طرح پر رہے کہ جب چاہتے بیڑیاں پاؤں میں رہنے دیتے اور جب چاہتے اتار کر پھینک دیتے۔ جب جمعہ کا دن آیا اور نماز کا وقت قریب ہوا تو آپ بیڑیاں اتار کے جامع مسجد میں پہنچے، مسجد آدمیوں سے بھری ہوئی پائی، آپ مسجد میں داخل ہو کر امیر کے قریب جا پہنچے۔پھر لوگوں کی طرف دیکھ کر فرمایا ان مردوں پر نماز پڑھتا ہوں اور چار تکبیریں کہتا ہوں پھر اللہ اکبر کہا اور مسجد سے نکل کر قید خانہ میں واپس لوٹ گئے اور ایک مدت تک وہاں رہے حتی کہ بادشاہ کا جواب آیا جس میں لکھا تھا اسے چھوڑ دو ہم خود اس سے سلامتی چاہتے ہیں۔اس سے پہلے انہوں نے دعوی کیا تھا کہ شہر اور ملک سب ان کا ہے تمہارا نہیں ہے۔پھر وہ قید خانہ سے نکل گئے۔اس کے بعد کسی بادشاہ یا کسی شیطان کا ان پر قابو نہ چلا۔ایک مرتبہ اسی طرح ان کو سلطان کے ساتھ ایک قصہ پیش آیا ایک روز آپ باشاہ کے پاس پہنچ گئے اور ان سے کہا ہمارے ملک سے نکل جاؤ اور یہ مقام ابین میں جہاں سے عدن

besturdubooks.wordpress.com



دو منزل پر واقع تھا، اور سلطان وہاں سے ڈر کر چلے بھی گئے تھے۔

## دسویں کرامت

## زہرِ قاتل پینے والے بزرگ کی کرامت

ایک کافر بادشاہ مسلمانوں کے شہروں پر قابض ہوگیا اور ان کا خون کیا اور مال لوٹا اور بعض فقراء اور مشائخ کے قتل کا بھی ارادہ کیا شیخ نے اس سے مل کے اس کام سے منع کیا۔ ان سے بادشاہ نے کہا اگر تم سچے ہو تو مجھے کچھ علامت دکھاؤ؟ چنانچہ شیخ نے اونٹ کی مینگنی کی طرف اشارہ کیا وہ فوراً جواہر بن کر چمکنے لگ گئے۔ اور خالی کوزوں کی طرف اشارہ کیا جو زمین پر رکھے ہوئے تھے وہ ہوا پر معلق ہوگئے اور پانی سے بھر گئے ان کے منہ زمین کی طرف اوندھے ہوئے تھے اور ان میں سے ایک قطرہ بھی نہیں ٹپکتا تھا۔

بادشاہ دیکھ کر گھبرایا اس کے ایک ہم نشین نے کہا اسے بڑی بات مت جان یہ جادو ہے۔ بادشاہ نے کہا کچھ اور دکھاؤ؟

شیخ نے آگ جلانے کا حکم دیا۔ جب آگ خوب دہک گئی اس وقت فقراء سے کہا کہ مجلس سماع گرم کرو۔ جب ان پر وجد طاری ہوگیا تو شیخ ان فقراء کے ساتھ آگ میں گھس گئے اور آگ بہت تیز تھی اس وقت شیخ نے بادشاہ کے لڑکے کو بھی ساتھ لے لیا اور آگ میں چاروں طرف گھمایا اور اسے لے کر چل دیئے اور غائب ہوگئے اور معلوم نہ ہوا کہ کہاں گئے بادشاہ موجود تھا دیکھ کر اپنے بچے کے غائب ہونے پر بہت گھبرایا تھوڑی دیر کے بعد دونوں آموجود ہوئے اور بادشاہ کے بیٹے کے ایک ہاتھ میں سیب اور دوسرے ہاتھ میں انار تھا۔ بادشاہ نے پوچھا تو کہاں تھا۔ کہا باغ میں تھا وہاں سے میں نے دو عدد توڑ لئے اور نکل آیا بادشاہ متحیر ہوا اس کے بدمعاش ساتھیوں نے کہا کہ یہ بھی ایک باطل تماشا ہے۔

اس وقت بادشاہ نے کہا تم جو کچھ بتاؤ ہم اس کو سچ نہیں مانیں گے حتی کہ تم یہ پیالہ پیو، اور ایک پیالہ زہر قاتل سے لبریز جس کا ایک قطرہ بھی ہلاک کردے نکالا، شیخ نے فقراء سے کہا مجلس سماع گرم کرو جب ان پر حال طاری ہوا تو وہ پیالہ اٹھا کر سب کا سب پی گئے۔ ان پر جو لباس تھا وہ

besturdubooks.wordpress.com



پارہ پارہ ہو گیا اور دوسرا لباس پہنایا گیا وہ بھی پھٹ گیا اور بدلا گیا وہ بھی پھٹ گیا اس طرح کئی بار بدلا گیا پھر پسینہ آیا اور کپڑے ثابت رہے۔ بادشاہ نے ان کی عزت وحرمت کی اور اس قتل وفساد کے ارادہ سے باز رہا۔ شائد مسلمان بھی ہو گیا ہو۔ واللہ اعلم۔

(نوٹ) یہ تمام کرامات حضرت عبداللہ یافعی یمنیؒ کی کتاب کراماتِ اولیاء سے ماخوذ ہیں)



besturdubooks.wordpress.com



## آٹھواں باب

# مردوں کی مثالی زندگی کے لئے اکابرین کے دس مثالی ملفوظات

قابل احترام بھائیو! یہ باب ہماری کتاب ''مردوں کی مثالی زندگی'' کا آٹھواں باب ہے اس باب میں ہم نے اپنے جید اکابرین کے ملفوظات کو جمع کیا ہے، اس میں کوئی شک نہیں کہ ہمارے اکابرین کے ملفوظات پُر تاثیر اور انقلابی اثر رکھتے ہیں چنانچہ دس اکابرین میں سے ہر ایک کے دس دس ملفوظات کو ہم نے آپ کے لئے ترتیب دیا ہے جو کہ درج ذیل ترتیب کے مطابق پیش کئے جارہے ہیں لیجئے ملاحظہ فرمایئے، اللہ تعالیٰ ہم سب کو عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے، آمین۔

besturdubooks.wordpress.com

# ملفوظات نمبرا

## از حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ

### پہلا ملفوظ.................اسلام میں انتظام اور راحت رسانی کی اہمیت

ایک سلسلہ گفتگو میں فرمایا کہ جمعہ کے روز باہر کے لوگ آتے ہیں مصافحہ کی بھر مار ہوتی ہے مجھے بڑی کلفت ہوتی ہے بڑے بے ڈھنگے پن سے مصافحہ کرتے ہیں میں نے یہ انتظام سوچا ہے کہ اس موجودہ صورت میں تو تکلیف ہوتی ہے حوض کے کنارے پر جا کر بیٹھ جایا کروں گا اور پھر چاہے ایک گھنٹہ مصافحہ میں صرف ہو، رنگون میں انتظام ٹھیک ہوا تھا بعد وعظ دو شخصوں نے میرے ہاتھ میں ہاتھ ڈال لئے ہاتھ خالی ہی نہ تھے جو کوئی مصافحہ کرے لے جا کر موٹر میں بٹھلا دیا اس پر ایک حاکم انگریز نے جو مجلس میں موجود تھا لکھا تھا کہ ایسا شخص کیا فساد کر سکتا ہے جو اس قدر کمزور ہے کہ دو شخصوں نے ہاتھ پکڑ کر موٹر میں بٹھلایا صاحب بہادر تھے بڑے محقق یہ استدلال ایسا ہی ہے جیسے آج کل ان کے مقلد عقلاً قرآن وحدیث سے کیا کرتے ہیں فساد کا قصہ یہ ہے کہ مخالفین نے ایک درخواست حاکم کے یہاں دیدی تھی کہ یہ شخص اگر وعظ کہے گا تو اندیشہ فساد کا ہے اس انگریز نے کہا تھا وعظ سننے کے بعد کہ جو لوگ ایسے وعظ کی مخالفت کرتے ہیں وہ بدقسمت ہیں فرمایا کہ یہ بات جو اس نے کہی کچھ سمجھتا ہوگا اس انگریز کی ظاہری تہذیب سنئیے کہ مہتمم وعظ سے اجازت لے کر مجلس میں آیا کہ اگر اجازت ہو تو ہم اندر مجمع کے جا کر بیٹھ جائیں گو یہ حقیقی تہذیب نہیں محض نقل تہذیب ہے مگر یہ سب اسلام اور مسلمانوں سے سیکھے ہیں اصل چیز تو ہمارے یہاں کی ہے مگر افسوس ہے کہ ہم کو اس سے محض اجنبیت ہوگئی حتی کہ ایک صاحب نے میرے متعلق کہا تھا کہ اس کے مزاج میں تو انگریزوں جیسا انتظام ہے میں نے سن کر کہا کہ کہ غلط ہے یہ تو ہمارے گھر کی چیز ہے یوں کہو

besturdubooks.wordpress.com

انگریزوں میں ہمارا جیسا انتظام ہے اور پھر بھی حقیقت ان کے پاس نہیں وہ اس طرح سے کہ ان کا انتظام دینوی مصلحت کے لئے ہے جو بدلتی بھی ہے اور ہمارا انتظام حق تعالیٰ کی خوشنودی کے لئے جو کبھی نہیں بدلتی پھر اس انتظام پر ایک قصہ فرمایا کہ حضرت مقداد ایک صحابی ہیں وہ مع بارہ تیرہ آدمیوں کے حضور اقدس ﷺ کے مہمان تھے آپ نے ان کو بکریاں بتلادی تھیں کہ دودھ نکال کر پی لیا کریں اور حضور ﷺ کا حصہ رکھ دیا کریں اکثر حضور ﷺ عشاء کے بعد تشریف لاتے کہ یہ حضرات سونے کے لئے لیٹ جاتے مگر آپ تشریف لاکر جو سلام کرتے تو ایسی آواز سے کہ اگر یہ جاگتے ہوں تو سن لیں اور اگر سوتے ہوں تو نیند خراب نہ ہو کیا ٹھکانہ ہے اس رعایت کا ورنہ اگر آپ ان کو جگا کر دوڑاتے بھی تو صحابی کیا عذر کر سکتے تھے مگر ایسا نہیں کیا گیا اب بتلایئے یہ تعلیم کس کی ہے اور کس کے گھر کی ہے مگر افسوس اس تعلیم سے مسلمانوں کی اجنبیت کا یہاں تک درجہ پہنچ چکا ہے کہ اس کو دوسروں کی چیز بتلانے لگے افسوس صد افسوس۔ اور محض عدم علم ہی تک بس نہیں اس تعلیم کی ضد کو عملی جامہ پہنا کر دکھا دیا میں سیوہارہ میں ٹھہرا ہوا تھا شب کو ذرا بے آرام رہا تھا صبح کے وقت ذرا لیٹ گیا ایک صاحب حج کو جارہے تھے غالباً صبح سات آٹھ بجے کا وقت ہوگا کہ وہ صاحب مصافحہ کی غرض سے آئے اول تو آکر بڑے زور سے سلام کیا آنکھ تو ان کے سلام ہی سے کھل گئی تھی مگر میں نے کہا کہ بچہ جی میں بھی ہرگز مصافحہ نہ کروں گا غرض کہ میں نہیں اٹھا جب ان کو مایوسی ہوگئی بس اپنے ہاتھ میں میرا ہاتھ لے کر اور کچھ گھس گھسا کر ٹہلتے ہوئے یہ حالت تو ان کی ہے جو دیندار کہلاتے ہیں دنیاداروں کا اس سے خود ہی اندازہ ہو جائیگا حضور ﷺ نے ہمیں دین و دنیا سب کچھ سکھا دیا ہے حضرت عائشہ صدیقہؓ کا واقعہ ہے کہ حضور ﷺ شب کو قبرستان میں تشریف لے جانے کے لئے آہستہ سے اٹھے آہستہ نعلین پہنے آہستہ سے کواڑ کھولے پھر حضرت عائشہ کے سوال پر فرمایا کہ میں نے اس لئے کیا کہ تم جاگ جاؤ اور تنہا گھبراؤ۔ لیجئے بیوی کا اس قدر خیال ہے جو ہر طرح تابع ہے اب بادا کا بھی خیال نہیں جو ہر طرح متبوع ہے غرض یہ کہ کسی میں بھی یہ فکر نہیں کہ ہماری ذات سے کسی کو تکلیف نہ ہو۔

besturdubooks.wordpress.com

## دوسرا ملفوظ.........................آج کل کے تعلیم یافتہ

ایک سلسلہ گفتگو میں فرمایا! کہ آج کل کے جدید تعلیم یافتہ انگریزی خواں اپنے کو بڑا ہی قابل سمجھتے ہیں مگر انہیں خاک بھی قابلیت نہیں ہوتی۔ اکثر سفر میں اتفاق ہوا ان لوگوں سے گفتگو کا۔ تجربہ سے معلوم ہوا کہ چند الفاظ ہیں جو ان لوگوں کو یاد ہیں باقی خاک نہیں آتا جاتا۔

میں جس زمانہ میں سفر کرتا تھا ایک مقام پر بلایا گیا تھا وہاں پر وعظ بھی ہوا تھا وعظ کے قبل ایک صاحب جنٹلمین صورت آئے اور کہنے لگے کہ میں نے سنا ہے کہ آپ علی گڑھ کالج کے لوگوں سے نفرت رکھتے ہیں میں نے سوچا اگر کہتا ہوں کہ نفرت ہے تب تو ان کی دل آزاری ہوگی اور اگر نہیں کہتا کہ تو چاپلوسی ہے جو واقع کے خلاف ہے اس لئے کہ بعض وجوہ سے نفرت تو ہے ہی ۔اللہ نے دل میں جواب ڈال دیا۔ میں نے کہا کہ علی گڑھ والوں کی ذات سے تو نفرت نہیں مگر افعال سے نفرت ہے کہنے لگے وہ کیا افعال ہیں؟ میں نے کہا ہر فاعل کے افعال جدا ہیں کہنے لگے مثلاً میرے کیا افعال ہیں۔ میں نے کہا مجمع میں ظاہر کرنا مناسب نہیں۔ نیز ابھی نہ مجھ کو یہ اطمینان کہ آپ نیک نیتی سے پوچھ رہے ہیں نہ آپ کو یہ اطمینان ہوسکتا ہے کہ یہ خیر خواہی سے کہہ رہا ہے اس لئے اچھی صورت یہ ہے کہ آپ چند روز میرے پاس خاموشی سے رہئے۔ جب جانبین ایک دوسرے سے مطمئن ہوجائیں گے اس وقت بتلانا مفید ہوسکتا ہے پھر کچھ نہیں بولے سمجھ گئے۔ یہ جواب ایسا ہوا کہ نہ وہ مجھ کو متعصب کہہ سکتے تھے اور نہ چاپلوسی سمجھی جاسکتی تھی۔ میں ایسے موقع پر اس کا خیال بھی رکھتا ہوں۔ کہ مخاطب کی تو ذلت نہ ہو اور حقیقت واضح ہوجائے۔

اسی سلسلہ میں فرمایا کہ ایک مرتبہ سہارن پور کے سفر کے قصد سے قصبہ کے اسٹیشن پر پہنچا اسی گاڑی میں ایک طالب علم جو دہلی سے آئے تھے اترے مجھ سے ملے اور کہنے لگے کہ میں تو آپ ہی سے ملنے کو آیا تھا میں نے کہا کہ میں تو اس وقت سہارن پور جارہا ہوں میری واپسی تک تم تھانہ بھون ٹھرو۔ اور اگر جی چاہے بشرطیکہ کسی مصلحت کے خلاف نہ ہو تو سہارن پور چلیے میری طرف سے اجازت ہے۔ دونوں شقوں پر عمل آزادی کر سکتے ہو اپنی مصلحت کو دیکھ لیجئے وہ بولے کہ میں سہارن پور چلتا ہوں میں نے کہا کہ ٹکٹ لے لو۔ انہوں نے کوشش بھی کی مگر گاڑی چھوٹنے والی تھی ٹکٹ نہ

besturdubooks.wordpress.com

مل سکا۔میں نے کہا گارڈ سے کہہ کر سوار ہو جاؤ اسٹیشن نانوتہ پر پہنچ کر میں نے ان سے کہا کہ یہاں تک کا کرایہ دے کر رسید لے لو اور یہاں سے سہارن پور تک ٹکٹ لے لو وہ گئے ٹکٹ مل گیا آ کر کہنے لگے کہ سہارن پور تک کا تو ٹکٹ مل گیا مگر تھانہ بھون سے نانوتہ تک کے ٹکٹ کے لئے گارڈ نے کہا کہ ہم معاف کرتے ہیں۔میں نے کہا ریل انکی ملکیت نہیں ان کی حیثیت نوکر کی ہے ان کو کسی کو معاف کرنے کا اختیار نہیں ہے یہ معافی معتبر نہیں کرایہ ادا کرنا واجب ہے اور میں نے ان کو ادا کرنے کا طریقہ بتایا کہ تھانہ بھون سے نانوتہ تک کا ٹکٹ لے کر چاک کر دیا جائے یہ صورت سہل بھی ہے اور مالک کے قبضہ میں بھی پہنچ جائے گا اسی ڈبہ میں چند آریے بھی سوار تھے کہیں اوپر سے آ رہے تھے ان میں ایک انگریزی داں اور لیکچرار تھا اس نے جو یہ بات سنی کہنے لگا کہ میں اپنی ایک کمزوری بیان کرنا چاہتا ہوں وہ یہ کہ جب میں نے یہ سنا کہ ان کو معافی دیدی اور ٹکٹ کے دام نہیں لئے تو میں خوش ہوا کہ ایک غریب آدمی کا بھلا ہوا پیسے بچے مگر تمہاری تقریر سے معلوم ہوا کہ میری یہ خوشی بے ایمانی کی خوشی تھی۔میں نے کہا یہ آپ کی خوبی کی بات ہے کہ آپ نے محسوس فرمالیا پھر میں نے اپنے ہمراہیوں سے ہر طرح کی باتیں کرنے لگا تو وہ ایک دوسرے سے کہہ رہے تھے کہ معلوم نہیں ان لوگوں کی معمولی باتوں میں دل کو اتنی کشش کیوں ہوتی ہے۔

ایک نے جواب دیا کہ یہ ان کے سچے ہونے کی علامت ہے سچ میں خاصیت ہے کہ اس طرف کشش ہوتی ہے۔اب اس لیکچرار آریہ کا۔اور گفتگو کرنے کو جی چاہا مجھ سے کہنے لگا کہ اگر اجازت ہو تو میں آپ سے کچھ پوچھ سکتا ہوں؟ میں نے کہا ضرور پوچھئے معلوم ہوگا عرض کر دوں گا نہ معلوم ہوگا لاعلمی ظاہر کر دوں گا۔اس نے سوال کیا کہ مثلاً دو شخص ہیں انہوں نے ایک نیک کام کیا ایک ہی نیت سے ایک ہی کام ہے اس کا ایک ہی نفع ہے۔فرق صرف یہ ہے ایک فاعل مسلم ہے ایک غیر مسلم ہے تو کیا ان کو اجر ثواب برابر ہوگا یا نہیں؟ میں سمجھ گیا کہ اس سوال سے مقصود اس کا یہ ہے کہ جواب تو یہی ملے گا کہ مسلم کو اجر و ثواب ہوگا اور غیر مسلم کو نہ ہوگا۔اس جواب پر اس کی گفتگو کی گنجائش تھی کہ یہ حکم تو بڑا تعصب ہے حالانکہ اس کا جواب ظاہر تھا کہ **اذا فات الشرطُ فات المشروط**۔مگر میں نے اتنی بھی گنجائش نہیں دی دوسرے طرز پر جواب دیا چنانچہ میں نے کہا کہ مجھے تعجب ہے کہ آپ ایسے شائستہ اور مہذب اور دانشمند ہو کر ایسی بات پوچھتے ہیں جس کا جواب

besturdubooks.wordpress.com

آپ کو معلوم ہے کہنے لگا کہ یہ آپ کو کیسے معلوم ہوا کہ اس کا جواب مجھے معلوم ہے؟ میں نے کہا کہ اس کے مقدمات آپ کے ذہن میں پہلے سے ہیں اور مقدمات کے لئے مطلوب لازم ہے جب مقدمات کا علم ہے تو نتیجہ کا بھی علم ہے کہنے لگا یہ آپ کو کیسے معلوم ہوا کہ اس کے مقدمات میرے ذہن میں پہلے سے ہیں۔ میں نے کہا میں ابھی بتاتا ہوں سنیئے! آپ کو معلوم ہے کہ مذاہب مختلفہ سب تو حق نہیں ہو سکتے ضرور ایک ہی حق ہوگا اور باقی سب باطل یہ معلوم ہے آپ کو؟ کہا کہ جی معلوم ہے۔ میں نے کہا کہ ایک مقدمہ تو یہ ہوا کہ اب یہ بتلایئے کہ صاحب حق مثل مطیع سلطنت کے ہے اور صاحب باطل مثل باغی سلطنت کے۔ یہ آپ کو معلوم ہے کہنے لگا کہ ہاں۔ میں نے کہا ایک مقدمہ یہ ہوا آگے سنیئے کہ اے شخص مطیع سلطنت ہے اور ایک باغی سلطنت اور وہ باغی سلطنت ایک بڑا ڈاکر ہے جو بڑا ماہر فن ہے انگریزی کی اعلا درجہ کی قابلیت ہے بیدار مغز ہے دنیا میں اس کا ثانی نہیں مگر باوجود ان سب کمالات کے اس میں ایک ایسی بات ہے کہ اس کے یہ سب کمالات گرد ہیں اور وہ باغی ہونا ہے کہ سلطنت سے باغی کرتا ہے اس پر گورنمنٹ اس کو پھانسی کا حکم دیتی ہے اس وقت اگر کوئی کہے کہ ہائے بڑا ظلم ہے محض بغاوت کے الزام میں پھانسی کا حکم دیتی ہے حالانکہ یہ شخص ایسا تھا، تو کیا عقلاء کے نزدیک یہ اعتراض صحیح ہو سکتا ہے کہا کہ نہیں۔ میں نے کہا کہ بس اسی طرح آپ یہاں بھی سمجھئے دیکھئے۔ یہ آپ کے ذہن میں پہلے سے تھا یا نہیں کہنے لگا۔ میں نے کہا بس ایسی حالت میں سوال کرنا استفادہ یا افادہ کے لئے نہیں ہو سکتا بلکہ حصل اس سوال کا صرف یہ نکلتا ہے کہ میں اپنی زبان سے آپ کو کافر کہوں۔ اس شخص نے قسم کھا کر کہا کہ امنشاء میرا یہی تھا کہ ایسی زبان سے کافر سننا چاہتا تھا۔ ایسی زبان سے کافر سننا میرے لئے لذت کا باعث ہے۔ میں نے کہا کہ آپ کی خوبی ہے مگر میرے لئے بہت بدنما بات ہے۔ میری اسلامی تہذیب مانع ہے کہ میں بلا ضرورت آپ کو کافر کہوں۔ بلا ضرورت کی قید اس لئے لگائی کہ کافر تو ہم لوگ کہتے ہی ہیں مگر بیٹھے ہوئے تسبیح پڑھا کریں یہ بھی نہیں وہ شخص بے حد متاثر ہوا۔

پوچھنے لگا کہ آپ کا مکان کہاں ہے۔ میں نے کہا کہ ایک گاؤں ہے تھانہ بھون کہنے لگا کہ میری بدقسمتی کہ آپ سے ملاقات نصیب نہ ہوئی میں تو تھانہ بھون سماج میں جایا کرتا ہوں لیکچر دینے کے لئے اب کبھی حاضری ہوگی تو ضرور نیاز حاصل کروں گا۔ میں نے کہا کہ ضرور آیئے آپ کا

besturdubooks.wordpress.com


گھر ہے پھر آیا گیا تو ہے نہیں۔

## تیسرا ملفوظ..........................آج کل کے لیڈر اور قرآن وحدیث

فرمایا کہ اکبر الٰہ آبادی مرحوم فرمایا کرتے تھے کہ لیڈروں کے یہاں قرآن وحدیث میں تو فال دیکھی جاتی ہے باقی عمل رزولیشن پر ہوتا ہے اور واقعی سچی بات ہے فرمایا اس کی بالکل ایسی مثال ہے جیسے بعض لوگ طبیعت خوش کرنے کی غرض سے مثنوی شریف یا دیوان حافظ سے فال لیا کرتے ہیں ارادہ تو اس کام کا پہلے سے ہوتا ہے محض تائید کا نام کرنے کو ان میں بھی دیکھ لیا کہ وہ بھی یہی فرمار ہے ہیں۔ یہ ہی معاملہ قرآن وحدیث کے ساتھ کیا جارہا ہے کہ روزلیوشن پاس کر لیا اور پھر اس کو قرآن وحدیث پر منطبق کر دیا اور وہ منطبق کرنا ایسا ہوتا ہے جیسا کہ ایک صاحب نے آیہ لا تسبُّوا الذینَ یدعونَ منْ دُون اللہ الخ. ﴿دوسروں کے معبودوں کو برامت کہو﴾ سے گاؤ کشی کی حرمت پر استدلال کیا تھا کہ گائے ان کا معبود ہے اور ذبح کرنے میں ان کے معبود کی اہانت اور بے ادبی ہے اور اس کو اس آیت میں منع فرمایا گیا ہے یہ استدلالات ہیں زمانہ شورش کے لا حول ولا قوۃ الا باللہ اسی طرح صلح حدیبیہ کے واقعہ سے استدلال کیا گیا تھا کہ حضور ﷺ نے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لکھوانا چاہا تو مشرکین نے اس کے لکھے جانے سے انکار کیا آپ نے ان کی اس درخواست کو منظور فرما کر بسمک اللّٰھم لکھوایا پھر حضور ﷺ نے محمد رسول اللہ لکھوانا چاہا تو انہوں نے محمد رسول اللہ لکھے جانے سے بھی انکار کیا تو آپ نے محمد بن عبد اللہ اس کی جگہ لکھوایا۔ معلوم ہوا کہ صلح حدیبیہ کے لئے شعائر اسلام کو بھی چھوڑنا جائز ہے۔ میں اس کے متعلق ایک موٹی سی بات عرض کرنا چاہتا ہوں اس لئے کہ باریک بات تو علماء جانتے ہیں وہ یہ ہے کہ دنیا جانتی ہے اور ہر شخص کو یہ بات معلوم ہے کہ جب دو قوموں میں صلح ہوتی ہے اور صلح نامہ لکھا جاتا ہے تو وہ صلح نامہ فریقین کی طرف منسوب ہوتا ہے اور اس صلح نامہ میں وہی مضمون لکھا جاتا ہے جو دونوں فریق کے مسلمات سے ہو۔ اس میں کوئی ایسی بات نہیں لکھی جاتی جو فریقین کو تسلیم نہ ہو۔ جب یہ حقیقت ہے تو اب سنئے کہ جس صلح نامہ پر حضور ﷺ نے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم. اور محمد رسول اللہ لکھوانا چاہا تھا اس کے ساتھ صرف مسلمانوں ہی کا تعلق نہ تھا بلکہ مشرکین مکہ

besturdubooks.wordpress.com


بھی اس سے تعلق رکھتے تھے یعنی وہ دونوں کی طرف منسوب تھا اور دونوں ہی کے اس پر دستخط ہوتے ہیں اور جیسا کہ اس میں یہ بات قابل لحاظ تھی کہ اس میں کوئی بات مسلمانوں کے خیالات کے خلاف نہ ہو اسی طرح یہ بات بھی قابل رعایت تھی کہ اس صلح نامہ کا ہر مضمون خصم کو بھی تسلیم ہو اسی وجہ سے جب حضور ﷺ نے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم .اور محمد رسول اللہ. لکھوانا چاہا تو مشرکین اور کفار مکہ نے صلح نامہ میں اس کا لکھا جانا منظور نہ کیا اور ان کا اس انکار سے مطلب یہ تھا کہ صلح نامہ جس طرح مسلمانوں کے دستخط اس پر ہونگے اسی طرح ہم کو بھی دستخط کرنے ہونگے اس لئے صلح نامہ میں ایسے الفاظ نہ ہونے چاہئیں جس کے قبول کرنے سے ہم کو انکار ہے کیونکہ ایسے الفاظ ہوتے ہوئے ہمارے اس پر دستخط کیسے ہوں گے۔

کفار مکہ کو فریق ہونے کی حیثیت سے صلح نامہ کے مضمون میں دخل دینے کا حق حاصل تھا اور بسمک اللّٰھم اور محمد بن عبد اللہ کا لکھا جانا مسلمانوں کے کسی خیال کے خلاف نہ تھا اس وجہ سے حضور ﷺ نے ان کی اس درخواست کو منظور فرمالیا اور وہی الفاظ اور مضمون صلح نامہ میں درج کرائے جو ہر دو فریق کے متفق علیہ تھے اور جن الفاظ پر فریقین کو دستخط کر دینے آسان تھے اب اس کی حقیقت سمجھ لینے کے بعد بتلائیے کہ کیا اس سے یہ استدلال صحیح ہوسکتا ہے کہ صلح کے لئے اصول مذہب کے ترک کو حضور ﷺ کی طرف منسوب کیا گیا ہے نعوذ باللہ، استغفر اللہ، لا حول ولا قوۃ الا باللہ. اسی کے سلسلہ میں فرمایا کہ مولوی حبیب احمد صاحب نے ایک خوش مزاج عالم سے نقل کیا کہ تبحر کی دو قسمیں ہیں ایک کدو تبحر اور ایک مچھلی تبحر کدو وہ کہ کدو کی طرح تمام دریا پر تیرتا پھرتا ہے مگر اوپر ہی اوپر اور اندر رسائی نہیں اور ایک مچھلی تبحر کہ عمق ﴿ دریا کی تہہ ﴾ میں پہنچتی ہے واقعی مثال بے نظیر ہے ہمارے بزرگوں کے مضامین میں طول عرض تو ہوتا نہیں مگر مثل مچھلی کے عمق اور گہرائی پر پہنچتے ہیں اور حقیقت کا انکشاف فرما دیتے ہیں بخلاف سطحی نظر والوں کے کہ کدو تبحر ہیں اوپر اوپر پھرتے ہیں حقیقت سے بالکل بے خبر اور نا آشنا ہیں۔

## چوتھا ملفوظ............قدم اٹھانے سے پہلے مطلوب متعین ہونا ضروری ہے

ایک خط کے سلسلہ میں فرمایا کہ میں نے ایک خط کے جواب میں لکھا ہے جس میں

besturdubooks.wordpress.com



مطلوب مبہم تھا کہ پہلے مطلوب کا متعین ہو جانا ضروری ہے۔ مطلوب سمجھ لینے کے بعد اس طریق میں بڑی سہولت اور آسانی ہو جاتی ہے لوگ اس کو ٹالنا سمجھتے ہیں یہ ان کے قلت فہم کی دلیل ہے اور سخت غلطی ہے یہ ضروری ہے کہ دو چار مرتبہ خط و کتابت میں وقت اور دام دونوں خرچ ہوتے ہیں مگر ہمیشہ کے لئے راحت میسر ہو جاتی ہے اور آدمی راہ پر پڑ جاتا ہے۔

میں نے ایک مرتبہ خواجہ صاحب سے کہا تھا کہ میں ایک ہی جلسہ میں طالب کو خدا تک پہنچا دیتا ہوں اس کی مثال سمجھ لیجئے کہ یہاں سے چار میل کے فاصلے پر ایک گاؤں ہے۔ شب کا وقت ہے اس گاؤں میں چراغ جل رہا ہے جو دور سے نظر آتا ہے اور ایک شخص اس گاؤں میں جانا چاہتا ہے اور وہ اس گاؤں اور اس کے راستے سے بے خبر ہے ایک شخص اس کو بتاتا ہے کہ تیرا مقصود اور مطلوب جہاں تو جانا چاہتا ہے وہ ہے جہاں چراغ جل رہا ہے گویا بتلانے والا اس شخص کے ساتھ نہیں گیا اور نہ یہ ابھی تک اس گاؤں میں جو اس کا مقصود اور مطلوب ہے پہنچا مگر ایک معنی کہہ کر کہا جا سکتا ہے کہ بتلانے والے نے گاؤں تک پہنچا دیا اس لئے کہ بڑی چیز تو راہ ہی ہے جو اس پر مطلع ہو گیا آگے بجز چلنے کے اور رہ کیا گیا ہے جو سالک کا فعل ہے باقی رہبر نے تو اپنا کام پورا کر دیا اور ایک معنی کہہ کر پہنچا ہی دیا اور میں عرض کرتا ہوں سنئے ایک شخص دہلی جانا چاہتا ہے نہ اس شخص کو پتہ معلوم ہے نہ کبھی دہلی دیکھی نہ اس کا نقشہ معلوم اول تو اس کا پہنچنا ہی مشکل بفرض محال پہنچ بھی گیا مگر نقشہ نہ معلوم ہونے کی وجہ سے پہچانے گا نہیں اس لئے غالب یہ ہے کہ آگے بڑھ جائے گا۔

غرضیکہ مطلوب ہاتھ نہ آئے گا ادھر رہے گا یا ادھر بڑھے گا کسی صورت سے اطمینان میسر نہ ہو گا۔ اس بے راہی کی حقیقت سے وہی خوب واقف ہو سکتا ہے کبھی راستہ نہ معلوم ہونے پر سفر کر چکا ہو کہ اس وقت کیا حالت ہوتی ہے جس کا مشاہدہ مجھ کو ایک سفر میں ہوا میں اسٹیشن سہارن پور سے لکھنو جانے کے لئے سوار ہوا دیکھا کہ میرے ہم وطن جنٹلمین صاحب بھی اس ہی ڈبہ میں بیٹھے ہوئے ہیں۔ میں ان سے پہلے سے واقف تھا۔ یہ جنٹلمین صاحب بھی میرٹھ جانے والے تھے سردی کا زمانہ لحاف بچھونا ساتھ نہ تھا۔ یہ بھی جنٹلمین کے خواص میں سے ہے کہ ایسی چیزیں ساتھ نہ ہوں کورے چلتے ہیں بیک بینی دو گوش کے مصداق سردی سے بغلوں مین۔ جب گاڑی چھوٹ گئی تو آپس میں باتیں ہونے لگیں۔ میں نے دریافت کیا کہ کیا آپ بھی لکھنو تشریف لے جا رہے ہیں

besturdubooks.wordpress.com

کہنے لگے کہ نہیں میں تو میرٹھ جارہا ہوں معلوم ہوا کہ غلطی سے بجائے میرٹھ کی گاڑی کے اس میں بیٹھ گئے۔ میں نے ان ہی کے محاورہ میں کہا کہ ممکن ہے کہ آپ میرٹھ جارہے ہوں مگر افسوس ہے کہ گاڑی لکھنو جارہی ہے یہ سن کر جوان کو پریشانی ہوئی وہ احاطہ بیان سے باہر ہے اس کی دو وجہ تھیں ایک تو یہ کہ اسباب پاس نہ تھا اور سردی کا زمانہ دوسرے منزل مقصود کی وہ راہ نہ تھی جس کو وہ طے کررہے تھے میں نے تسلی کی کہ جناب گھبرائیں نہیں پریشان نہ ہوں اب تو جو ہونا تھا ہو چکا خواہ پریشان ہوجیئے خواہ افسوس کیجئے مگر ظاہراً یہ گاڑی رڑکی سے اس طرف تو ٹھہر نہیں سکتی مگر ان کو کسی طرح اطمینان نہ ہوتا تھا کبھی لاحول پڑھتے ہیں اور کبھی انا اللہ کبھی کھڑے ہوتے تھے اور کبھی بیٹھتے تھے میں نے کہا پریشانی بے فائدہ ہے۔ اطمینان سے باتیں کیجئے میں ان کو باتوں میں لگانا چاہتا تھا لیکن وہ اس سے جھنجھلاتے تھے کہ واہ صاحب تم کو ہنسی کی سوجھی ہے اور مجھ کو الجھن لگی ہوئی ہے۔

اس حکایت سے میرا مقصود یہ ہے کہ میں نے اس وقت اپنی اور ان کی حالت کا موازنہ کیا تھا میں اپنے آپ کو ایسا مطمئن پاتا تھا گویا بادشاہ ہوں اس لئے کہ مجھ کو اس خیال سے راحت تھی کہ میں راہ پر ہوں اور وہ ایسے پریشان تھے کہ جیسے کوئی مجرم قید کردیا جائے ان کو اس خیال سے پریشانی تھی کہ میں بے راہی پر ہوں اگر وہ رڑکی ہی پہنچ گئے تو یہ ظاہر ہے میرٹھ پھر بھی اتنی دور نہ تھا کہ جس پر ان کو اس قدر پریشانی لاحق تھی۔ صاحبو! ان قریب تھا میرٹھ اور میر ابعد لکھنو مگر بے راہی کی وجہ سے وہ پریشان تھے اور میں مطمئن۔ سبب اس کا یہ تھا کہ وہ گمراہی پر تھے اور میں راہ پر تھا۔ حق سبحانہ وتعالیٰ اسی کو کلام پاک میں فرماتے ہیں: اُولٰٓئِکَ عَلٰی هُدًی مِّنْ رَّبِّهِمْ وَاُولٰٓئِکَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ۔ پس یہ لوگ ہیں ٹھیک راہ پر جوان کے پروردگار کی طرف سے ملی ہے اور یہ لوگ ہیں پورے کامیاب۔ ہدیٰ کو فلاح سے بھی پہلے فرمایا اصل چیز تو راہ ہی ہے جس کو صراط مستقیم (سیدھا راستہ) کہتے ہیں دنیا میں مسلمان کے لئے جس اصلی جزاء کا وعدہ ہے وہ یہی ہے کہ وہ ہدایت پر ہے اور سیدھے راستے پر چل رہا ہے اور جو اس راہ پر چلنا شروع کردیتا ہے اس کے لئے مفلحون (پورے کامیاب) فرمایا گیا ہے اللہ تعالیٰ کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ ایسے بزرگوں کی جوتیوں میں پہنچادیا کہ انہوں نے سیدھے راستہ پر ڈال دیا۔

خلاصہ یہ ہے کہ بڑی چیز راہ پر آگاہ کردینا اور پتہ ونشان بتلادینا ہے یہ ہی تو ہے جس کو میں

besturdubooks.wordpress.com



نے کہا تھا کہ ایک ہی جلسہ میں طالب کو خدا تک پہنچا دیتا ہوں حضرت طریق نہ معلوم ہونا بڑا ہی بھاری خسارہ ہے پھر طریق معلوم ہونے کے دو درجے ہیں ایک تقلید ایک تحقیق مبتدی کو تقلید ہی کی ضرورت ہے اگر کسی کو خود رستہ نظر نہ آوے مگر تحقیق کہتا ہے کہ یہ رستہ ہے تو اپنی نظر پر اعتماد نہ کرے اس کی خبر پر اعتماد کر کے چلنا شروع کر دے جوں جوں بڑھتا جائے گا ساتھ ساتھ راستہ نظر آتا رہے گا گرچہ رخنہ نیست عالم راپدید۔ اس کی ایک مثال عرض کرتا ہوں پشاور سے کلکتہ تک سڑک گئی ہے۔ ایک شخص پشاور سے کلکتہ پہنچنا چاہتا ہے۔ مگر جب وہ نظر آتا ہے تو دیکھتا ہے کہ سڑک درختوں اور آسمانوں سے بند ہے یہ دیکھ کر مایوس ہو جاتا ہے کہ راستہ بند ہے میں منزل کو طے نہیں کر سکتا۔ مگر جاننے والا کہتا ہے کہ چل تو سہی اپنے موٹر کو گرم کر ہمت سے کام لے چلنا شروع کر جس وقت موٹر چلنا شروع ہو جائے گا راستہ خود بخود کھلتا جائے گا جس قدر آگے بڑھتا جائے گا راستہ اسی قدر کھلا ہوا نظر آئے گا مولانا اسی کو فرماتے ہیں:

گرچہ رخنہ نیست عالم راپدید ☆ خیرہ یوسف داری باید دوید

﴿اگرچہ دنیا میں طریق حق کے راستے بند معلوم ہوتے ہیں لیکن طالب کو یوسف علیہ السلام کی طرح بغیر اسباب ظاہری پر نظر کئے دوڑنا چاہئے﴾

اس لئے ضرورت ہے ایسے رہبر کی جس کے محقق اور شفیق ہونے پر اعتماد ہو۔ آجکل میں کھانسی کی دوا کھا رہا ہوں یہ اجزاء کتابوں میں ہیں مگر اہل فن کے بتلائے ہوئے اور تجویز کئے ہوئے اطمینان نہیں ہو سکتا۔ اب جو اہل فن سے تجویز کرا کر استعمال کر رہا ہوں اطمینان ہے اس لئے کہ اس کے نقصان اور مضرت کا وہ ذمہ دار ہے اور محقق ہونے کی علامات میں سے یہ بھی ہے کہ اس کی بات سے اطمینان اور قلب کو قرار ہو جائے اور جو شخص غیر محقق اور غیر مبصر ہوتا ہے اس کی بات سے اطمینان نہیں ہوتا اگرچہ بڑی بڑی باتیں ہی کیوں نہ کرتا ہو۔ اسی کو کہتے ہیں:

وعدہ با باشد حقیقی دلپذیر ☆ وہ با باشد مجازی تاسکیر

﴿حقیقت پر مبنی باتیں دل کو لگتی ہیں اور بناوٹی باتوں سے جی اکتاتا ہے﴾

پھر فرمایا کہ شیخ کا کام صرف یہ ہے کہ وہ راستہ بتلا دے راہ پر ڈال دے پس شیخ کا ولی ہونا ضروری نہیں مقبول ہونا ضروری نہیں ہاں فن کا جاننا اور اس میں مہارت ہونا ضروری ہے اگر فن سے

besturdubooks.wordpress.com

واقف ہے اور جانتا ہے جیسے طبیب کہ اس کا پرہیز گار ہونا ضروری نہیں ۔فن سے ماہر ہونا اور اس کا جاننا ضروری ہے ۔اسی طرح شیخ کی مثال سمجھ لیجئے مزاح کے طور پر فرمایا کہ چاہے شیخ خود خراب ہو مگر شیخ کا دماغ خراب نہ ہو جب شیخ اور ولی میں فرق معلوم ہو گیا تو سمجھ لیجئے کہ کسی کو شیخ کہنا تو جائز ہے لیکن ولی کہنا جائز نہیں ۔اور یہ بات کہ کسی کو جزم (یقین) کے ساتھ ولی کہنا جائز نہیں مسئلہ ہے جو حدیث لایزکی علی اللہ سے ثابت ہے اور اگر اعمال صالحہ ہوں تقویٰ ہو ولایت حاصل ہو جائے گی خواہ شیخ نہ ہو۔

## پانچواں ملفوظ............................مسلمان خود خرابیوں کے ذمہ دار ہیں

ایک مولوی صاحب کے جواب میں فرمایا کہ بعض ہمارے بھائی دوسروں پر الزام رکھتے ہیں کہ فلاں قانون تکلیف کا ہے فلاں آئین سے نماز کی فرصت نہیں ملتی لیکن اصل یہ ہے کہ سب خرابیوں کے ذمہ دار خود مسلمان ہی ہیں یہ خود ہی احکام سے اعراض کیے ہوئے ہیں پھر جب خود ہی ان کے قلوب میں احکام شرعیہ کی وقعت وعظمت نہیں اور خود ہی ان کی پابندی واحترام نہیں کرتے تو دوسری قومیں کیا احترام کریں گی اور ان سے کیا توقع کی جا سکتی ہے مثلاً نماز کی پابندی مسلمانوں میں نہیں داڑھی منڈانا ان کا شعار ہو گیا دوسری قومیں بعض ایسی چیزوں کی پابند ہیں جو بظاہر نہایت دشوار ہیں مگر چونکہ ایک قوم کی قوم اس کی عامل اور پابند ہے اس میں کوئی بھی مداخلت نہیں کرتا حتی کہ حکومت بھی کسی قسم کی دست اندازی نہیں کرتی دیکھ لیجئے سکھوں کی قوم کو وہ داڑھی رکھنے کے پابند ہیں ان پر نہ پولیس میں نہ فوج میں کوئی بھی اعتراض نہیں کرتا حضرت ہماری شکایت واقع میں اپنا قصور دوسروں کے سر منڈھنا ہے اگر مسلمان فی الحقیقۃ مسلمان بن جائیں تو پھر آپ دیکھیں کہ ایک دم کایا پلٹ جائے اور سب ان کے سامنے سر جھکا دیں ایک سیاح انگریز کا واقعہ ہے اس نے ایک رسالہ فضائل اسلام پر لکھا ہے یہ رسالہ ترجمہ ہو کر ندوہ کے ایک پرچہ میں نکلا تھا اس انگریز نے عرب کی بھی سیر کی ہے یہ جب عرب پہنچا ہے تو اس نے چند بدوی، ملازم رکھے، جو سفر میں اس کے ہمراہ بطور رہنما کے چلتے تھے آگے آگے یہ انگریز ہوتا تھا پیچھے پیچھے بدوی سب گھوڑوں پر سوار ہوتے تھے ایک مرتبہ سب سوار گھوڑوں پر چلے جا رہے تھے کہ ایک مقام پر پہنچ کر نماز کا وقت ہو گیا ان بدوؤں

besturdubooks.wordpress.com

نے بدون اس انگریز کی اطلاع یا اجازت کے دفعتہً گھوڑے روک لئے اور اتر کر وضو کر کے نماز پڑھنا شروع کردی۔ انگریز نے پشت کی طرف دیکھا تو معلوم ہوا کہ گھوڑے کھڑے ہیں اور بدوی صف باندھے نماز پڑھ رہے ہیں اس انگریز کے سامنے نماز پڑھنے کا یہ پہلا موقع تھا وہ اس رسالہ میں لکھتا ہے کہ میں اس وقت ان کی صف سے الگ کھڑا ہوا خود ہی اپنی نظر میں ایسا معلوم ہوتا تھا کہ گویا اپنے آقا کا سرکش غلام ہوں اور یہ فرمانبردار غلام ہیں یہ شریف ہیں اور میں ذلیل ہوں اس وقت ایک کتے سے بدتر میں اپنی حالت کو پاتا تھا اور بے اختیار دل چاہتا تھا کہ میں بھی ان کی صف میں داخل ہوجاؤں پھر لکھتا ہے کہ اس ہی روز سے اسلام کی محبت میرے دل میں جگہ کرگئی اور فضائل اسلام پر یہ کتاب تصنیف کی۔ اس واقعہ سے سبق مسلمانوں کو حاصل کرنا چاہئے اگر یہ خود احکام اسلام اور شعائر اسلام کے پابند ہوجائیں۔ دوسروں پر خودبخود اثر ہو یہ بھی ایک نہایت زبردست تبلیغ ہے اسلام کی ایک پادری نے لکھا ہے مسلمانوں میں بڑا امتیاز یہ ہے کہ اپنے مالک کے سامنے شرمندہ نہیں سرخرو ہیں بخلاف دوسری قوموں کے غرض دوسروں کو بھی اسلام کی خوبیو کا اقرار ہے مگر آجکل خود مسلمانوں ہی نے تعلیم اسلام کو بدنام کیا ہے اسلام مسلمانوں کی حالت کو دیکھ کر بزبان حال یوں کہتا ہے۔

خندہ اہل جہاں کی مجھے پروا کیا تھی............تم بھی ہنستے ہو مرے حال پہ رونا ہے یہی

## چھٹا ملفوظ.....................فکر آخرت بدن کو گھلاتی اور روح کو تازہ کرتی ہے

ایک سلسلہ گفتگو میں فرمایا کہ حدیث میں جو آیا ہے کہ اللہ تعالیٰ موٹے عالم سے نفرت رکھتے ہیں یہاں سے مراد موٹا ہونا بے فکری سے ہے اس لئے کہ فکر آخرت وہ چیز ہے کہ بدن کو گھلا دیتی ہے اور روح کو تازہ کرتی ہے اسی کو فرماتے ہیں۔

کہ اس ظاہر بدن کی فربہی تو بدن کو پالنے سے ہوتی ہے اور باطن کی ترقی ظاہری حالت کو بگاڑنے سے ہوتی ہے اس بدن کی صحت تو طبیب کے پاس ڈھونڈو۔ اور باطن کی محبوب کے پاس تلاش کرو یونانیوں کی حکمت کب تک پڑھتے رہو گے۔ ایمانیوں کی حکمت کو بھی پڑھ لو۔

ایک بزرگ کی حکایت ہے کہ رات کو سوتے نہ تھے بیوی نے کہا کہ سو جایئے تکلیف ہوگی

besturdubooks.wordpress.com

فرمایا کہ جب سے یہ آیت تلاوت کی ہے کہ قوا انفسکم واھلیکم ناراً وقودھا الناسُ ولحجارۃ۔ تم اپنے کواور اپنے گھروالوں کواس آگ سے بچاؤ جس کا ایندھن آدمی اور پتھر ہیں۔ نیند نہیں آتی اور یہی فکر ہے جس سے حظوظ نفس مضمحل ہو جاتے ہیں حظوظ کے مغلوب ہو جانے پر ایک حکایت فرمائی کہ کرامات الاولیاء میں ہے کہ ایک بزرگ جو قریشی کہلاتے تھے جذامی تھے ان کی بیوی بھی نہ تھی ان کے ایک مرید کی لڑکی نے سنا کہ شیخ کو نکاح کی ضرورت ہے اس لڑکی نے دین پر اپنی دنیاوی حیا کو نثار کر کے باپ سے کہا کہ معلوم ہوا ہے کہ آپ کے شیخ کو ضرورت نکاح کی ہے آپ جا کر کہیں میری بیٹی حاضر ہے اور وہ نکاح آپ سے کرنے پر راضی ہے مرید نے جا کر شیخ کی خدمت میں عرض کیا شیخ بھی تیار ہو گئے غرض کہ نکاح ہو گیا اب شب کو شیخ اپنی بیوی کے پاس پہنچے تو اس حالت میں کہ نہایت تندرست جوان نہایت حسین بڑی بڑی آنکھیں پتلے پتلے ہونٹ لانبی صراحی دار گردن اس لڑکی نے منہ چھپالیا اور سوال کیا کہ تم کون۔ فرمایا کہ میں تیرا شوہر ہوں تیری دینداری کی وجہ سے میں نے خدا سے دعا کی مجھ کو اللہ نے ایسی قوت تصرف کی عطا فرما دی کہ صورت بدل سکوں اب میں تمہارے پاس اسی شان سے آیا کروں گا وہ لڑکی جواب دیتی ہے کہ اس میں تو میرا حظ نفس شامل ہو گیا میں نے تو محض اللہ کے واسطے آپ کی خدمت کو قبول کیا تھا اب یا تو اس صورت کو چھوڑ دو ورنہ مجھ کو چھوڑ دو کیا ٹھکانہ ہے اس للّٰہیت کا۔ عجیب حکایت ہے حقیقت میں بعض لوگوں کو اللہ تعالیٰ اپنے ہی واسطے پیدا فرماتے ہیں اور ظاہری سبب اس کا فکر آخرت ہے کہ حظوظ کو مغلوب کر دیتا ہے اگر کسی کو یہ شبہ ہو کہ دنیا میں رہ کر تو ایسے حضرات بھی اکثر سب ہی کام کرتے ہیں کھانا پینا سونا آرام کرنا تو یہ حظوظ کہاں فنا ہوئے جواب یہ ہے کہ یہ بالکل صحیح ہے مگر اس کی ایسی مثال ہے کہ ایک شخص نے چاقو خریدا ہے قلم بنانے کے واسطے مگر کبھی کبھی ناخن بھی تراش لیتا ہے لیکن رہیگا وہ قلم تراش ہی اسی طرح وظیفہ ان حضرات کا شغل آخرت ہی ہے اور دوسرے حظوظ وقتی اور عارضی ہیں۔

## ساتواں ملفوظ............اپنے معمولات میں دوسروں کی راحت کی تدابیر

فرمایا کہ میں نے تو اپنے معمولات میں راحت کی تدابیر اختیار کر رکھی ہیں یہی میرا اصل مذاق ہے کہ دنیا کی بھی راحت اور آخرت کی بھی اور صرف اپنی ہی راحت مقصود نہیں دوسروں کی

besturdubooks.wordpress.com

راحت کا بھی خیال رکھتا ہوں اس سے زیادہ دوسروں کی راحت کا کیا خیال ہوگا کہ راستہ چلنے میں بھی اس کی رعایت رکھتا ہوں کہ اگر پشت کی جانب سے کسی آنے والے کی آہٹ معلوم ہوتی ہے تو میں سڑک کے کنارہ ہو جاتا ہوں تا کہ اس آنیوالے کو راستہ کی کوئی تنگی نہ ہو۔ آزادی سے چلا جائے حالانکہ بعض مرتبہ وہ آنے والا بھنگی ہوتا ہے چمار ہوتا ہے مگر میں اس کا انتظار نہیں کرتا کہ وہ بچ کر نکل جائے گا بلکہ خود ہی بچ جاتا ہوں۔ میں بحمد اللہ ہر امر میں لحاظ رکھتا ہوں کہ میری وجہ سے کسی پر ذرہ برابر بھی گرانی نہ ہو۔ پھر جب میں خود دوسروں کا اس قدر خیال رکھتا ہوں تو دوسرے میرے ساتھ ایسا برتاؤ کیوں کرتے ہیں کہ جس سے مجھ کو گرانی ہو یا تکلیف پہنچے پھر فرمایا کہ بعض لوگ بھولے پن کے سبب دوسرے کی تکلیف وراحت کی رعایت نہیں کرتے وہ معذور ہیں مگر دوسروں کو تو ضرر پہنچتا ہے اس پر ایک حکایت فرمائی۔ کہ دیوبند میں ایک بزرگ بہلی میں سوار ہو کر چلے ایک معتقد بھی ساتھ بیٹھے اتفاق سے راستے میں بہلی الٹ گئی اور نقشہ یہ ہوا کہ وہ معتقد صاحب جس طرف بیٹھے تھے اس طرف کو بہلی لوٹی وہ نیچے اور بزرگ صاحب اوپر۔ بزرگ ہیں کہ معتقد کی کمر پر بیٹھے اس نے عرض کیا کہ حضرت ہٹیے میں تو مرا جاتا ہوں وہ فرماتے ہیں نہیں مرو گے نہیں ہم جوتہ پہن لیں ہمارا جوتہ لاؤ اس نے کہا کہ حضرت اتنے میں جوتہ آئے گا میرا تو خاتمہ ہو جائے گا فرمایا کہ نہیں ہم ننگے پیر زمین پر نہیں رکھتے مٹی لگ جائے گی ہمیں عادت نہیں ننگے پیر زمین پر رکھنے کی۔

اس بے چارے کی کمر سے نہیں اترے جب گاڑی بان نے جوتہ دیا تب پہن کر اترے مگر اس شخص کے چوٹ بالکل نہیں آئی خیر یہ تو بھولے بزرگوں کی باتیں ہیں۔ باقی بعض تو مرید کو اپنی مِلکیت سمجھتے ہیں۔ الحمد للہ! مجھ کو اللہ تعالیٰ نے اس کی توفیق دی ہے جس کی برکت سے مریدوں کے ساتھ تو ایسا برتاؤ کیا کرتا اور حق بھی کیا ہے مجھ کو ایسا کرنے کا جن کے ساتھ اس قسم کا حق بھی ہے اور وہ محکوم بھی ہیں اور محبت کی وجہ سے کسی خدمت پر گرانی کا شبہ بھی نہیں ہو سکتا اور ایسے لوگ گھر والے ہیں میرا تو ان کے ساتھ بھی یہی معمول ہے کہ مثلاً کھانا کھا کر کبھی گھر والوں سے یہ نہیں کہتا کہ برتن اٹھالو اس وقت یہ خیال ہوتا ہے کہ ممکن ہے اپنے کسی کام میں مصروف ہوں اور محض میری وجہ سے ان کو اپنا کام چھوڑ کر اس کام کو کرنا پڑے بلکہ یہ کہتا ہوں کہ اٹھوالو۔ اب آگے ان کا کام ہے کہ وہ خود اٹھائیں یا کسی نوکرانی سے اٹھوائیں میں اپنی طرف سے ان پر اتنا بار بھی نہیں ڈالتا۔ غرض

besturdubooks.wordpress.com



کہ اپنی راحت اور دوسروں کی راحت یہ میرا معمول ہے۔اسی وجہ سے مجھ کو دوسرے کی بے فکری سے ناگواری ہوتی ہے مزاحاً فرمایا پھر ناگوار ہو جاتا ہے (مراد سانپ ہے) کہ جب میں اتنی رعایتیں دوسروں کی کرتا ہوں تو میں بھی صرف ان سے یہ چاہتا ہوں کہ تم بھی مجھ کو مت ستاؤ۔

اسی طرح ایک موقع پر فرمایا کہ اگر مجھ کو یہ معلوم ہو جائے کہ اس کو اہتمام ہے راحت پہنچانے کا اور پھر اس سے کوئی فروگزاشت ہو جائے اس پر ناگواری نہیں ہوتی۔ہاں اگر راحت پہنچانے کا اور فکر ہی نہ ہو تو بے شک ناگواری ہوتی ہے اس پر میں مؤاخذہ کرتا ہوں کہ یہ حرکت کیوں ہوئی پھر لوگوں نے ایک آسان سبق نکال رکھا ہے جواب میں کہتے ہیں کہ غلطی ہوئی اس پر میں پوچھتا ہوں کہ سبب اس غلطی کا کیا ہے آیا بے فکری سبب ہے بعض تو کہتے ہیں کہ بدفہمی اور یہ اس وجہ سے کہتے ہیں کہ اگر یہ کہا کہ سبب اس کا بے فکری ہے تو مواخذہ بڑھ جائے گا کہ بے فکری کیوں اختیار کی۔ایسی چیز کا نام لو کہ جو غیر اختیاری ہے اسلئے بدفہمی کا عذر پیش کرتے ہیں مگر میں اس پر کہتا ہوں کہ اگر بدفہمی اس کا سبب ہے تو مجھ کو اپنے تعلق سے معاف کرو کیونکہ بدفہم آدمی سے مناسبت ہونا اور اس کی اصلاح ہونا اور زیادہ مشکل ہے اسلئے کہ بدفہمی ایک غیر اختیاری چیز ہے۔جو تمہارے اختیار سے بھی باہر اور میرے اختیار سے بھی۔بس تعلق ہی ختم کرو اور اگر کہے کہ اس کا سبب بے فکری ہے تو میں کہتا ہوں کہ اچھا اب مجھے یہ شکایت ہے کہ بے فکری کیوں اختیار کی۔مگر پھر بھی یہ ایسی چیز ہے کہ اگر وہ چاہے تو اس سے بچ سکتا ہے اسلئے کہ حکماً اختیاری ہے تو اس وقت معافی چاہ لے اور آئندہ کے لئے عزم کر لے کہ اب ایسا نہ کروں گا چھٹی ہوئی گو یہ ضروری ہے کہ اس وقت اس عذر پر مؤاخذہ میں بظاہر سختی ہوگی کہ اختیار سے کوتاہی کی مگر انجام کے اعتبار سے چونکہ اختیاری چیز ہے امید ہے کہ آئندہ اگر چاہے گا تو ایسی غلطی نہ کرے گا اور اصلاح کی بھی امید ہے اور مجھ کو خدانخواستہ کینہ تھوڑا ہی ہے ہاں! یہ ضرور چاہتا ہوں کہ آدمیت پیدا ہو حیوانیت اور جانور پن دور ہو۔

خلاصہ یہ ہے کہ اگر قرائن حالات سے یہ معلوم ہو جائے کہ دوسروں کو تکلیف نہ دینے کا اہتمام ہے اور راحت کا قصد ہے پھر اگر گڑبڑ بھی ہو جائے تو ایسے کی گڑبڑ بھی ذرہ برابر بھی گرانی نہیں ہوتی۔گو بغرضِ اصلاح روک ٹوک اس وقت بھی کی جائے مگر اس وقت کی اصلاح کا طریق جدا ہوگا۔

besturdubooks.wordpress.com

## آٹھواں ملفوظ.........................وسوسوں کی مثال آئینہ پر مکھی

ایک سلسلہ گفتگو میں فرمایا کہ ایک صاحب مجھ سے کہنے لگے وسوسے آتے ہیں قلب میں ، میں نے کہا کہ وہ اندر نہیں ہوتے باہر ہوتے ہیں کیونکہ اندر تو صرف عقائد ہوتے ہیں اور میں نے یہ مثال بیان کی کہ جیسے آئینہ پر مکھی بیٹھے تو بظاہر تو معلوم ہوتا ہے کہ یہ اندر ہے مگر حقیقت میں وہ اندر نہیں ہوتی باہر ہوتی ہے مگر جو حقیقت سے بے خبر ہے وہ یہی سمجھے گا کہ اندر ہے باقی تکلیف میں خیال کو بہت بڑا دخل ہے مگر خیالی ایذاؤں کا علاج خیال ہی سے ہوتا ہے خیال کو بدل دینے سے بڑی تکلیف سے نجات مل جائے گی بس یہ خیال کرو کہ وساوس قلب کے اندر نہیں باہر ہیں اور اگر اندر ہی فرض کرلیا جائے تو یہ مت سمجھو کہ وساوس باہر سے اندر آ رہے ہیں۔ بلکہ یہ سمجھو کہ اندر سے باہر نکل رہے ہیں اسلئے کہ نکلنے کے وقت بھی تو گھر کے دروازہ پر ہجوم نظر آتا ہے اور اصل علاج تو یہ ہے کہ چاہے آ رہے ہوں یا جا رہے ہوں ان کی طرف التفات ہی نہ کرو نہ جلباً نہ سلباً۔ اکثر لوگ خطوط میں وساوس کی شکایت لکھتے ہیں میں ان سے پوچھتا ہوں کہ اختیار سے آتے ہیں یا بدون اختیار اور ان کو برا سمجھتے ہو یا اچھا وہ لکھتے ہیں بدون اختیار کے آتے ہیں اور ہم برا سمجھتے ہیں۔ میں لکھ دیتا ہوں کہ بس بے فکر رہو۔

ایک مرتبہ حضرت مولانا محمد یعقوب صاحبؒ کو ایک بار وضوء کے بعد یہ وسوسہ ہوا کہ تو موزوں کا مسح کرنا بھول گیا حضرت نے دوبارہ مسح کرلیا۔ اگلے وقت پھر وہی وسوسہ اب ایک بلا پیچھے لگ گئی اس پر حضرت فرماتے تھے کہ ایک بار عین مصلّے پر وہی وسوسہ ہوا خیال ہوا کہ یقیناً یہ شیطانی وسوسہ ہے، آج اس پر عمل نہ کرنا چاہئیے۔ شیطان سے مکالمہ شروع ہو گیا وہ کہتا ہے کہ مسح نہیں ہوا کرلو۔ مولانا فرماتے ہیں نہیں ہوا نہ سہی کہتا ہے جب مسح نہیں ہوا تو وضوء نہ ہوا مولانا کہتے ہیں وضوء نہیں ہوا نہ سہی کہتا ہے کہ جب وضوء نہ ہوا تو نماز نہ ہوگی مولانا کہتے ہیں کہ نماز نہ ہوگی نہ سہی کہتا ہے گنہگار ہوگے۔ مولانا کہتے ہیں کہ میں آپ کی خیر خواہی سے باز آیا جہاں اور بہت سے گناہ ہوتے ہیں ایک یہ بھی سہی بس ترکی ختم پھر کبھی وہ وسوسہ نہ آیا تو ایسی صورت میں یہی مناسب ہے بعض مرتبہ رکعت کی تعداد میں نماز پڑھتے ہوئے گڑبڑ کردیتا ہے اس کی طرف التفات نہ کرنا چاہئیے

besturdubooks.wordpress.com

ورنہ ہمیشہ کے لئے ایک مرض لگ جائے گا۔

ایک مولوی صاحب نے عرض کیا کہ ایسا کرنا حضرات فقہاء کی تفصیل کے خلاف ہوگا۔ فرمایا کہ فقہاء فرماتے ہیں ان لوگوں کے متعلق جو وساوس کے مریض نہیں اور صوفیہ ان کے متعلق تجویز کرتے ہیں جو وساوس کے مریض ہیں اس میں کوئی تعارض نہیں اور نہ کوئی شبہ عارد ہوتا ہے۔ بلکہ خود روایات فقہیہ حضرت مولانا کے علمدرآمد کے موافق پائی جاتی ہیں فی الدار المختار شک ھل کبر للافتاح اولا او احدث اولا او مسح راسه اولا استقبل ان کان اول مرة والا لا فی رد المختار عن الذخیرة فی آخر اعبارة ان کان ذالک اول مرة استقبل الصلاة والاجازله المضی ولا یلزمه الوضوء وھو اول شک غسل ماشک فیه وان وقع له کثیر الم یلتفت الیه وھذا اذا شک فی خلال وضوءه فلو بعد الفراغ منه لم لیتفت الیه. اھ آخر باب سجود السہو۔

اسی سلسلہ میں حضرت مولانا محمد یعقوب صاحبؒ کے ایک خادم کا قصہ بیان فرمایا کہ اس کو اس قدر وہم تھا کہ غسل خانہ میں پاجامہ اتار کر استنجا پاک کیا کرتا تھا حضرت اس سے مزاحاً فرمایا کرتے تھے کہ ؎

سگ بہ ہفتگانہ بشوئے ☆ چوں کہ تر شد پلید تر باشد

دوسرا یہ واقعہ بھی دیوبند ہی کا ہے۔ مدرسہ کے ایک فارغ التحصیل کو وہم ہوگیا تھا کہ میرے سر نہیں حضرت مولانا محمد یعقوب صاحبؒ سن کر پہنچے اور دریافت فرمایا کہ تمہارے سر نہیں عرض کیا کہ حضرت نہیں جوتا نکال کر سر پر مارنا شروع کیا اس نے واویلا مچایا کہ حضرت مر گیا چوٹ لگتی ہے فرمایا کہ کہاں چوٹ لگتی ہے عرض کیا کہ حضرت سر میں فرمایا کہ سر تو ہے ہی نہیں چوٹ کے کیا معنی عرض کیا کہ حضرت سر ہے فرمایا کہ اب تو کبھی نہ کہو گے کہ سر نہیں عرض کیا کہ نہیں چھوڑ دیا وہ وہم جاتا رہا اور ساری عمر بھر بھی کبھی یہ مرض وہم کا نہ ہوا یہ حضرت حکیم تھے حقیقت کو سمجھتے تھے حضرت مولانا غصیارے مشہور ہیں مگر نہایت ہنس مکھ اور نہایت خوش اخلاق تھے۔

besturdubooks.wordpress.com

## نواں ملفوظ.......................لوگوں کی تحقیر سے بچنا واجب ہے

ایک سلسلہ گفتگو میں فرمایا کہ جب نیت خالص ہو اور محض حق کے واسطے کوئی کام ہوتا ہے حق تعالیٰ اس میں برکت اور امداد فرماتے ہیں مولوی رحم الٰہی صاحب منگوری مرحوم کا ایک عجیب واقعہ ہے یہ بات سب کو معلوم ہے کہ یہ سنت اللہ ہے کہ جہاں اللہ والے ہوتے ہیں وہاں ان کے مخالف بھی ہوتے ہیں لہٰذا مولوی صاحب کے پڑوس میں ان کے مخالف بھی رہتے تھے جہاں برہمن وہیں قصائی پھر مخالفین میں بھی بعض کی طبائع میں بھی خبث ہوتا ہے ان کا جی اسی سے خوش ہوتا ہے کہ دوسروں کو تکلیف میں دیکھیں ان اہل محلّہ نے یہ شرارت کی کہ مولوی صاحب کے گھر سے مسجد جانے کا چوک کی شکل میں جو راستہ تھا اس میں گانے بجانے کا انتظام کیا اور ایک طوائف کو بلا کر مجلس رقص قائم کی مولوی صاحب گھر سے نماز کے لئے مسجد کو چلے تو راستہ میں یہ طوفان بے تمیزی برپا دیکھا چونکہ نماز کا وقت قریب تھا صبر کئے ہوئے مسجد پہنچ گئے بعد فراغ نماز گھر کو واپسی ہوئی دوبارہ دیکھ کر صبر نہ ہو سکا آخر صبر اور ضبط کی بھی تو کوئی حد ہے اب مولوی صاحب نے سوچا کہ جڑ ہی کی خبر لینا چاہیے جوتہ نکال کر مجمع سے پھاندتے ہوئے اور بیچ مجمع میں پہنچ کر جو جڑ اور بنا تھی اس کے سر پر جوتہ بجانا شروع کر دیا مگر اہل مجلس میں سے کسی کی یہ ہمت نہیں ہوئی کہ کوئی کچھ بولتا یہ ہیبت حق ہے جو اہل اللہ کو عطا فرمائی جاتی ہے۔ اور یہ مولوی صاحب کا جوش اور ہمت تمام تر محض حق کے واسطے تھی اس واقعہ کے بعد جلسہ تو ختم ہو گیا اور شریر لوگوں نے اس عورت سے کہا کہ ہم روپیہ صرف کریں گے اور گواہی دینگے تو مولوی صاحب پر دعویٰ کر اس نے کہا کہ روپیہ تو میرے پاس بھی بہت ہے اور گواہ ہو ہی مگر دیکھنا یہ ہے وہ جس شخص کا مقابلہ کرنیکی تیاری کا مجھ کو مشورہ دیا جا رہا ہے۔ وہ خالص اللہ والا ہے۔ اس لئے کہ اگر اس شخص کے قلب میں دنیا کا ذرہ برابر بھی شائبہ ہوتا تو مجھ پر اس کا ہاتھ ہرگز نہ اٹھتا اس سے ثابت ہوا کہ یہ شخص محض اللہ والا ہے تو اس کا مقابلہ حقیقت میں اللہ تعالیٰ کا مقابلہ ہے میں کہتا ہوں کہ مولوی صاحب کا تو کمال تھا ہی مگر اس عورت کا بھی معتقد ہونا پڑتا ہے پھر اس ہی پر بس نہیں کیا وہ عورت مولوی صاحب کے مکان پر پہنچی اور معافی کی درخواست کی اور یہ کہا کہ مجھ کو اس فعل سے توبہ کرا دیجئے اور کسی نیک شخص سے میرا نکاح کرا دیجئے مولوی صاحب نے

besturdubooks.wordpress.com

توبہ کرا کر کسی بھلے آدمی سے نکاح کرادیا وہ پردہ میں بیٹھ گئی اور بھلی بی بی بن گئی یہ سب حق تعالیٰ کا فضل اور مولوی صاحب کا خلوص اور جوتیوں کی برکت تھی اگر ہر شخص خلوص سے ہمت کر کے دین کے کاموں کو انجام دے انشاء اللہ برکت ہو کامیابی نصیب ہو آجکل تو خلوص کا تو کہیں نام ونشان نہیں محض خلوص کی فکر ہے عجیب ہی حکایت ہے اس سے کام کرنے والوں کو سبق حاصل کرنا چاہیئے بلکہ ہر شخص کے متعلق بدرجہ احتمال یہ اعتقاد رہنا چاہئے کہ ممکن ہے کہ اس میں خدا کے نزدیک کوئی بات ہم سے بہتر ہو دیکھیئے اس عورت کے اس فہم وخلوص کی کس کو خبر تھی پھر مولوی صاحب کی للّٰہیت کی برکت کے متعلق ایک صاحب کے سوال کے جواب میں فرمایا کہ برکت کا اثر بھی ہر شخص پر نہیں ہوتا دیکھئے انبیاء کی برکت ابو جہل اور ابا طالب کے لئے کارگر نہ ہوئی اور تو کس کا منہ ہے کہ ایسی غیر مستخلف برکت کا دعویٰ کرے پس برکت کی بھی ایک حد ہے اس کو بھی بلکہ ہر چیز کو اپنی حد پر رکھنا چاہئے غلو ہر چیز میں برا ہے اس عورت کی حکایت کے مناسب ایک اور حکایت حضرت مولانا گنگوہی نے نقل فرمائی گنگوہ میں ایک بے قید درویش آیا شہرت ہوئی ایک آوارہ عورت کو بھی معلوم ہوا اس نے اپنے آپ سے کہا کہ چلو ہم بھی اللہ والے کی زیارت کر آئیں دونوں گئے مرد تو جا کر شاہ صاحب کے پاس بیٹھ گیا اور یہ عورت بوجہ شرمندگی ایک طرف بیٹھ گئی شاہ صاحب نے پوچھا یہ کون ہے اس نے کہا کہ بازاری عورت ہے آپ کی زیارت کو آئی ہے مگر بوجہ اس پیشہ کے شرمندگی کے سبب پاس آنے سے رکتی ہے وہ شاہ صاحب کیا کہتے ہیں کہ بی بی پاس آجاؤ شرمندگی کی کونسی بات ہے وہی کرتا ہے وہی کراتا ہے یہ الفاظ سن کر اس عورت کے سر سے پیر تک آگ لگ گئی اور کھڑی ہوگئی اور اس آشنا یعنی اپنے ساتھی سے کہا کہ بھڑوے تو تو اس کو بزرگ بتلاتا تھا یہ تو مسلمان بھی نہیں یہ کہہ کر وہاں سے چل دی کہتا ہوں کہ ان الفاظ سے اس حقیقت تک کسی مفتی کا ذہن تو پہنچ سکتا تھا مگر بیچاری جاہل نے کیسا سمجھا یہ فہم کی بات ہے اور اس میں فہم تو تھا ہی بغض فی اللہ کس درجہ تھا کہ بیٹھ نہ سکی خاموش نہ رہ سکی چل دی بھلا ان واقعات سے کیا کوئی کسی کی تحقیر کر سکتا ہے اور حقیر سمجھ سکتا ہے اسی سلسلہ میں فرمایا کہ میرے ایک دوست تھے قنوج میں وہ شاعر بھی تھے ان کا ایک ماہواری رسالہ بھی نکلتا تھا اب انتقال ہو گیا۔ انہوں نے لکھا تھا کہ آپ میرے نام پر ہنسیں گے میرا نام ہے بھگو خان میں نے لکھا کہ میں ہنسوں گا نہیں یہ تو ففروا الی اللہ کا ترجمہ ہے اللہ کی طرف بھاگنے

besturdubooks.wordpress.com



والا، اس پر خط آیا مسرت کا اظہار کیا غرض کسی کے نام پر کسی کے اعمال پر کسی کے لقب پر کسی کی ظاہری حالت پر ہرگز تحقیر نہ کرنا چاہئے مگراتنی بھی رعایت نہ چاہئے جیسے ان شاہ ساحب نے کی کہ اس کے فعل معصیت کو توحید میں داخل کیا نعوذ باللہ منہ مگر اب حالت یہ ہوگئی ہے کہ جیسے ان شاہ صاحب نے اس آوارہ اور بازاری عورت کی رعایت کی گو اس کی نظر میں شاہ صاحب مسلمان بھی نہ رہے اسی طرح لوگ علماء کو مشورہ دیتے ہیں اور کہتے ہیں کہ زمانہ کے اعتبار سے مسائل میں عوام کی رعایت کرنا چاہئے مگر معلوم بھی ہے کہ ایسا کرنے سے سب سے اول ہم ہی ان کی نظروں سے گریں گے پس نتیجہ یہ ہوگا کہ تمہاری نظر سے بھی گریں گے اور دینداروں کی نظر سے بھی اب اہل حق کی نسبت کہتے ہیں کہ میاں یہ تو پرانے خرانٹ ہیں پرانی لکیر کے فقیر ہیں ان سے تو زمانہ شناس کی امید نہیں یہ تو پک گئے اچھا صاحب ہم تو جیسے کچھ ہیں تم اپنے بچوں کو روشن دماغ مولوی بناؤ ہم خاک نشین سہی ذلیل سہی تم کو ہماری خیر خواہی کرنے کی کیا ضرورت تم اپنی فکر کرو۔

## دسواں ملفوظ..........................مجذوب اور مجنوں میں امتیاز

ایک مولوی صاحب نے عرض کیا کہ حضرت مجذوب اور مجنوں میں آجکل امتیاز مشکل ہوگیا۔ فرمایا بالکل صحیح ہے کوئی مجذوب ہوتا ہے کوئی مجنوں ہوتا ہے اہل ادراک کو پہچان ہوتی ہے۔ اس پر ایک واقعہ یاد آیا کہ بزرگوں سے سنا ہے کہ دیوبند میں حضرت مولانا محمد یعقوب صاحبؒ مجذوبین کی جماعت کے سردار تھے جس کی تائید بھی ایک واقعہ سے ہوتی ہے کہ ایک ولایتی مجذوب دیوبند میں وارد ہوئے اور چھتہ کی مسجد میں ٹھہرے مگر ٹھہرنے سے پہلے حضرت مولانا سے اجازت لی۔

پھر فرمایا کہ ہم لوگ طالب علم ان مجذوب سے بعض کفار کے لئے بددعا کرایا کرتے تھے مگر وہ کبھی جواب نہ دیتے صرف یہ کہہ دیتے کہ خیر باشد خیر باشد پھر وہ مر گئے۔

بعد میں اپنے بعض بزرگوں سے معلوم ہوا کہ وہ بعض کفار کے طرفدار تھے اس طرفداری پر فرمایا کہ مجذوبین کی مثال ملائکہ کی سی ہے کہ وہ کفار کی بھی تربیت کرتے ہیں اور اس سلسلہ میں کہ وہ گو اس عالم کے اعتبار سے بے سمجھ ہوتے ہیں مگر ان کو اس سمجھ کی ضرورت نہیں دوسری سمجھ کی

besturdubooks.wordpress.com



ضرورت ہے وہ ان میں ہوتی ہے اور میں نے جو اس عالم کے اعتبار سے سمجھ کی نفی کی ہے۔ اس کا خلاصہ یہ ہے کہ اس جماعت میں عقل نہیں ہوتی گو حواس درست ہوں جیسے گھوڑے میں مثلاً عقل نہیں ہوتی مگر حواس ہوتے ہیں۔ یا بچہ کی مثال بلوغ سے پہلے کہ اس وقت عقل نہیں ہوتی مگر حواس ہوتے ہیں تو سلامت حواس مجذوبیت کے منافی نہیں۔ نہ اس سلامت حواس پر نماز وغیرہ کے فرض ہونے کا مدار ہوتا ہے اس کی فرضیت کے لئے عقل شرط ہے پس مجنوں اسی طرح مجذوب عقل نہ ہونے کی وجہ سے احکام شرع کا مکلّف نہیں ہوتا باقی ان دونوں جماعت میں فرق کرنا مشکل ہوتا ہے۔ یہ بہت ہی نازک مقام ہے کہ ہر مجذوب اور مجنوں میں فرق کرلیا جائے مگر اس کا ظنی معیار یہ ہے کہ اس مجذوب کے زمانہ کے صلحاء اتقیاء کا جو برتاؤ اس کے متعلق ہو وہ معتبر ہے۔

عوام کا خیال اس بارہ میں معتبر نہیں۔ یعنی اس زمانہ کے مشائخ جو اس کے ساتھ برتاؤ کریں احترام کا یا اعراض کا وہی دوسروں کو کرنا چاہئے اپنی رائے سے عوام کچھ نہ کریں۔ پھر اسی سلسلہ میں فرمایا کہ اول تو اس جماعت سے کوئی امید نہیں نفع کی نہیں رکھنا چاہئے حتی الامکان ان لوگوں سے الگ ہی رہنا مناسب ہے کیونکہ ان کو عقل تو ہوتی نہیں اس لئے ان سے اندیشہ ضرر ہی غالب ہوتا ہے۔

ایک مولوی صاحب نے عرض کیا کہ حضرت اس کی حقیقت کیا ہے یہ مجذوب کیسے ہوجاتے ہیں فرمایا کہ حقیقت اس کی یہ ہے کہ وارد ایسا قوی ہوتا ہے جس سے عقل مسلوب ہوجاتی ہے اور یہ سب مجاہدہ ہی کی برکت ہے کہ یہ درجہ نصیب ہوجاتا ہے پہلے سے کسی کو خبر بھی نہیں ہوتی کہ یہ کرتے کیا تھے اسی وارد سے پیالہ جھلک گیا تب سب نے دیکھ لیا یہ حقیقت ہے مجذوبیت کی اور یہی مجذوب ہیں جن کے سپرد کارخانہ تکوینیہ ہے اور اس کے انتظام کے ذمہ دار ہیں۔ باقی جو اہل ارشاد ہیں وہ نائب رسول ہیں وارثانی پیغمبر ہیں۔ ان کی شان کہیں ارفع واعلیٰ ہے۔ اصل چیز اللہ رسول کی اطاعت ہے باقی کشف وکرامات وغیرہ یہ چیزیں کوئی کمال نہیں ایسے عجائب اہل باطل سے بھی صادر ہوجاتے ہیں۔

چنانچہ امریکہ یا جرمن میں ایک شخص کی بیوی کا انتقال ہوا وہ اس کو بہت چاہتا تھا اس لئے اس کو خیال ہوا کہ دفن سے پہلے اس کا فوٹو لے لیا جائے تاکہ دل بہلانے کا مشغلہ باقی رہے اس

besturdubooks.wordpress.com



نے فوٹو لیا بجائے ایک فوٹو کے پانچ فوٹو آ گئے ایک تو اس کی بیوی کا تھا اور چار اور تھے پھر ان میں دو کو تو پہچانا وہ بھی مردہ تھے اور دو کو نہیں پہچانا۔ انہوں نے اس سے یہ تحقیق کی ہے کہ اور روحیں وہاں موجود تھیں ان کا فوٹو آ گیا ہے مگر نہایت عجیب بات ہے کہ غیر مری کا فوٹو کیسے آ گیا ہے مگر نہایت عجیب بات ہے کہ غیر مرئی کا فوٹو آ کیسے گیا۔

دیکھئے! یہ چیزیں اہل باطل بھی کر لیتے ہیں اس لئے اہل حق نے کہا ہے کہ اطاعت اللہ و رسول کی ہی اصل چیز ہے۔ (تلخیص از ملفوظات حکیم الامتؒ)

الله

besturdubooks.wordpress.com

# ملفوظات نمبر۲

## از بانی تبلیغی جماعت حضرت مولانا الیاس دہلویؒ

### پہلا ملفوظ.........................اخلاص نہایت ضروری ہے

قرآن وحدیث میں بڑی اہمیت کے ساتھ اس حقیقت کا اعلان کیا گیا ہے کہ دین ''یُسر'' ہے۔یعنی وہ سراسر سہولت اور آسانی ہے لہٰذا جو چیز دین میں جس درجہ ضروری ہوگی، وہ اسی درجہ میں سہل اور آسان ہونی چاہئے، پس تصحیح نیت اور اخلاص اللہ چونکہ دین میں نہایت ضروری ہے بلکہ وہی سارے امور دین کی روح ہے، اس لئے وہ بیحد سہل ہے اور یہی اخلاص اللہ چونکہ سارے سلوک اور طریق کا حاصل ہے، اس لئے معلوم ہوا کہ سلوک بھی بہت آسان چیز ہے، مگر یاد رہنا چاہئے کہ ہر چیز اپنے اصول اور اپنے طریقے سے سہل ہوتی ہے، غلط طریقہ سے تو آسان سے آسان کام بھی دشوار ہو جاتا ہے، اب لوگوں کی غلطی یہ ہے کہ وہ اصول ہی کی پابندی مشکل سمجھتے ہیں اور اس سے گریز کرتے ہیں، حالانکہ دنیا میں کوئی معمولی کام بھی اصل کی پابندی اور مناسب طریق کار اختیار کئے بغیر انجام نہیں پاتا، جہاز، کشتی، ریل، موٹر سب اصول ہی سے چلتے ہیں، حتیٰ کہ ہنڈیا روٹی تک بھی کسی اصول ہی سے پکتی ہے۔

اور فرمایا: طریقت کی خاص غایت ہے۔اللہ تعالیٰ کے احکام واوامر کا مرغوب طبعی اور نواہی کا مکروہ طبعی ہو جانا، یعنی ایسی کیفیت پیدا ہو جانا کہ احکام واوامر الٰہی کے بجالانے میں لذّت وفرحت حاصل ہو اور نواہی یعنی ممنوعات کے پاس جانے سے اذیت اور کراہت ہونے لگے۔یہ تو ہے طریقت کی غایت باقی جو کچھ ہے یعنی خاص اذکار واشغال اور مخصوص قسم کی ریاضت وغیرہ سو وہ اس کی تحصیل کے ذرائع ہیں، لیکن اب بہت سے لوگ ان ذرائع ہی کو اصل طریق سمجھنے لگے

besturdubooks.wordpress.com



،حالانکہ بعض تو ان میں سے بدعت ہیں، بہر حال چونکہ ان چیزوں کی حیثیت صرف ذرائع کی ہے اور یہ بذات خود مقصود نہیں ہیں اس لئے احوال ومقتضیات کے اختلاف کے ساتھ ان پر نظر ثانی اور حسب مصلحت ترمیم وتبدیل ضروری ہے، البتہ جو چیزیں شریعت میں منصوص ہیں وہ ہر زمانہ میں یکساں طور پر واجب العمل رہیں گی۔

فرائض کا مقام نوافل سے بہت بلند ہے، بلکہ یہ سمجھنا چاہیئے کہ نوافل سے مقصود ہی فرائض کی تکمیل یا ان کی کوتاہیوں کی تلافی ہوتی ہے غرض فرائض اصل میں اور نوافل ان کے تابع اور فروع مگر بعض لوگوں کا یہ حال ہے کہ وہ فرائض سے تو غفلت برتتے ہیں اور نوافل میں مشغول رہنے کا اس سے بدرجہا زیادہ اہتمام کرتے ہیں۔ مثلاً آپ سب حضرات جانتے ہیں کہ دعوت الی الخیر، امر بالمعروف اور نہی عن المنکر غرض تبلیغ دین کے یہ تمام شعبے اہم فرائض میں سے ہیں۔ مگر کتنے ہیں جو ان فرائض کو ادا کرتے ہیں لیکن اذکار نفلیہ میں اشتغال وانہماک رکھنے والوں کی اتنی کمی نہیں بعض اہل دین اور اصحاب علم کو استغفار کے باب میں بڑا سخت مغالطہ ہے، وہ سمجھتے ہیں کہ استغناء کا مقتضی یہ ہے کہ اغنیاء اور اہل ثروت سے مطلقاً ملا ہی نہ جائے اور ان کے اخلاط سے کلی پرہیز کیا جائے حالانکہ استغناء کا منشاء صرف یہ ہے کہ ہم ان کی دولت کے حاجت مند بن کر ان کے پاس نہ جائیں اور طلب جاہ ومال کے لئے ان سے نہ ملیں، لیکن ان کی اصلاح کے لئے اور دینی مقاصد کے لئے ان سے ملنا اور اختلاط رکھنا ہرگز استغناء کے منافی نہیں، بلکہ یہ تو اپنے درجہ میں ضروری ہے۔ ہاں اس چیز سے بہت ہوشیار رہنا چاہئے کہ ان کے اس اخلاط سے ہمارے اندر حب مال وجاہ اور دولت کی حرص پیدا نہ ہو جائے۔

جب کوئی اللہ کا بندہ کسی امر خیر کی طرف قدم بڑھانا چاہتا ہے تو شیطان طرح طرح سے اس کی مزاحمت کرتا ہے اور اس کی راہ میں مشکلات اور رکاوٹیں ڈالتا ہے، لیکن اگر اس کی یہ مزاحمتیں اور رکاوٹیں ناکام رہتی ہیں اور وہ بندہ خدا ان سب کو عبور کر کے اس کارِ خیر کو شروع کر ہی دیتا ہے۔ تو پھر شیطان کی دوسری کوشش یہ ہوتی ہے کہ وہ اس کے اخلاص اور اس کی نیت میں خرابی ڈال کے یا دوسرے طریقوں سے اس کار خیر میں خود حصہ دار بن جائے، یعنی کبھی اس میں ریا وسمعہ یعنی دکھاوے اور شہرت کی خواہش کو شامل کرنے کی کوشش کرتا ہے اور کبھی دوسرے اغراض کی آمیزش اور

besturdubooks.wordpress.com

ملاوٹ سے اس کی للہیت کو برباد کرنا چاہتا ہے اور اس میں وہ بسا اوقات کامیاب ہو جاتا ہے، اس لئے دینی کام کرنے والوں کو چاہئے کہ وہ اس خطرہ سے ہر وقت چوکنے رہیں، اور اس قسم کے شیطانی وساوس سے ہر وقت اپنے دل کی حفاظت کرتے رہیں اور اپنی نیتوں کا برابر جائزہ لیتے رہیں۔ کیونکہ جس کام میں رضائے الٰہی کے علاوہ کوئی دوسری غرض کسی وقت بھی شامل ہو جائے گی۔ پھر وہ اللہ تعالیٰ کے یہاں قبول نہیں۔

## دوسرا ملفوظ..........................حقوق العباد کی فکر کیجئے

فرمایا:۔ جنت حقوق کا بدلہ ہے، یعنی اپنے حقوق اپنا چین اور اکرام اللہ کے لئے مٹایا جائے۔ اور اپنے پر تکلیف برداشت کر کے دوسروں کے حقوق ادا کئے جائیں۔ جن میں حقوق اللہ بھی شامل ہیں، تو اسی کا بدلہ جنت ہے، اسی سلسلہ میں فرمایا حدیث میں ارشاد ہوا ہے کہ:۔

ارحموا من فی الارض یرحمکم من فی السماء: تم زمین والوں پر رحم کھاؤ۔ رب السماء تم پر رحمت فرمائے گا۔'' حدیث میں دو عورتوں کے واقعے بیان کئے گئے ہیں جو عام طور سے معلوم اور مشہور ہیں۔ کسی بدکار اور فاحشہ عورت نے کتے کی خبر گیری کی اور اس کی پیاس پر ترس کھا کر کنوئیں سے پانی نکال کر اسے پلایا تو اللہ تعالیٰ نے اسے اس فعل کے عوض اس کے لئے جنت کا فیصلہ فرمادیا۔ اور ایک دوسری عورت نے جو بدکار نہیں تھی ایک بلّی کو بھوکا رکھ کر یا تڑپا کر مار ڈالا تو وہ جہنم میں ڈالدی گئی۔

## تیسرا ملفوظ..........................دعا کی حقیقت کو سمجھئے

فرمایا:۔ مسلمان دعا سے بہت غافل ہیں اور جو کرتے بھی ہیں ان کو دعا کی حقیقت معلوم نہیں، مسلمانوں کے سامنے دعا کی حقیقت کو واضح کرنا چاہئے۔ دعا کی حقیقت سے اپنی حاجتوں کو بلند بارگاہ میں پیش کرنا پس جتنی بلند بارگاہ ہے اتنا ہی دعاؤں کے وقت دل کو متوجہ کرنا اور الفاظ دعا کو تضرع وزاری سے ادا کرنا چاہئے اور یقین واذعان کے ساتھ دعا کرنا چاہئے کہ ضرور قبول ہوگی کیونکہ جس سے مانگا جارہا ہے وہ بہت سخی اور کریم ہے۔ اپنے بندوں پر رحیم ہے، زمین وآسمان کے خزانے سب اسی کے قبضہ قدرت میں ہیں،

besturdubooks.wordpress.com



## چوتھا ملفوظ..........................استغفار کی کثرت کیجئے

ایک صحبت میں فرمایا:۔ وقت چلتی ہوئی ایک ریل ہے، گھنٹے منٹ اور لمحے گویا اس کے ڈبے ہیں اور ہمارے مشاغل ان میں بیٹھنے والی سواریاں ہیں، اب ہمارے دنیوی اور مادی ذلیل مشاغل نے ہماری زندگی کی ریل کے ان ڈبوں پر ایسا قبضہ کرلیا ہے کہ وہ شریف اخروی مشاغل کو آنے نہیں دیتے، ہمارا کام یہ ہے کہ عزیمت سے کام لے کے ان ذلیل اور دنی مشاغل کی جگہ ان شریف اور اعلیٰ مشاغل کو قابض کردیں جو خدا کو راضی کرنے والے اور ہماری آخرت کو بنانے والے ہیں۔

ایک صحبت میں فرمایا:۔ جتنا اچھا سے اچھا کام کرنے کی اللہ توفیق دے ہمیشہ اس کا خاتمہ استغفار پر ہی کیا جائے، غرض کہ ہمارے ہر کام کا جز وآخر استغفار ہو، یعنی یہ سمجھ کر کہ مجھ سے یقیناً اس کی ادائیگی میں کوتاہیاں ہوئی ہیں، ان کوتاہیوں کے لئے اللہ تعالیٰ سے معافی مانگی جائے رسول اللہ ﷺ نماز کے ختم پر بھی اللہ سے استغفار کیا کرتے تھے، لہٰذا تبلیغ کا کام بھی ہمیشہ استغفار ہی پر ختم کیا جائے۔ بندہ سے کسی طرح بھی اللہ کے کام کا حق ادا نہیں ہوسکتا، نیز ایک کام میں مشغولیت بہت سے دوسرے کاموں کے نہ ہوسکنے کا بھی باعث بن جاتی ہے، تو اس قسم کی چیزوں کی تلافی کے لئے بھی ہر اچھے کام کے ختم پر استغفار کرنا چاہئے۔

ایک دن بعد نماز فجر جب کہ اس تحریک میں عمل حصہ لینے والوں کا نظام الدین کی مسجد میں بڑا مجمع تھا اور حضرت مولانا کی طبیعت اس قدر کمزور تھی کہ بستر پر لیٹے لیٹے بھی دو چار الفاظ باآواز نہیں فرما سکتے تھے تو اہتمام سے ایک خاص خادم کو طلب فرمایا اور اس کے واسطے سے اس پوری جماعت کو کہلوایا کہ:۔

آپ لوگوں کی یہ ساری چلت پھرت اور ساری جدوجہد بے کار ہوگی اگر اس کے ساتھ علم دین اور ذکر اللہ کا پورا اہتمام آپ نے نہیں کیا گویا یہ علم وذکر دو بازو ہیں جن کے بغیر اس فضا میں پرواز نہیں کی جاسکتی بلکہ سخت خطرہ اور قوی اندیشہ ہے کہ اگر ان دو چیزوں کی طرف سے تغافل برتا گیا تو یہ جدوجہد مبادا فتنہ وضلالت کا ایک نیا دروازہ بن جائے، دین کا اگر علم ہی نہ ہو تو اسلام وایمان

besturdubooks.wordpress.com

محض رسمی اور اسمی ہیں اور اللہ کے ذکر کے بغیر ذکر اللہ کی کثرت بھی ہوتو اس میں بھی بڑا خطرہ، الغرض علم میں نور ذکر سے آتا ہے اور بغیر علم دین کے حقیقی برکات وثمرات حاصل نہیں ہوتے، بلکہ بسا اوقات ایسے جاہل صوفیوں کو شیطان اپنا آلہ کار بنالیتا ہے، لہٰذا علم وذکر کی اہمیت کو اس سلسلہ میں کبھی فراموش نہ کیا جائے اور اس کا ہمیشہ خاص اہتمام رکھا جائے ورنہ آپ کی یہ تبلیغی تحریک بھی بس ایک آوارہ گردی ہو کر رہ جائے گی اور خدا نہ کرے آپ لوگ سخت خسارہ میں رہ جائیں گے۔"

حضرت مولانا کا مقصد اس ہدایت سے یہ تھا کہ اس راہ میں کام کرنے والے تبلیغ ودعوت کے سلسلہ کی محنت ومشقت سفر وہجرت اور ایثار وقربانی ہی کو اصل کام ہی نہ سمجھیں جیسا کہ آجکل کی عام ہوا ہے، بلکہ دین کے تعلیم وتعلم اور ذکر اللہ کی عادت ڈالنے اور اس سے تعلق پیدا کرنے کو اپنا اہم فریضہ سمجھیں بدالفاظ دیگر مقصد صرف سپاہی اور والنٹیئر بننا نہیں ہے، بلکہ طالب علم دین اور اللہ کا یاد کرنے والا بندہ بھی بننا ہے۔

## پانچواں ملفوظ......................................حقیقی ذکر کی پہچان

فرمایا:۔ حقیقی ذکر اللہ یہ ہے کہ آدمی جس موقع پر اور جس حال اور جس مشغلہ میں ہو اس کے متعلق اللہ کے جو احکام اوامر ہوں ان کی نگہداشت رکھے اور میں اپنے دوستوں کو اسی ذکر کی زیادہ تاکید کرتا ہوں۔

فرمایا:۔ انسان کو اپنے ماسوا پر جو امتیاز وتفوق حاصل ہے آلہ میں زبان کو خاص دخل ہے، اب اگر زبان سے آدمی اچھی ہی باتیں کرتا ہے اور خیر ہی میں اس کو استعمال کرتا ہے، تو یہ امتیاز اور تفوق اس کو خیر میں حاصل ہوگا، اور اگر زبان کو اس آلہ شر بنا رکھا ہے۔ مثلاً بری باتیں بکتا ہے اور ناحق لوگوں کو ایذا دیتا ہے تو پھر اسی زبان کی بدولت وہ شر میں ممتاز اور بالا ہوگا حتیٰ کہ کبھی کبھی یہی زبان آدمی کو کتے اور خنزیر سے بھی بدتر کردے گی۔

حدیث شریف میں ہے:۔ کہ آدمیوں کو جہنم میں اوندھے منہ ان کی بکواس ہی ڈالے گی۔ اللّٰھم احفظنا .

besturdubooks.wordpress.com



## چھٹا ملفوظ ............ دعوت وتبلیغ کے رہنما اصول

ایک صحبت میں فرمایا: ہماری اس تحریک کا اصل مقصد ہے، مسلمانوں کو جمیع ماجاء به النبی ﷺ سکھانا یعنی اسلام کے پورے علمی وعملی نظام سے امت کو وابستہ کر دینا۔ یہ تو ہے ہمارا مقصد خاص رہی۔ قافلوں کی یہ چلت پھرت اور تبلیغی گشت، سو یہ اس مقصد کے لئے ابتدائی ذریعہ ہے، اور کلمہ ونماز کی تلقین وتعلیم گویا ہمارے پورے نصاب کی الف، ب، ت ہے۔ یہ بھی ظاہر ہے کہ ہمارے قافلے پورے کام نہیں کر سکتے، ان سے تو بس اتنا ہی ہوسکتا ہے کہ ہر جگہ پہنچ کر اپنی جدوجہد سے ایک حرکت وبیداری پیدا کر دیں اور غافلوں کو متوجہ کر کے وہاں کے مقامی اہل دین سے وابستہ کرنے کی اور اس جگہ کے دین کی فکر رکھنے والوں علماء وصلحاء کو بیچارے عوام کی اصلاح پر لگا دینے کی کوشش کریں، ہر جگہ پر اصلی کام تو وہیں کے کارکن کر سکیں گے اور عوام کو زیادہ فائدہ اپنی ہی جگہ کے اہل دین سے استفادہ کرنے میں ہوگا۔ البتہ اس کا طریق ہمارے ان آدمیوں سے سیکھا جائے جو ایک عرصہ سے افادہ اور استفادہ اور تعلیم وتعلم کے اس طریقہ پر عامل ہیں اور اس پر بڑی حد تک قابو پا چکے ہیں۔

ایک صحبت میں فرمایا۔ ہمارے کارکن اس بات کو مضبوطی سے یاد رکھیں کہ اگر ان کی دعوت وتبلیغ کہیں قبول نہ کی جائے اور اُلٹا ان کو برا بھلا کہا جائے الزامات لگائے جائیں تو وہ مایوس اور ملول نہ ہوں، اور ایسے موقع پر یہ یاد کرلیں کہ یہ انبیاء علیہم السلام اور بالخصوص سید الانبیاء کی خاص سنت اور وراثت ہے، راہ خدا میں ذلیل ہونا ہر ایک کو کہاں نصیب ہوتا ہے۔ اور جہاں ان کا استقبال اعزاز واکرام سے کیا جائے، ان کی دعوت وتبلیغ کی قدر کی جائے اور طلب کے ساتھ ان کی باتیں سنی جائیں اور مانی جائیں تو اس کو اللہ پاک کا فقیط انعام سمجھیں اور ہرگز اس کی ناقدری نہ کریں، ان طالبوں کی خدمت اور تعلیم کو اللہ کے اس احسان کا خاص شکریہ سمجھیں، اگرچہ یہ چھوٹے سے چھوٹے طبقہ کے لوگ ہوں قرآن پاک کی آیات عبس وتولّٰی اَن جاءہُ الاعمٰی الآیات میں ہم کو یہی سبق دیا گیا ہے، ہاں اس صورت میں اپنے نفس کے فریب سے بھی ڈرتے رہیں، نفس اس مقبولیت ومطلوبیت کو اپنا کمال نہ سمجھنے لگے، نیز اس صورت میں پیر پرستی کے فتنہ کا بھی سخت اندیشہ

besturdubooks.wordpress.com

ہے لہٰذا اس سے خاص طور سے خبردار رہیں۔

ایک صحبت میں فرمایا:۔سب کارکنوں کو سمجھا دو کہ اس راہ میں بلاؤں اور تکلیفوں کو خدا سے مانگے تو ہرگز نہیں بندہ کو اللہ سے ہمیشہ عافیت ہی مانگنی چاہئے ،لیکن اگر اللہ پاک اس راہ میں یہ مصیبتیں بھیج دے تو پھر ان کو خدا کی رحمت اور ذریعہ کفارۂ سیئات و رفعت درجات سمجھا جائے ،راہ خدا میں اس قسم کی مصیبتیں تو انبیاء اور صدیقین و مقربین کی خاص غذائیں ہیں۔

ایک صحبت میں فرمایا:۔تبلیغ و دعوت کے وقت بالخصوص باطن کا رخ اللہ پاک کی ہی طرف رکھنا چاہئے نہ کہ مخاطبین کی طرف ،گویا اس وقت ہمارا دھیان یہ ہونا چاہئے کہ ہم اپنے کسی کام اور اپنی ذاتی رائے سے نہیں بلکہ اللہ کے حکم سے اور اس کام کے لئے نکلے ہیں۔مخاطبین کی توفیق بھی اسی کے قبضۂ قدرت میں ہے جب اس وقت یہ دھیان ہوگا تو انشاء اللہ مخاطبین کے غلط برتاؤ سے نہ تو غصہ آئے گا اور نہ ہمت ٹوٹے گی۔

فرمایا:۔کیسا غلط رواج ہوگیا ہے ،دوسرے لوگ ہماری بات مان لیں تو اس کو ہم اپنی کامیابی سمجھتے ہیں اور نہ مانیں تو اس کو ہماری ناکامی سمجھا جاتا ہے ،حالانکہ اس راہ میں یہ خیال کرنا بالکل ہی غلط ہے ،دوسروں کا ماننا یا نہ ماننا تو ان کا فعل ہے ،ان کے کسی فعل سے ہم کامیاب یا ناکام کیوں کہے جائیں ،ہماری کامیابی یہی ہے کہ ہم اپنا کام پورا کر دیں اب اگر دوسروں نے نہ مانا تو یہ قانون کی ناکامی ہے ،ہم ان کے نہ ماننے سے ناکامیاب کیوں ہو گئے ،لوگ بھول گئے وہ منوا دینے کو جو درحقیقت خدا کا کام ہے اپنا کام اور اپنی ذمہ داری بطریق احسن اپنی کوشش لگا دینا ہے ،منوانے کا کام تو پیغمبروں کے سپرد بھی نہیں کیا گیا۔

ہاں !نہ ماننے سے یہ سبق لینا چاہئے کہ شائد ہماری کوشش میں کمی رہی اور ہم سے حق ادا نہ ہوسکا ،جس کی وجہ سے اللہ پاک نے یہ نتیجہ ہمیں دکھلایا اور اس کے بعد اپنی کوشش کی مقدار بڑھا دینے اور دعا و توفیق طلبی میں بھی کماً و کیفاً اضافہ کرنے کا عزم کر لینا چاہئے فرمایا:۔ہمارے عام کارکن جہاں بھی جائیں وہاں کے حقانی علماء و صلحاء کی خدمت میں حاضری کی کوشش کریں ،لیکن یہ حاضری صرف استفادہ کی صورت میں ہو اور ان حضرات کو براہ راست اس کام کی دعوت نہ دیں ،وہ حضرات جن دینی مشاغل میں لگے ہوئے ہیں ان کو تو وہ خوب جانتے ہیں اور ان کے منافع کا وہ

besturdubooks.wordpress.com

تجربہ رکھتے ہیں اور تم اپنی یہ بات ان کو اچھی طرح سے سمجھا نہ سکو گے، یعنی تم ان کو اپنی باتوں میں اس کا یقین نہیں دلا سکو گے کہ یہ کام ان کے دوسرے دینی مشاغل سے زیادہ دین کے لئے مفید اور زیادہ صنفت بخش ہے، نتیجہ یہ ہوگا کہ وہ تمہاری بات کو مانیں گے نہیں اور جب ایک دفعہ ان کی طرف سے ''نا'' ہو جائے گی تو پھر اس ''نا'' کا بھی ہاں سے بدلنا مشکل ہو جائے گا، پھر تمہاری بات نہ سنیں اور یہ بھی ممکن ہے کہ خود تمہارے اندر تذبذب پیدا ہو جائے، اس لئے ان کی خدمت میں بس استفادہ ہی کے لئے جایا جائے لیکن ان کے ماحول میں نہایت محنت سے کام کیا جائے، اس طرح امید ہے کہ تمہارے کام اور ان کے نتائج کی اطلاعیں خود بخود ان کو پہنچیں گی اور وہ ان کے لئے داعی اور ان کی توجہ کی طالب ہو جائیں گی، پھر اگر اس کے بعد وہ خود تمہاری طرف متوجہ ہوں تو ان سے سرپرستی اور خبر گیری کی درخواست کی جائے اور ان کے دینی ادب و احترام کو ملحوظ رکھتے ہوئے اپنی بات ان سے کہی جائے۔

فرمایا اگر کہیں دیکھا جائے کہ وہاں کے علماء اور صلحاء اس کام کی طرف ہمدردانہ طور سے متوجہ نہیں ہوتے تو ان کی طرف سے بدگمانیوں کو دل میں جگہ نہ دی جائے، بلکہ یہ سمجھ لیا جائے کہ ان حضرات پر اس کام کی پوری حقیقت ابھی کھلی نہیں، نیز یہ سمجھ لیا جائے کہ چونکہ یہ دین کے خاص خادم ہیں اس لئے شیطان ان کا ہم سے زیادہ گہرا دشمن ہے ''چور مایہ ہی پر تو آتا ہے'' علاوہ اس کے یہ بھی سمجھنے کی ایک بات ہے کہ دنیا جو حقیر و ذلیل چیز ہے جب اس کے گرفتار اپنی دنیوی مشاغل پر اس کام کو ترجیح نہیں دے سکتے، اور اپنے مشاغل و انہماک کو چھوڑ کر اس کام میں نہیں لگ سکتے تو اہل دین اپنے اعلیٰ دینی مشاغل کو اس کے لئے کیسے آسانی سے چھوڑ سکتے، عرفا نے کہا ہے کہ حجابات نورانی حجابات ظلماتی سے بدرجہا زیادہ شدید ہوتے ہیں۔

## ساتواں ملفوظ.........زکوٰۃ صحیح مصرف میں دیجئے

ایک بار فرمایا۔ زکوٰۃ کا درجہ ہدیہ سے کم تر ہے یہی وجہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ پر صدقہ حرام تھا ہدیہ حرام نہ تھا، اور اگر زکوٰۃ فرض ہے اور ہدیہ مستحب ہے، مگر بعض دفعہ مستحب کا اجر فرض سے بڑھ جاتا ہے جیسے ابتداءً سلام کرنا سنت ہے اور جواب دینا فرض ہے، مگر ابتدائے سلام جواب سے بہتر

besturdubooks.wordpress.com

ہے، اسی طرح زکوٰۃ گو فرض ہے مگر اس کا ثمرہ تطہیر مال ہے اور ہدیہ گو مستحب ہے مگر اس کا ثمرہ تطییب قلب مسلم ہے تو ثمرہ کے لحاظ سے یہ افضل ہے، کیونکہ تطہیر مال سے تطییب قلب مسلم کا درجہ بڑھا ہوا ہے، اور زکوٰۃ سے بھی اگرچہ مسلمان حاجت مند کی تطییب قلب ہو جاتی ہے مگر مقصوداً نہیں بلکہ طبعاً حاصل ہو جاتی ہے اور ہدیہ سے اصل مقصود ہی تطییب قلب مسلم ہے، پھر فرمایا کہ زکوٰۃ دینے والوں پر تفقد مصروف لازم ہے جیسے نماز پڑھنے والے پر پاک پانی کا تلاش کرنا لازم ہے، اور صحیح مصرف زکوٰۃ وہ ہے جس میں زکوٰۃ کا روپیہ لینے سے طمع مال پیدا نہ ہو، شریعت کا زکوٰۃ فرض کرنے سے یہ ہرگز مقصود نہیں کہ غریب مسلمانوں میں مال کی حرص و طمع پیدا ہو جائے کہ لوگوں کی خیرات و زکوٰۃ کے منتظر رہا کریں پس جو شخص اللہ پر بھروسہ کر کے صبر اختیار کرتا ہے، جس قدر وہ صبر و توکل کرے گا اسی قدر اہل اموال پر بقدر اس کے صبر کے اس کی امداد لازم ہوتی ہے چنانچہ ارشاد ہے کہ:۔ لِلْفُقَرَاءِ الَّذِیْنَ اُحْصِرُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ لَا یَسْتَطِیْعُوْنَ ضَرْبًا فِی الْاَرْضِ یَحْسَبُھُمُ الْجَاھِلُ اَغْنِیَاءَ مِنَ التَّعَفُّفِ.

﴿تو صحیح مصرف زکوٰۃ وہ لوگ ہیں جو اللہ کے کام میں لگے ہوئے ہیں اور صبر سے اللہ پر بھروسہ کئے ہوئے ہیں کسی سے سوال نہیں کرتے نہ کسی سے طمع رکھتے ہیں، مگر آجکل اہل اموال پیشہ ور سائلوں کو زکوٰۃ دے کر سمجھ لیتے ہیں کہ زکوٰۃ ادا ہو گئی حالانکہ وہ تو پہلی زکوٰۃ کو بھی کھو دیتی ہے، یہی وجہ ہے کہ آجکل زکوٰۃ ادا کرنے کے بعد بھی اموال میں برکت نہیں ہوتی حالانکہ قطعی وعدہ ہے کہ زکوٰۃ سے مال میں برکت ہوتی ہے پس جو لوگ زکوٰۃ کے بعد اپنے مال میں برکت کا مشاہدہ نہ کریں ان کو سمجھ لینا چاہئے کہ زکوٰۃ مصرف میں نہیں دی گئی اور انہوں نے مصرف کا تفقد نہیں کیا﴾

## آٹھواں ملفوظ............... دین سے غفلت بہت بڑا نقصان ہے

ایک دن صبح کی نماز کے بعد خدمتِ دین اور نصرتِ دین کی ترغیب دیتے ہوئے فرمایا:۔

دیکھو سب جانتے اور مانتے ہیں کہ خدا غائب نہیں ہے بلکہ شاہد ہے، اور ہر آن شاہد ہے تو اس کے حاضر و ناظر ہوتے ہوئے بندوں کا اس میں نہ لگنا اور اس کے غیروں میں لگے رہنا یعنی اس سے اعراض اور اس کے ماسوا میں اشتغال وانہماک، سوچو کہ یہ کیسی بے نصیبی اور کتنی بڑی محرومی ہے۔ اور

besturdubooks.wordpress.com



قیاس کرو کہ یہ چیز خدا کو کس قدر غضبناک کرنے والی ہوگی؟

اور خدا کے دین کے کام سے غافل رہنا اور اس کے اوامر واحکام کا لحاظ رکھتے ہوئے دنیا میں لگا رہنا ہی اسی سے اعراض اور اس کے ماسوا میں اشتغال وانہماک ہے اور اس کے برعکس اللہ میں لگنا یہ ہے کہ اس کے دین کی نصرت میں لگا رہے اور اس کے احکام کی فرمانبرداری کرتا رہے مگر اس کا لحاظ رکھنا پڑے گا کہ جو بات جتنی زیادہ اہم اور جتنی زیادی ضروری ہو اس کی طرف اسی قدر توجہ دی جائے اور یہ چیز معلوم ہوگی صرف رسول اللہ ﷺ کے اسوۂ حسنہ سے اور معلوم ہے کہ آپ ﷺ نے جس کام کے لئے سب سے زیادہ محنت کی اور سب سے زیادہ تکلیفیں برداشت کیں اور وہ کام تھا کلمہ کا پھیلانا، یعنی بندوں کو خدا کی بندگی کے لئے تیار کرنا اور اس کی راہ پر لگانا، تو یہی کام سب سے زیادہ اہم رہے گا اور اس کام میں لگنا اعلیٰ درجہ کا خدا میں لگنا ہوگا۔

ایک صحبت میں فرمایا:۔لوگوں نے اللہ کی عبدیت اور بندگی کو انسانوں کی غلامی اور نوکری سے بھی کم درجہ دے رکھا ہے غلاموں اور نوکروں کا عام حال یہ ہوتا ہے کہ وہ ہمہ وقت اپنے آقا کے کام میں لگا رہنا ہی اپنا، نصب سمجھتے ہیں اور اس کے بیچ میں دوڑتے بھاگتے جو کچھ ہاتھ لگ جاتا ہے کھا پی لیتے ہیں۔لیکن اللہ پاک کے ساتھ اب بندوں کا یہ معاملہ رہ گیا ہے کہ مستقل طور سے تو وہ اپنے اور بالکل اپنے کاموں اور اپنے مرغوبات اور لذائذ میں اپنے ہی لئے لگے رہتے ہیں، اور کبھی کبھی کچھ وقت اپنے ان ذاتی مشاغل ومرغوبات سے نکال کر خدا کا کوئی کام بھی کر لیتے ہیں، مثلاً نماز پڑھ لیتے ہیں یا خیر کے کاموں میں چندہ دے دیتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ بس خدا اور دین کا مطالبہ ہم سے ادا ہو گیا، حالانکہ حق بندگی یہ ہے کہ اصالۃً اور مستقلاً تو ہو دین کا کام اور اپنا کھانا پینا اور اس کے لئے سامان کرنا ہو صرف ضمناً اور طبعاً اس کا مطلب یہ نہیں ہے کہ سب لوگ اپنے اپنے تمام ذرائع معاش اور کاروبار چھوڑ دیں! نہیں بلکہ مطلب صرف یہ ہے کہ جو کچھ ہو اس کی بندگی کے تحت ہو اور اس کے دین کی خدمت اور نصرت سب میں ملحوظ ہو اور اپنے کھانے پینے وغیرہ کی حیثیت صرف ضمنی ہو جس طرح ایک غلام کی اپنے آقا کے کاروبار میں ہوتی ہے۔

besturdubooks.wordpress.com

## نواں ملفوظ..................مسلمان علماء کی خدمت کریں

ایک بار فرمایا: مسلمان علماء کی خدمت چار نیتوں سے کرنا چاہئے (۱) اسلام کی جہت سے چنانچہ محض اسلام کی وجہ سے کوئی مسلمان کسی مسلمان کی زیارت کو جائے یعنی محض حسبۃً للہ ملاقات کرے تو ستر ہزار فرشتے اس کے پاؤں تلے اپنے پر اور بازو بچھا دیتے ہیں، تو جب مطلقاً ہر مسلمان کی زیارت میں یہ فضیلت ہے تو علماء کی زیارت میں بھی یہ فضیلت ضروری ہے۔

(۲) یہ کہ ان کے قلوب و اجسام حامل علوم نبوت ہیں، اس جہت سے بھی وہ قابل تعظیم اور لائق خدمت ہیں۔ (۳) یہ کہ وہ ہمارے دینی کاموں کی نگرانی کرنے والے ہیں۔ (۴) ان کی ضروریات کے تفقد کے لئے، کیونکہ اگر دوسرے مسلمان ان کی دنیوی ضرورتوں کا تفقد کر کے ان ضرورتوں کو پورا کر دیں جن کو اہل اموال پورا کر سکتے ہیں تو علماء اپنی ان ضرورتوں میں وقت صرف کرنے سے بچ جائیں گے۔ اور وہ وقت بھی خدمت علم و دین میں صرف کریں گے تو اہل اموال کو ان کے ان اعمال کا ثواب ملے گا۔

مگر عام مسلمانوں کو چاہئے کہ معتمد علماء کی تربیت اور نگرانی میں علماء کی خدمت کا فرض ادا کریں کیونکہ ان کو خود اس کا علم نہیں ہو سکتا کہ کون زیادہ مستحق امداد ہے کون کم، اور اگر کسی کو خود اپنے تفقد سے اس کا علم ہو سکے تو وہ خود تفقد کرے۔

## دسواں ملفوظ..................ہماری تبلیغ کا اصل مقصد

ایک صحبت میں فرمایا: ہماری تبلیغ کا اصل مقصد طاغوت سے ہٹنا اور اللہ کی طرف رجوع کرنا ہے اور یہ بدون قربانی کے نہیں ہو سکتا دین میں جان کی بھی قربانی ہے اور مال کی بھی، سو تبلیغ میں جان، کی قربانی یہ ہے کہ اللہ کے واسطے اپنے وطن کو چھوڑے اور اللہ کے کلمے کو پھیلائے، دین کی اشاعت کرے، مال کی قربانی یہ ہے کہ سفر تبلیغ کا خرچ خود برداشت کرے، اور جو کسی مجبوری کی وجہ سے کسی زمانے میں خود نہ نکل سکے وہ خصوصیت سے اس زمانہ میں دوسروں کو تبلیغ میں نکلنے کی تبلیغ دے، اوروں کو بھیجنے کی کوشش کرے اس طرح الدالُ علی الخیرِ کفا علِہ کی بنا پر جتنوں کو یہ بھیجے گا ان سب کی کوششوں کا ثواب اس کو بھی ملے گا، اور اگر نکلنے والوں کی امداد مالی بھی کرے گا تو مالی

besturdubooks.wordpress.com



قربانی کا بھی اس کو ثواب ملے گا، پھر ان جانے والوں کو اپنا محسن سمجھنا چاہیئے کہ جو کام ہمارے کرنے کا تھا مگر ہم کسی عذر کی وجہ سے اس وقت نہیں کر سکے تو یہ حضرات ہمارے فرض کو ادا کر رہے ہیں ،دین یہی ہے کہ قاعدین ومعذورین مجاہدین کو اپنا محسن سمجھیں۔

ایک بار فرمایا، ہماری تبلیغ میں علم اور ذکر کی بڑی اہمیت ہے بدون علم کے نہ عمل ہو سکے نہ عمل کی معرفت اور بدون ذکر کے علم ظلمت ہی ظلمت ہے، اس میں نور نہیں ہو سکتا مگر ہمارے کام کرنے والوں میں سے اس کی کمی ہے، میں نے عرض کیا کہ تبلیغ خود بہت اہم فریضہ ہے اس کی وجہ سے ذکر میں کمی ہونا ویسا ہی ہے جیسا حضرت سید صاحب بریلوی قدس سرہ نے جس وقت جہاد کی تیاری کے لئے اپنے خدام کو بجائے ذکر وشغل کے نشانہ بازی اور گھوڑے کی سواری میں مشغول کر دیا تو بعض نے یہ شکایت کی اس وقت پہلے جیسے انوار نہیں ہیں، تو حضرت سید صاحب نے فرمایا کہ ہاں اس وقت ذکر کے انوار نہیں ہیں جہاد کے انوار ہیں اور اس وقت اسی کی ضرورت ہے، فرمایا۔ مگر مجھے علم اور ذکر کی کمی کا قلق ہے اور یہ کمی اس واسطے ہے کہ اب تک اہل علم اور اہل ذکر اس میں نہیں لگے ہیں۔ اگر یہ حضرات آ کر اپنے ہاتھ میں کام لے لیں تو یہ کمی بھی پوری ہو جائے، مگر علماء اور اہل ذکر تو ابھی تک اس میں بہت کم آئے ہیں۔ اب تک جو جماعتیں تبلیغ کے لئے روانہ کی جاتی ہیں ان میں اہل علم اور اہل نسبت کی کمی ہے جس کا حضرت کو قلق تھا، کاش اہل علم اور اہل نسبت بھی ان جماعتوں میں شامل ہو کر کام کریں تو یہ کمی پوری ہو جائے، الحمدللہ مرکز تبلیغ میں اہل علم اور اہل نسبت موجود ہیں، مگر وہ چند گنتی کے آدمی ہیں، اگر وہ ہر جماعت کے ساتھ جایا کریں تو مرکز کا کام کون سر انجام دے۔

ایک بار فرمایا:۔ ہماری تبلیغ کا حاصل یہ ہے کہ عام دیندار مسلمان اپنے اوپر والوں سے دین کو لیں اور اپنے نیچے والوں کو دیں، مگر نیچے والوں کو اپنا محسن سمجھیں کیونکہ جتنا ہم کلمے کو پہنچائیں گے پھیلائیں گے اسی سے خود ہمارا کلمہ بھی کامل اور منور ہوگا، اور جتنوں کو ہم نمازی بنائیں گے اسی سے خود ہماری نماز بھی کامل ہوگی، تبلیغ یہ بڑا گر ہے کہ اس سے مبلغ کو اپنی تبلیغ مقصود ہو دوسروں کے لئے اپنے کو ہادی نہ سمجھے کیونکہ ہادی اللہ کے سوا کوئی نہیں۔

(تلخیص از ملفوظات مولانا الیاسؒ)

besturdubooks.wordpress.com

## ملفوظات نمبر۳

## از مسیح الامت حضرت مولانا مسیح اللہ خان صاحبؒ

### پہلا ملفوظ..........................کلمہ طیبہ کے انوار و برکات

حضرت ابن عطا فرماتے ہیں کہ کلمہ طیبہ کے ذاکر کو تین نور عطا ہوتے ہیں نور ہدایت، نور کفایت، نور عنایت، نور ہدایت کے نصیبہ کی وجہ سے شرک کی ظلمت و تاریکی کو نکال لیا گیا ہے۔ جس پر نور کفایت کا فیضان ہوا وہ ہر قسم کے گناہ کبیرہ سے فحش باتوں سے محفوظ ہوا اور جو نور عنایت سے نوازا گیا وہ فاسد خطروں اور اہل غفلت جیسی حرکتوں سے مامون رہا۔ پہلے نور کے نصیبے والے ہیں جو ذاکر لسانی ہیں۔ قلب متاثر و حاضر نہیں دوسرا نور ذاکر قلب کا حصہ ہے۔ تیسرا نور ان کے لئے ہے جو کسی وقت بھی ا اپنے رب کو نہیں بھولتے اس کی طرف اس آیت میں اشارہ ہے۔

فَمِنْهُمْ ظَالِمٌ لِّنَفْسِهِ وَمِنْهُمْ مُّقْتَصِدٌ وَمِنْهُمْ سَابِقٌ بِالْخَيْرَاتِ . پھر بعض تو ان میں سے اپنی جانوں پر ظلم کرنے والے ہیں اور بعض متوسط درجہ کے ہیں اور بعضے ان میں ایسے ہیں جو خدا کی توفیق سے نیکیوں میں ترقی کئے چلے جاتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔ فَاذْكُرُونِي أَذْكُرْكُمْ وَاشْكُرُوا لِي وَلَا تَكْفُرُونِ. ''تم میری یاد میں مصروف رہو میں تمہارا ذکر کروں گا۔''

مسلمانو! غور کرو ہماری ساری خرابیوں کی اصل بھی یاد حق کا نہ ہونا ہے۔ دیکھا فرماتے ہیں کہ تم مجھے یاد رکھو میں تمہیں یاد رکھوں گا۔ مگر ہم میں کہ اس سے دور دور رہتے ہیں مؤذن کہتا ہے کہ حیّ علی الصلوٰۃِ نماز کی طرف آؤ ہم ہیں کہ بازار اور چوپالوں کی طرف چلے جا رہے ہیں۔ مؤذن کہتا ہے کہ حیّ علی الفلاحِ بہبودی بھلائی کی طرف فلاح کی طرف آؤ ہم شرارتوں

besturdubooks.wordpress.com


کی جگہ جاتے ہیں آہ! کسی نے کیا خوب کہا ہے۔

ہم بلاتے ہیں تجھے جاتا ہے بھاگا ہم سے تو............بے مروت ہوگیا بے دید کیا ہم سے تو
تو جہاں جائے گا ہونگے ہم بھی وہاں اے بے خبر.......بھاگ کر کس جا پہ جائے گا ہم سے تو

## دوسرا ملفوظ............اپنے آپ کو منعم حقیقی کے تصرف میں دیدو

اپنی باگ نفس کے ہاتھ میں مت دو اپنے آپ کو منعم حقیقی کے تصرف میں دے دو، اتباع وہی ہے کہ آدمی اپنے ارادے کو چھوڑ دے اور دوسرے کے ارادے کے تابع ہو جائے، مسلمان کو تو اللہ تعالیٰ کے سامنے ایسا ہونا چاہئے جیسا کاتب کی انگلیوں میں قلم کہ اس کو کچھ عذر نہیں ہوتا، کاتب کو اختیار ہے کہ جس طرف چاہے چلائے یا نہ چلائے۔

بس جب اسلام میں داخل ہو کر ظاہری بت پرستی چھوڑی ہے تو باطنی بت پرستی بھی چھوڑ دو اس دل میں خدا کی محبت کے ساتھ دوسری چیز کی گنجائش کہاں ہے جیسے مصلحت دنیا کے واسطے قانون کے مقابلہ میں کوئی حیلہ باقی نہیں رہتا ایسے ہی خدا کی محبت کے مقابلہ اتباع ہوا نہیں چاہئے کیا محبت الٰہی مصلحت دنیا کے برابر بھی نہیں۔

## تیسرا ملفوظ............اللہ کو ہر لمحہ یاد رکھئے

ہماری بدحالی کا حقیقی سبب خدا تعالیٰ کو بھول جانا ہے، اور قاعدہ ہے العلاج بالضد علاج ضد کے ساتھ ہوتا ہے اگر مرض کا سبب سردی ہے تو اس کا علاج گرم ادویہ سے کیا جاتا ہے، اسی طرح اس کا عکس ہے کہ اگر مرض کی وجہ گرمی ہے تو اس کا علاج سرد ادویہ سے کیا جاتا ہے، اسی طرح یہاں بھی علاج بالضد ہونا چاہئے کہ اگر بدحالی کی وجہ نسیان ہے (یعنی بھولنا) تو اس کی ضد یاد ہوئی تو گناہوں کا اصل علاج جس کا سبب خدا کو بھولنا ہے اللہ تعالیٰ کی یاد ہے یا یوں کہئے کہ ہر مرض کا علاج سبب کے رفع ہونے کے ساتھ ہوتا ہے خواہ ضد کے ذریعہ سے رفع کیا جائے یا مثل ذریعہ بہرحال ازالہ مرض کے لئے رفع سبب، سب کے نزدیک ضروری ہے اور جب یہ بات ثابت ہو چکی کہ مرض عصیان کا سبب نسیان ہے، تو اس کا علاج یہ ہوا کہ نسیان کو رفع کیا جائے اور رفع نسیان لازم ہے ذکر اللہ کو، کیونکہ ارتفاع نقیضین (کہ رفع نسیان اور عدم ذکر دونوں نہ ہوں۔ یہ بات سب کے

besturdubooks.wordpress.com



نزدیک) محال ہے، تو حاصل یہ نکلا کہ معصیت کا علاج یاد الٰہی ہے۔ اب رہی یہ بات کہ خدا تعالیٰ کی یاد کیسے ہو اور اس کا کیا طریقہ ہے، تو یاد کے بہت سے طریقے ہیں مثلاً ایک یاد ہوتی ہے محبت کی بناء پر ایک ہوتی ہے خوف سے اور ایک ہوتی ہے حیاء سے، پھر ان کی بھی چند قسمیں ہیں کہ اس محبت کا منشاء اس کی ذات ہے، یا اس سے مقصد ثواب ہے اسی طرح خوف کا حال ہے کہ خوف ذات کا ہے یا عقاب کا اور یہی حال حیاء کا ہے کہ وہ ذات سے ہے یا محسن کے احسانات سے اس میں لوگوں کے طبائع اور مذاق مختلف ہوتے ہیں، بعضے ایسے ہوتے ہیں جن میں محبت ذات غالب ہوتی ہے، یعنی محبوب کی ذات ہی ایسی عظیم الشان ہے کہ مجبوراً اس سے محبت کرنی پڑتی ہے، نہ وہ جنت کے حاصل کرنے کے لئے ذکر اور عبادت کرتے ہیں، اور نہ دوزخ سے بچنے کے لئے، صرف ذات حق کا عشق ان کے لئے ذکر کا باعث بنا ہوا ہے اور بعضے وہ ہیں۔ جن کے ذکر اللہ کا منشاء حصول جنت ہے کہ ہم کو اس عمل سے جنت ملے گی، دوزخ سے نجات ہوگی اس میں بھی کچھ مضائقہ نہیں، کیونکہ مقصود تو ذکر اللہ ہے وہ ہونا چاہئے اگر اسی نیت سے ذکر کرتا رہا تو انشاء اللہ تعالیٰ ایک دن وہ بھی آئے گا کہ اس کو ذات حق سے عشق ہو جائے گا پھر اس کو بھی ذات محبوب کی رضاء کے سوا کچھ مطلوب نہ ہوگا۔

## چوتھا ملفوظ.......................مستحبات عشاق کا سرمایہ تسکین ہیں

اگر شریعت میں صرف ضروریات فرائض وواجبات ہی کا بیان ہوتا، مستحبات کا ذکر نہ ہوتا تو عشاق کو سخت بے چینی ہوتی کیونکہ عاشق محض ضروریات پر اکتفا نہیں کرتا، ان کو تو وہ فرض منصبی سمجھتا ہے بلکہ وہ تو چاہتا ہے کہ فرض منصبی کے علاوہ بھی میں کوئی ایسا کام کروں جس سے محبوب کی توجہ مجھ پر زیادہ سے زیادہ ہو۔ ہمارا تعلق خدا تعالیٰ کے ساتھ ہمارے خیال فاسد میں محض قانونی رہ گیا ہے اس لئے ہم فرائض وواجبات کے علاوہ مستحبات کو غیر ضروری سمجھتے ہیں اگر ہمارا تعلق خدا تعالیٰ کے ساتھ محبت وجانثاری کا ہوتا تو فرائض وواجبات پر ہم کبھی قناعت نہ کرتے، بلکہ خود ہی مستحبات کی تلاش میں لگ جاتے، اور جس بات کے متعلق بھی یہ معلوم ہو جاتا کہ حق تعالیٰ کو یہ پسند ہے، وہ اس سے خوش ہوتے ہیں، تو اس کی طرف شوق سے سبقت کرتے، اور جس بات کے متعلق

besturdubooks.wordpress.com



یہ معلوم ہو جاتا کہ یہ حق تعالیٰ کو ناپسند ہے تو اس سے کوسوں دور بھاگتے اور اس کی یہ تحقیق نہ کرتے کہ یہ زیادہ ناپسند ہے یا کم، عاشق کو تو اتنا جان لینا ہی کسی کام سے رکنے کے لئے کافی ہے کہ یہ محبوب کی ناپسند ہے، وہ اس تفصیل میں نہیں جاتا کہ یہ کس درجہ کا ناپسند ہے، آیا ایسا ناپسند ہے کہ اس سزا ضرب اور حبس کی دی جاتی ہے، یا ایسا ناپسند ہے کہ محبوب کس قدر کبیدہ خاطر ہو جاتا ہے اور رخ پھیر لیتا ہے، اس کے نزدیک تو یہ دونوں صورتین برابر ہیں، عاشق تو اس کو بھی ہرگز گوارا نہیں کرسکتا کہ محبوب اس سے کچھ بھی کبیدہ خاطر یا بے رخ ہو جائے، چہ جائیکہ کبیدگی کے علاوہ ضرب وحبس بھی ہو اس کو تو بھلا کیوں گوارا کرنے لگے گا۔

## پانچواں ملفوظ........................ذکر الٰہی کا اصل مقصد

ذکر الٰہی کا اصل مقصد ہے وصول الی المطلوب کہ کس طرح مطلوب اور مقصود تک رسائی ہو جائے تو پھر ذکر و شغل کر کے اس بات کے خواہش مندمت بنو کہ ہم کو خوف یا اس کی محبت درجہ غالب میں حاصل ہو جائے یا ہم پر فلاں کیفیت طاری ہو جائے، کیونکہ یہ سب چیزیں غیر اختیاری ہیں اور غیر اختیاری امور کا بندہ مکلّف نہیں اور یہی وجہ ہے کہ جب عرصہ تک ذکر کر کے یہ چیزیں حاصل نہ ہوں تو افسوس کرنے لگتے ہیں کہ ہائے ہم پر فلاں کیفیت کیوں نہیں غالب ہوئی تم کو کیا خبر ہے کہ تمہارے لئے کونسی کیفیت مناسب ہے اور کونسی نہیں، خوف کا راستہ مناسب ہے یا محبت وحیاء کا وہ کسی کو ہنسا کر پہنچاتے ہیں کسی کو رلا کر اور کسی کو نہ ہنساتے ہیں نہ رلاتے ہیں بلکہ حسرت اور پریشانی میں مبتلا رکھ کر پہنچاتے ہیں، کسی نے خوب کہا ہے۔

بگوش گل چہ سخن گفتہ کہ خنداں ست............بعندلیب چہ فرمودہٗ کہ نالاں ست

تم نے پھول کے کان میں کیا بات کہہ دی کہ وہ ہنس رہا ہے اور بلبل سے تم نے کیا کہہ دیا کہ وہ رو رہی ہے۔ غرض جس کو محبوب کے ہاتھ سے جو بھی مل گیا اسی کو اپنے حق میں بہتر اور اچھا سمجھنا چاہئے اور اسی پر راضی رہنا چاہئے جنہوں نے اس راز کو سمجھ لیا وہ ہر حال میں راضی رہتے ہیں، اگر ان پر خوف کا غلبہ ہے تو وہ محبت کے غلبہ کے طالب نہیں ہوتے، اگر کسی پر حیاء غالب ہے تو وہ محبت اور خوف کا طالب نہیں ہوتا۔

besturdubooks.wordpress.com



## چھٹا ملفوظ............گناہ پر دل پریشان ہو جائے

کم گناہ کرنے والوں میں جو خاص لوگ ہیں۔ان کی حالت یہ ہے کہ گناہ پر تو وہ کیا ہی صبر کر سکتے تو وہ ایک ذرا سے تغیر اور وارد کے فوت ہونے پر ہی پریشان اور بے چین ہو جاتے ہیں۔ چنانچہ آپ نے ابھی سنا کہ سالکین کی قبض میں کیا حالت ہوتی ہے؟ کسی بادشاہ کی بادشاہت سے چھن جانے سے بھی وہ بے چینی اور پریشانی نہیں ہوتی جو ان حضرات کو اس حالت کے پیش آنے سے ہوتی ہے اس سے معلوم ہوا کہ تھوڑے گناہ کرنے والا بہ نسبت زیادہ گناہ کرنے والوں کے زیادہ پریشان ہوتا ہے۔اس کی ایسی مثال ہے کہ ایک شخص نے قرض لینا تو کبھی جانا ہی نہ ہو بلکہ وہ ہمیشہ اس بات کا عادی ہو کہ اپنے پاس سو پچاس جمع رکھتا ہے کبھی خالی ہاتھ نہیں رہتا اور ضرورت والوں کو ضرورت کے وقت دیتا دلاتا بھی رہتا ہے، ایسے شخص کا اگر کبھی اتفاق سے ہاتھ خالی ہو جائے تو سمجھ لیجئے کہ اس کو کتنی پریشانی ہوگی تھوڑے مقروض کو وہ پریشانی نہ ہوگی جو اس شخص کو محض اپنا ہاتھ خالی ہونے سے ہوگی، کیونکہ جس نے ہمیشہ دوسروں کو دیا ہو کبھی کسی سے ایک پیسے کا ادھار نہ لیا ہو اس کو تو اس کے تصور سے بھی لرزہ آئے گا کہ آج میرا ہاتھ خالی ہے، خدانخواستہ مجھے کسی سے مانگنا نہ پڑے۔

اہل اللہ کی بھی یہی حالت ہے کہ گناہ تو کیا؟ وہ تو احتمال گناہ سے بھی کانپتے ہیں، حتیٰ کہ واردات کے کم ہو جانے سے گھبراتے ہیں، کیونکہ اس سے کسی قدر تنزل اور بعد کا وہم ہو جاتا ہے ،یہی وجہ ہے کہ اگر ایسے خواص سے کبھی کوئی گناہ ہو جائے تو بہ نسبت اوروں کے ان کو زیادہ رنج وملال ہوتا ہے، کیونکہ ان کو گناہ کے نشتر سے تکلیف کا احساس ہوتا ہے، بخلاف ان لوگوں کے جو اکثر و بیشتر گناہوں میں مبتلا رہتے ہیں تو بہ کر کے اجتناب نہیں کرتے ان کا احساس نہایت ضعیف یا مفقود ہو جاتا ہے، جیسا کہ حدیث شریف میں گناہ کرنے سے ایک سیاہ نقطہ کا قائم ہو جانا اور مسلسل کرتے رہنے سے پورے دل پر سیاہی کا احاطہ کر لینا مذکور ہے، تو جو لوگ واردات کی کمی سے بھی پریشان ہو جاتے ہیں، وہ بھی گنوہوں سے کیوں پریشان نہ ہوں گے، یہی پریشانی ہے، جو سب میں مشترک ہے، البتہ کسی کو اس کا احساس زیادہ ہے کسی کو کم اور اور جو کسی کو اپنی اس حالت پر احساس و نظر اور تاسف بھی نہ ہو تو اس کی یہ حالت خود قابل تاسف بھی نہ ہو تو اس کی یہ حالت خود قابل تاسف

besturdubooks.wordpress.com



ہے اول تو گناہوں پر نظر کر کے ہم کو خود رونا چاہئے اور جو کسی کو رونا نہ آئے تو اس رونا نہ آنے پر رونا چاہئے کہ افسوس! میں ایسا سنگدل ہو گیا ہوں کہ مجھے بدحالی پر رونا بھی نہیں آتا۔

## ساتواں ملفوظ.........................خواہش نفسانی تمام گناہوں کی جڑ ہے

آخر نافرمانی ہوتی کیوں ہے، بجز خواہش نفسانی اور دوسرا کیا سبب ہے، مثلاً نماز نہ پڑھنے کا سبب یہ ہوا کہ نیند آ رہی تھی بس آرام میں خلل گوارا نہ ہوا عشاء کا وقت ہوا اور سو کر صبح کر دی اب یہ آرام اور تن پروری خواہش نفسانی ہی تو ہے یا نماز میں تاخیر کا سبب کسی دوسرے کام میں لگا ہوا ہونا ہوتا ہے۔ اس کو چھوڑ کر جانا گوارا نہیں ہوتا، مال کے نقصان کا اندیشہ ہوتا ہے، یا نماز میں تاخیر اور اس کا ترک تو نہ ہوا مگر بے توجہی کے ساتھ نماز پڑھی اور یہ بے توجہی جب ہی ہوگی جب کہ توجہ دوسری طرف ہو اور توجہ کا ایک طرف نہ رہنے دینا یہ بھی خواہش نفس سے ہوتا ہے۔ غرض کوئی ترک طاعت کرتا ہے کوئی ارتکاب معصیت یہ سب نفسانی خواہش سے ہے اس لئے ہر چیز میں خیال رکھا جاوے کہ نفس کی خواہش ہے یا نہیں جب اس سے مواخذہ کیا جاوے گا تو ممکن نہیں کہ اس سے معصیت ہو سکے کچھ دل تک عادت ڈالنے سے اس کا نفع معلوم ہو سکتا ہے اکثر گناہوں میں سب جانتے ہیں کہ مضر تیں ہیں مگر خواہش نفسانی سے اس کا نفع معلوم ہو سکتا ہے اکثر گناہوں میں سب جانتے ہیں کہ مضرت پیش نظر رکھی جائے تو لذت سے مغلوب نہ ہو۔ مثلاً غیبت کرنے کے وقت اس کی مضرت کو خیال کرے کہ اس شخص کو خبر پہنچ گئی تو مجھ سے ضرور لڑائی ہوگی اور بہت سے نقصان پہنچیں گے نفع تو کوئی بھی مرتب نہ ہوگا۔

جہاں تک غور کیا جائے گا تو سب معصیت کا سبب خواہش نفسانی کو ہی پایا جاوے گا خواہ غیبت ہو یا رشوت کمی کی رسمیں ہوں یا شادی کی، اور اسراف وفضول خرچی تو ایسی معصیت ہے کہ اس کا وبال اخروی تو آخرت میں ہوگا ہی مگر دنیا میں بھی اس کا نتیجہ سامنے آ جاتا ہے۔

## آٹھواں ملفوظ.........................ذکر وفکر ہی مقصود ہے

بندہ کا کام صرف یہ ہے کہ خدا تعالیٰ کی یاد میں لگے اور ذکر وفکر ہی کو مقصود سمجھے کسی کیفیت پر نظر نہ رکھے۔ غرض حق تعالیٰ نے ہمیں اس طرح خطاب فرمایا ہے۔

besturdubooks.wordpress.com

لَاتَکُونُوا کَالَّذِیْنَ نَسُوااللّٰہَ فَاَنْسٰھُمْ اَنْفُسَھُمْ تم ان لوگوں کی طرح نہ ہوجانا جنہوں نے اللہ کو بھلا دیا اور جنہوں نے ایسا کیا۔ پس اللہ تعالیٰ نے بھی ان کو بھلا دیا، پس کہیں ایسا نہ ہو کہ ہم بھی خدا کو بھولنے والوں میں شمار ہوجائیں اور اگر ایسا ہوگیا تو پھر ہم اس کا ارشاد۔ اُولٰٓـئِکَ ھُمُ الْفٰسِقُوْنَ۔ ہی لوگ ہیں نافرمان کے مستحق ہوکر نافرمانوں میں داخل ہوجائیں گے۔

## نواں ملفوظ.........................خواہش نفسانی کے نقصانات

خواہش نفسانی ایسی بری چیز ہے کہ اس میں دنیا کی بھی خرابی اور نقصان ہوجاتا ہے کیونکہ خواہش نفسانی کا پورا کرنا معصیت ہے، اور نقصان ہوجاتا ہے کیونکہ خواہش نفسانی کا پورا کرنا معصیت ہے، اور معصیت میں اخروی ضرر کے علاوہ دنیا کی بھی مضرتیں ہیں۔

ایک یہ کہ اللہ تعالیٰ ساتھ چھوڑ دیتے ہیں جس کا یہ اثر ہوتا ہے کہ آدمی اسباب جمع کرتا ہے مگر وہ اسباب موصل الی المسبب بہت کم ہوتے ہیں، ہر کام مین پریشان رہتا ہے ذرائع زیادہ رکھنے پڑتے ہین اور کام اتنا نہیں ہوتا۔ اور ایک یہ کہ رزق میں تنگی ہوتی ہے، اس پر اگر کوئی یوں کہنے لگے کہ ہم پر تو تنگی نہیں، اس کا جواب یہ ہے کہ رزق سے مقصود اطمینان قلب ہے اور یہ معصیت کے ساتھ حاصل نہیں ہوگا، کیونکہ اطمینان فراغ قلب بے فکری کا نام ہے، ناجائز طریقہ سے کتنا ہی مال حاصل کرلیا جاوے مگر جو نشاط اور بے فکری قلب کو تھوڑے حلال مال سے حاصل ہوتی ہے وہ ہرگز حاصل نہیں ہوسکتی اور یہ بات تجربہ ہی سے معلوم ہوسکتی ہے چونکہ یہ وجدانی بات ہے اور وجدانی بات کے بارے میں فرماتے ہیں ؎ پرسید یکے کہ عاشقی چیست...... گفتم کہ چو ماشوی بدانی

معصیت چھوڑ کر کوئی طاعت اختیار کر کے دیکھے کہ قلب میں کیا بات پیدا ہوتی ہے کھلی آنکھوں دیکھ لے گا کہ اطمینان کیا چیز ہے اور یہ موٹی بات ہے کہ معصیت کرنے والا غیر اللہ کا طالب ہے پس اللہ تعالیٰ کی اعانت اور مدد اس کو کیسے حاصل ہوسکتی ہے، اور پھر اس تک پہنچ جانا اور اس کو پالینا تو کیوں کر ہوگا۔

## دسواں ملفوظ.........................دنیا کی حقیقت کو سمجھئے

دنیا دولت و مال کا نام نہیں روح دنیا کچھ اور ہی ہے اور وہی دنیا سے مقصود ہے اور وہ راحت

besturdubooks.wordpress.com


قلب ہے اگر ایک شخص کے پاس ایک لاکھ روپیہ ہو اور جائداد بھی ہو اور ہر طرح کا سامان عشرت مہیا ہو اور اس کے ساتھ اسے یہ معلوم ہو کہ آج کے چوتھے روز مجھے پھانسی دے دی جائے گی اب فرمایئے کہ کیا اسے اس دولت سے خوشی ہوگی؟ اس سامان عشرت سے لطف میسر ہوگا؟

کیا اسے لذیذ کھانوں سے حظ آئے گا؟ کیا اسے عالیشان کوٹھی مین راحت ملے گی؟ اس وقت تو دنیا اس کی آنکھوں میں اندھیر ہوگی، اور یہ سب کچھ اس لئے کہ اس کے قلب کو راحت حاصل نہیں اس سے معلوم ہوا کہ اصل اور روح دنیا کی راحت ہے محض مال و دولت ریاست وسلطنت سے کچھ نہیں ہوتا۔ میں بقسم کہتا ہوں کہ حقیقی راحت اہل اللہ کو میسر ہے۔ اگر چہ بظاہر ان کے پاس سامان جاہ وثروت کم ہو حتی کہ ان کے کپڑے پھٹے ہوئے ہوں اور جوتا ٹوٹا ہوا ہو اگر یہ شخص دیندار ہے تو واللہ یہ راحت میں ہے اور نافرمان دولت مند وامیران کے مقابلے میں مصیبت میں ہے اور اس کی ایک خاص وجہ ہے اور وہ یہ کہ حوادثات کا پیش آنا انسان کے اختیار میں نہیں۔ دوسرے یہ کہ زیادہ حوادث طبیعت کے خلاف ہوتے ہیں سو جب ناگوار اور خلاف طبیعت امور پیش آتے رہیں گے تو چین کیوں کر میسر ہوگا گو روپیہ بہت ہو مگر اس روپیہ کو کیا کریں کہ کہیں تو نیند نہ آنے کی شکایت ہے کہیں معدہ کمزور عمدہ غذا نہیں کھا سکتے کبھی زکام کبھی پیچش کبھی بخار ہے کبھی تپدق کبھی نقصان وخسارہ ہے آرام سے بیٹھنا نصیب نہیں ہوتا کبھی کسی عزیز کے رنج ودکھ کی خبر آ گئی کبھی کسی کی چوٹ اور موت کی زیادہ تر ایسے ہی حوادث آتے رہتے ہیں جو پریشان کرنے والے ہیں اور یہ ہو نہیں سکتا کہ واقعات رک جائیں یا خلاف طبع پیش آئیں اس لئے پریشانی اور بے چینی لازم ہے۔ اب اس کی تدبیر کی کوئی صورت ہے تو صرف یہ ہے کہ مزاج کو ایسا کرلے کہ کوئی واقعہ خلاف مزاج نہ رہے اور ایسا مزاج کس طرح ہو سکتا ہے اس کو حضرت ابوبکر صدیقؓ سے پوچھو اور حضرت علیؓ سے یا حبش کے حضرت بلالؓ سے کہ ٹوٹے پھوٹے بوریوں میں اور تنگ تاریک حجروں میں یہ مزاج بن گیا تھا کہ کوئی واقعہ خلاف مزاج نہ رہا اور وہ مزاج جو حجروں میں بیٹھنے سے بنتا ہے وہ محبت ومعرفت ہے۔

(تلخیص از خطباتِ مسیح الامتؒ)

besturdubooks.wordpress.com


# ملفوظات نمبر۴

## از مفتی اعظم پاکستان حضرت مفتی محمد شفیع صاحبؒ

### پہلا ملفوظ.................قرآن وسنت میں اصلاح کا مکمل نظام موجود ہے

قرآن وسنت میں انسان کے ظاہری اعمال اور معاملات اور باطنی عقائد اور اخلاق سب ہی کی اصلاح کا مکمل نظام موجود ہے۔امت میں صحابہ وتابعین سے لے کر موجودہ زمانے کے صالحین کاملین تک جس کو جو کچھ کمال حاصل ہوا ہے وہ صرف اسی نظام عمل کی مکمل پابندی سے ہوا ہے ،وہ جس طرح نماز ،روزے ،حج ،زکوٰۃ کے پابند تھے اسی طرح صدق ،اخلاص ،توحید ،تواضع ،صبر ،شکر ،توکل ،زہد وغیرہ باطنی اعمال میں بھی ویسا ہی کمال رکھتے تھے ،وہ جس طرح جھوٹ ،فریب ،کی تحقیر وتوہین ،حب جاہ ،حب مال ،حرص ،بخل وغیرہ باطنی گناہوں کو بھی ایسا ہی حرام جانتے اوران سے پرہیز کا اہتمام کرتے تھے۔

علماء امت نے عوام کی سہولت کے لئے قرآن وسنت کے اس پورے نظام کو چند علوم وفنون میں الگ الگ جمع کر کے مدون کر دیا ،اعمال ظاہرہ نماز ،روزہ ،حج ،زکوٰۃ اور نکاح وطلاق اور تمام معاملات کو علم فقہ میں اور اعمال باطنہ میں سے عقائد کو علم عقائد میں اور اخلاق ومعاشرت کو علم تصوف میں جمع کر دیا۔

بعض حضرات علماء نے تینوں علوم کو یکجا بھی لکھا ہے ،علامہ ابن السبکی نے اپنی کتاب ''جمع الجوامع'' میں جو اصول فقہ کی مشہور کتاب ہے اس کے آخر میں بعنوان ''خاتمہ'' تصوف واخلاق اور اعمال باطنہ کی بھی کچھ تفصیل لکھی ہے۔امام قشیریؒ نے رسالہ قشیریہ ،میں حضرت سہروردیؒ نے ''عوارف المعارف'' امام غزالیؒ نے ''احیاء العلوم'' وغیرہ مستقل تصانیف میں اعمال باطنہ کی

besturdubooks.wordpress.com

صلاح اوران کی اہمیت پرنہایت تفصیلی بحث فرمائی ہے،اوراس آخری دور میں حضرت حکیم الامت سیدی مولانا اشرف علی صاحب تھانوی قدس سرہ نے اس موضوع پر التکشف، التشرف مسائل السلوک، تعلیم الدین، قصد السبیل وغیرہ نہایت جامع کتابیں تحریر فرمائی ہیں۔

## دوسرا ملفوظ............روح کی بیماریوں کا علاج

فرمایا یہ دل کی بیماریاں، کفر، شرک، نفاق، حسد، کینہ، تکبر، نخوت، حرص، بخل، حب جاہ، حب مال، غرور وغیرہ ہیں۔اور تندرستی یہ ہے کہ اپنے مالک حقیقی حق تعالیٰ کو پہچانے، تمام نفع نقصان، تکلیف راحت کا مالک اس کو سمجھے، اس کی نعمتوں کا شکرادا کرے، کوئی تکلیف پیش آئے تو صبر سے کام لے، تمام معاملات میں اللہ پر بھروسہ کرے اس کی رحمت کا امیدوار اور عذاب سے ڈرتا رہے، اس کی رضاجوئی کی فکر میں رہے، اور صدق واخلاص کے ساتھ تمام احکام بجالائے۔

فرمایا باطنی امراض سے نجات حاصل کرنے کا مکمل علاج قرآن کریم ہے: ﴿وننزل من القرأن ما هو شفاء ورحمة للمؤمنين.﴾ ''ہم نازل کرتے ہیں قرآن سے وہ چیز جو شفاء اور رحمت ہے مؤمنین کے لئے''

دوسری جگہ ارشاد ہے: ﴿قل هو للذين أمنوا هدًى وشفاء.﴾ ''یعنی آپ ﷺ کہہ دیجئے کہ یہ قرآن ایمان والوں کے لئے ہدایت ہے اور شفاء ہے۔''

لیکن باطنی بیماریوں اور ان کے علاج میں ایک بڑا فرق یہ ہے کہ ظاہری بیماریاں تو آنکھوں اور دوسرے حواس سے محسوس کی جاسکتی ہیں، نبض کی حرکت، خون اور فضلات کا امتحان کر کے معلوم کی جاسکتی ہیں، ان کے معالجات محسوس آلات اور دواؤں سے کئے جاتے ہیں، باطنی امراض نہ آنکھوں سے دکھائی دیتے ہیں، نہ نبض وغیرہ سے ان کو پہچانا جاسکتا ہے، اسی طرح ان کا علاج بھی محسوس غذاؤں اور دواؤں سے نہیں ہوتا، ان امراض کی تشخیص اور علاج کی تجویز صرف قرآن وسنت کے بتلائے ہوئے اصول ہی سے ہوسکتی ہے۔

## تیسرا ملفوظ............دو مجرّب عمل کی نصیحت

فرمایا کوئی شخص کسی کام سے عاجز ہوجائے اور اس کے سرانجام ... ین صورت نہ ہوتو

besturdubooks.wordpress.com

تنہائی میں صاف پاکیزہ ہوکر دو رکعت نفل پڑھے پھر اس دعائے حزب البحر کو پانچ سات مرتبہ پڑھے امید ہے وہ کام ہو جائے گا۔

**حسبنا اللہ ونعم الوکیل** شمشیر مؤمنین ہے عشاء کے بعد جب لوگ سو جائیں تو دو رکعت نفل ادا کر کے تشہد کی ہیت پر قبلہ رو بیٹھے حضور دل سے **حسبنا اللہ ونعم الوکیل** ۴۵۰ مرتبہ اور اپنے مطلوب کا تصور کرے جب یہ تعداد پوری کر لے تو سات مرتبہ حزب البحر پڑھے اس طرح بار بار مکرر پڑھے مراد پوری ہوگی انشاء اللہ۔

ایک صاحب نے ''ختم خواجگان'' کے متعلق پوچھا کس طرح پڑھا کرتے ہیں فرمایا اول دس مرتبہ درود شریف پھر ۳۶۰ مرتبہ **لا حول ولا قوۃ الا باللہ لا ملجأ ولا منجأ من اللہ الا الیہ** اس کے بعد ۳۶۰ مرتبہ سورہ **الم نشرح** اس کے بعد ۳۶۰ مرتبہ او پر والا **لا حول ولا قوۃ الا باللہ** آخر تک پھر دس مرتبہ درود شریف۔

## چوتھا ملفوظ..........ایک غلط خیال کی وضاحت

یہ خیال غلط ہے کہ لڑائی جھگڑے، فساد، دین سے ہو رہے ہیں یہ نفسانیت سے چاہے حنفی ہو، وہابی ہو، کوئی ہو، دین میں کوئی جھگڑا نہیں، جھگڑا کبر کا، ریاء کا، عجب کا، ہر شخص اپنی ضد پر قائم ہے جس طرح ہر شخص اپنے طریقہ علاج کو پسند کرتا ہے۔ لیکن دوسرے حکیم یا وید کو برا نہیں کہتا۔ مگر دین کے اعمال میں نفسانیت شامل کر کے دوسرے کو برا کہتے ہیں یہ برا مرض ہے۔ ان کا علاج خانقاہیں اور مساجد میں جو شیخ اور بزرگ ہوں گے وہ پہچان لیں گے کہ اس میں کونسا مرض ہے کبر ہے۔ نفسانیت ہے، حسد ہے، بغض ہے۔ بس یہ باطنی امراض کو پہچاننے اور عمل کرنے کی ضرورت ہے اور ایسے خدا کے بندے بہت ہیں لہٰذا ان سے رجوع کر کے اپنی اصلاح کی فکر کرنی چاہئے۔

فرمایا، انسان کا کمال تحصیل عدالت ہے، حکماء کا اس پر اتفاق ہے کہ انسان کا کمال یہ ہے کہ قوت عقلیہ، قوت شہویہ اور قوت غضبیہ میں اعتدال کا درجہ حاصل کرے۔ اگر ان میں افراط کا درجہ ہو یا تفریط کا تو یہ کمال نہیں بلکہ نقص ہے۔ قوت عقلیہ میں تفریط کا درجہ ''حماقت'] ہے اور افراط کا درجہ ''جزبرز'' (بہت تیزی) ہے اور درجہ اعتدال کا نام حکمت ہے۔ قوت شہویہ سے مراد وہ قوت ہے

besturdubooks.wordpress.com



جو منافع کو حاصل کرنا چاہتی ہے، اس میں افراط کے درجہ کا نام ''فجور'' ہے اور تفریط کا نام ''خمود'' ہے۔ اور درجہ اعتدال کا نام ''عفت'' ہے۔ قوت غضبیہ سے مراد وہ قوت ہے جو مضرتوں کو دفع کرنا چاہتی ہے۔ اس میں درجہ افراط کا نام ''جبن'' ہے اور اعتدال کا نام ''شجاعت'' ہے۔ ان میں حکمت، عفت اور شجاعت تینوں کے مجموعہ کا نام عدالت ہے۔

## پانچواں ملفوظ ........دعاء استخارہ کا مطلب سمجھ لیجئے

فرمایا دعاء استخارہ کا مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ سے دعائے خیر کرتا رہے۔ استخارہ کرنے کے بعد ندامت نہیں ہوتی اور یہ مشورہ کرنا نہیں ہے مشورہ تو دوستوں سے ہوتا ہے۔ استخارہ سنت ہے۔ اس کی دعا مشہور ہے اس کے پڑھ لینے سے سات روز کے اندر اندر قلب میں ایک رجحان پیدا ہو جاتا ہے اور یہ خواب میں کچھ نظر آنا یہ قلبی رجحان حجت شرعیہ نہیں ہیں کہ ضرور ایسا کرنا ہی پڑے گا۔ اور یہ جو دوسروں سے استخارہ کرایا کرتے ہیں یہ کچھ نہیں ہے۔ بعض لوگوں نے عملیات مقرر کر لئے ہیں دائیں طرف یا بائیں طرف گردن پھیرنا یہ سب غلط ثابت ہوتے ہیں۔ ہاں دوسروں سے کرا لینا گناہ تو نہیں لیکن خود کرنا چاہئے، اس دعا کے صیغے ہی ایسے ہیں۔

فرمایا میں تو چھوٹا سا استخارہ پڑھ لیتا ہوں۔ نماز کے بعد یا سوتے وقت اَللّٰھم خر لِیْ واخترلِیْ گیارہ مرتبہ پڑھ لیتا ہوں اور یہ حدیث میں آیا ہے۔

## چھٹا ملفوظ ........مسلمانوں کی ایک افسوس ناک غفلت

ایک زمانہ دراز سے مسلمانوں کی دین اور علوم دینیہ سے عام غفلت کے نتیجے میں سب ہی علوم دینیہ سے مسلمانوں کی اکثریت بے بہرہ ہوتی چلی گئی، خصوصیت سے آخر الذکر علم جس کا تعلق اعمال باطنہ کی اصلاح سے ہے وہ تو ایسا متروک ہوا کہ عوام تو عوام علماء کی ایک بڑی تعداد بھی اس سے بے تعلق ہوگئی، صرف اعمال ظاہرہ کی پابندی میں دین کو منحصر سمجھ لیا گیا، صدق اخلاص، توحید وتوکل، صبر وشکر، قناعت وزہد، تقویٰ کے صرف الفاظ زبانوں پر رہ گئے، حب جاہ، حب مال، نخوت وغرور، غیظ وغضب، کینہ وحسد، جیسے محرمات اور مہلک امراض سے نجات حاصل کرنے کی فکر بھی دلوں سے محو ہوگئی۔

besturdubooks.wordpress.com

میرا خطاب اس معاملے میں سب سے پہلے اپنے نفس سے اور پھر دوسرے اہل علم سے ہے، کہ ہم نے اپنا ظاہر تو کچھ دین کے مطابق بنالیا ہے، اعمال ظاہرہ کی حد تک ہم پابند شریعت بھی سمجھے جاتے ہیں، اور ایسے تمام گناہوں سے بچنے کا بھی کسی حد تک اہتمام کرتے ہیں جو عوام کی نظر میں منصب علم وعلماء کے خلاف سمجھے جاتے ہیں، اور جو لوگ ان میں مبتلا ہوں عوام کی نظر سے گر جاتے ہیں، لیکن باطنی محرمات اور کبیرہ گناہ جو درحقیقت ظاہری گناہوں سے زیادہ سخت گناہ ہیں ان سے بچنے کا کوئی اہتمام ہم میں نظر نہیں آتا۔

## ساتواں ملفوظ..........رزق رسانی کا قدرتی نظام

فرمایا اللہ پاک کی کچھ مخلوق ایسی بھی ہے جو بالکل کاہل یا اپاہج ہے اور اللہ پاک اس کو بھی رزق مہیا فرماتا ہے اس کی مثال مولانا رومی ل نے اپنے اشعار میں دی ہے کہ زمین نہ تو چل سکتی ہے اور نہ جدوجہد کرسکتی ہے اللہ پاک نے اس کی پیاس بجھانے کے لئے بادلوں کو بنایا جو سمندروں سے پانی لاکر اس جگہ پہنچاتے ہیں جہاں اس کی ضرورت ہوتی ہے۔ مجھے یاد آیا ابھی کچھ روز قبل محکمہ موسمیات نے اعلان کیا تھا کہ فلاں جگہ بارش ہوگی لیکن بارش تو ہوئی مگر اس جگہ سے فاصلہ پر اور پھر محکمہ موسمیات نے اعلان کیا کہ دراصل اس زمین کو جہاں یہ بارش ہوئی ہے زیادہ ضرورت تھی پانی کی، خیر چلو انہوں نے یہ تو مان لیا کہ جہاں زیادہ ضرورت تھی وہاں پر بادل جاکر برسے، لیکن یہ سب کچھ یونہی نہیں ایک باقاعدہ نظام ہے ہر چیز کا قدرت نے ایک نظام بنایا ہے چنانچہ پانی جو زندگی کا اہم ترین جزو ہے ہوسکتا تھا کہ اللہ پاک یہ کہہ دیتے کہ سال میں ایک یا دو مرتبہ بارش ہوگی اور جس کو جتنی ضرورت ہو پانی لے کر رکھ لے پھر نہ ملے گا تو کیا ہوتا مگر قربان جایئے اس کی رزاقی کے کیا مصلحت آمیز نظام ہے کہ پہلے تو پانی بادل اٹھا کر لے جاتے ہیں سمندر کے کڑوے پانی کو، اوپر جا کر مشینوں کے بغیر ٹھنڈا اور میٹھا بناتے ہیں، پھر جس جگہ ضرورت ہوتی ہے اس کے حکم اور اندازے کے مطابق برستے ہیں، مجال کیا ہے اس کے خلاف کر جائیں۔

## آٹھواں ملفوظ..........وساوس سے بچتے رہئے

وساوس کا ایک درجہ غیر اختیاری ہے اس کی فکر نہ کریں اور ایک درجہ اختیاری ہے اسے ضرور

besturdubooks.wordpress.com



اختیار کرے۔ وساوس کے آنے پر بالکل بے فکر ہو جانا اوران کو غیر اختیاری تصور کر لینا ہی ٹھیک نہیں ہے۔ جس کے اسباب اختیار میں ہوں وہ غیر اختیاری نہیں ہوتا۔ سو وساوس کے دفع کرنے کے کچھ اسباب اختیاری ہیں مثلاً طہارت کا پورا خیال رکھا جائے۔ وضو با قاعدہ طور سے کیا جائے۔ وضو اور نماز کے درمیان کوئی دنیوی کام، بات چیت نہ کرے۔ جو کام نماز سے پہلے کر رہا ہے تھوڑی دیر اس کو چھوڑ دے تا کہ خیالات مٹ جائیں اور نماز شروع کرنے سے پہلے ذرا یہ سوچ کہ کہ جب میں اللہ کے سامنے کھڑے ہو کر اس سے ہمکلام ہوں گا۔ نماز پڑھوں گا لہٰذا مجھ کو بہت دھیان لگانے کی ضرورت ہے۔ اور دونوں ہاتھ اٹھائے تو خیال کرے کہ رب میں نے دو جہان سے ہاتھ اٹھائے ۔ مجھے اب کسی سے کوئی غرض نہیں۔ ان کے سامنے سب حقیر و ذلیل ہیں پھر اللہ اکبر کہہ کر نیت باندھے اور سمجھے کہ میں اللہ کے سامنے ہاتھ باندھے کھڑا عرض و نیاز کر رہا ہوں۔

حضرت مولانا تھانویؒ نے لاکھ روپے کا ایک نسخہ عنایت فرمایا ہے جو کوئی اس کو استعمال کرے انشاء اللہ وساوس نہیں ستائیں گے پہلے لوگ تو اس کام کے لئے چلے کشی کرتے تھے وہ بات یہ ہے کہ نماز پڑھنے میں جو الفاظ زبان سے ادا ہوں ان کی ادائیگی کی طرف دھیان رکھے اگر معنی یاد ہوں تو معنی سوچتے رہا کریں اور نماز کو فکر سے پڑھو۔ بے فکری سے ہرگز نہ پڑھو۔

## نواں ملفوظ.................دنیا کی تمام پریشانیوں سے بچنے واحد طریقہ

دنیا کی تمام پریشانیوں سے بچنے کا ایک واحد طریقہ ہے پریشانیوں کو پریشانیاں نہ سمجھو تو کوئی پریشانی باقی نہیں رہتی۔ اب ہم یہ کہیں گے کہ صاحب درد تو ہو رہا ہے اس کو درد نہ سمجھا جائے تو پھر کیا کریں تو آج کل بھی اس زمانہ میں نفسیات کو علاج میں بڑا دخل دیا جا رہا ہے یہاں تو باقاعدہ اس کا شعبہ قائم ہے کہ ہر بیماری کا نفسیات سے علاج ہو رہا ہے۔ نفسیات کیا ہے کہ دماغ کو اس تکلیف سے ہٹا لو تکلیف جاتی رہتی ہے یعنی اگر کسی کو بخار ہے اور دوسرے نے کہہ دیا کہ یہ بخار بہت خطرناک ہے تو اب تک تو خطرناک نہ تھا اب خطرناک بن گیا اسی طرح اگر پریشانی کو یہ سمجھا جائے کہ یہ پریشانی کچھ بھی نہیں ہے تو وہ پریشانی نہیں رہتی۔ بہت سے مریض اور پریشانی میں مبتلا شخص اس پر عمل کر کے اپنے آپ کو صحت مند اور راحت میں محسوس کر سکتے ہیں اور اصل اس کی یہ

besturdubooks.wordpress.com

ہے کہ دنیا میں جتنے لوگ ہیں ان میں ایک بھی ایسا نہیں جو کسی نہ کسی تکلیف میں گھرا ہوا نہ ہو، ایسا تو کوئی بھی نہیں جس کی تمام خواہشات پوری ہو جائیں یہ تو صرف خدا کو درجہ حاصل ہے یہاں تک کہ انبیاء کے اوپر بھی پریشانیاں آئیں تو اب یہ سمجھا جائے کہ اللہ پاک نے ہم کو اس پریشانی میں جو مبتلا کیا ہے یہ ان کی مہربانی ہے ورنہ اس سے زیادہ اور پریشانی اور تکلیف دہ چیزیں دنیا میں موجود ہیں ہوسکتا ہے کہ ہم کو اس سے نکال کر اس سے زیادہ خطرناک پریشانی میں مبتلا کر دیں جو دنیوی نہیں تو دین کے لحاظ سے خطرہ کا باعث ہوں، چونکہ ظاہری امراض تو انسان دیکھ سکتا ہے اور اس کا علاج بھی کر سکتا ہے مگر باطنی روگ ایسے ہیں کہ اللہ ان سے محفوظ رکھے۔ عجب، کبر، حسد، غیبت، بے ایمانی، بے انصافی، دل آزاری یہ ایسے روگ ہیں کہ نظر بھی نہیں آتے اور انسان ان کو جب اپنے اندر محسوس ہی نہیں کرتا تو پھر علاج کس طرح کرائے گا غرض باطنی بیماریاں زیادہ خطرناک ہیں اور سب سے زیادہ خطرناک بیماری یہ ہے کہ یہ سمجھے کہ ہم کو باطن کا کوئی روگ نہیں۔

## دسواں ملفوظ.......................................تین آخری نصیحتیں

(۱) گناہ خواہ کتنا ہی چھوٹا ہو اس کو ہلکا نہ سمجھو۔

(۲) نیک عمل جو کچھ کرو اس کو زیادہ نہ سمجھو۔

(۳) نماز پنجگانہ کا اتنا اہتمام کرو کہ دنیا کے سب کاموں پر غالب آجائے۔ مرد جماعت کے ساتھ پڑھنے کی اور عورتیں گھروں میں وقت اول میں اس فریضہ سے فارغ ہونے کی کوشش کریں اور عادت ڈالیں۔

(تلخیص از مجالسِ مفتی اعظمؒ)

besturdubooks.wordpress.com



# ملفوظات نمبر ۵

## از شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ

### پہلا ملفوظ............سب سے بڑی نعمت ایمان ہے

برادران اسلام! اللہ تعالیٰ کی نعمتوں میں سے سب سے بڑی نعمت ایمان ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ اے اللہ میں تیرا اور تیرے رسول کا ہر حکم دل سے مانتا ہوں اور دوسرے درجہ کی نعمت اسلام ہے۔ وہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے جو حکم ملے اس کی حسب توفیق تعمیل کی جائے۔ اگر یہ دونوں نعمتیں نصیب ہو جائیں تو یہ انسان کی بڑی خوش قسمتی ہے اگر ایمان نہ نصیب ہو تو یہ شخص بڑا بدنصیب بد بخت اور بڑا بدقسمت ہوگا۔ خواہ امیر کبیر یا شاہ وقت ہی کیوں نہ ہو۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں ایک ایسے گروہ کا ذکر کیا ہے جنہوں نے اپنے اسلام کا اعلان کیا تھا مگر بعد میں بعض علامتوں سے معلوم ہوا کہ ان کے دل میں ایمان نہیں ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ جس کے دل میں ایمان نہ ہو اس کا اسلام بھی قبول نہیں ہوتا۔ ایسے لوگوں کو منافق کہا جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں منافقوں کو کافروں کی فہرست میں شامل کر کے دوزخ میں داخل ہونے کی وعید سنائی ہوئی ہے۔ جب رسول ﷺ کے مبارک زمانہ میں بھی ایسے بدنصیب موجود تھے تو کوئی بعید نہیں کہ آج کل کے زمانے میں بھی ایسے بدقسمت موجود ہوں ممکن ہے کہ ایسے بدنصیبوں کو جب اپنی نامرادی اور انجام کی اطلاع ہو تو شرمندہ ہوں۔ بے ایمانی سے باز آجائیں۔ صدق دل سے ایمان لے آئیں۔ سچے مسلمان بن جائیں اور جہنم کی بجائے جنت میں پہنچ جائیں۔ قرآن کریم میں ارشاد ہے کہ

﴿اور کہتے ہیں ہم اللہ اور رسول پر ایمان لائے اور ہم فرمانبردار ہو گئے پھر ایک گروہ ان میں سے اس کے بعد پھر جاتا ہے اور وہ لوگ مؤمن نہیں ہیں۔﴾

besturdubooks.wordpress.com

حاصل یہ نکلا کہ وہ لوگ تو اپنے ایمان اور اسلام کا اظہار کرتے ہیں مگر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ یہ لوگ بے ایمان ہیں۔ جب وہ اپنے ایمان دار ہونے اور مسلمان ہونے کا اظہار کر رہے ہیں پھر انہیں کیوں بے ایمان کہا جاتا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ:

**قولہ تعالیٰ: وَاِذَا دُعُوْٓا اِلَی اللّٰہِ وَرَسُوْلِہٖ لِیَحْکُمَ بَیْنَھُمْ اِذَا فَرِیْقٌ مِّنْھُمْ مُّعْرِضُوْنَ. وَاِنْ یَّکُنْ لَّھُمُ الْحَقُّ یَاْتُوْٓا اِلَیْہِ مُذْعِنِیْنَ.**

ترجمہ: اور جب انہیں اللہ اور اس کے رسول کی طرف بلایا جائے تا کہ ان میں فیصلہ کرے تبھی ایک گروہ ان میں سے منہ موڑنے والے ہیں اور اگر انہیں حق پہنچتا ہو تو اس کی طرف گردن جھکا آتے ہیں۔

بے ایمانی کا سبب یہ نکلا کہ جب اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ ﷺ کے دروازہ پر انہیں جھگڑا نپٹانے کے لئے بلایا جائے تو فقط اس صورت میں آتے ہیں جب انہیں یقین ہو کہ فیصلہ ہمارے ہی حق میں ہوگا اور اگر انہیں یقین نہ ہو تو منہ موڑ کر چلے جاتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے قرآن مجید میں اعلان فرمایا ہوا ہے کہ انسانوں کی دو قسمیں ہیں۔ ایک اللہ کے بندے ہوتے ہیں یعنی جو کچھ اللہ تعالیٰ نے فرمایا اس کے سامنے سر جھکا دیا اور مان لیا اور دوسرے اپنے نفس کے بندے ہوتے ہیں جو ان کا نفس حکم دیتا ہے وہی کرتے ہیں۔ اوپر جن لوگوں کا ذکر کیا گیا ہے وہ نفس کے بندے ہیں یعنی جو ان کے نفس کی خواہش ہو وہی پوری کرتے ہیں۔

اب مسلمانوں کی دوسری قسم بھی ملاحظہ فرمایئے جن کے اندر ایمان ہے اور ان کے مسلمان ہونے کا دعویٰ بھی سچا ہے۔ **قولہ تعالیٰ: اِنَّمَا کَانَ قَوْلَ الْمُؤْمِنِیْنَ اِذَا دُعُوْٓا اِلَی اللّٰہِ وَرَسُوْلِہٖ لِیَحْکُمَ بَیْنَھُمْ اَنْ یَّقُوْلُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا وَاُولٰٓئِکَ ھُمُ الْمُفْلِحُوْنَ،**

ترجمہ: مومنوں کی بات تو یہی ہوتی ہے جب انہیں اللہ اور رسول کی طرف بلایا جاتا ہے تا کہ وہ ان کے درمیان فیصلہ کر دے۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم نے سنا اور مان لیا اور وہی لوگ نجات پانے والے ہیں

حاصل یہ نکلا کہ یہ لوگ اللہ تعالیٰ اور اسکے رسول کے دربار سے جو فیصلہ بھی ہو اس کو ماننے کے لئے ہر حال میں تیار ہیں۔ خواہ ان کے موافق ہو یا مخالف ہو۔ بارگاہ الٰہی میں یہی لوگ مقبول اور مرحوم ہیں اور جنت کے وارث ہونگے۔ **اللّٰھم اجعلنا منھم۔**

besturdubooks.wordpress.com



## دوسرا ملفوظ.......................ذکرودعا کا اہتمام کیجئے

جس ذکراوردعا کی فضیلت آپ کورسول ﷺ کے ارشاد سے معلوم ہوتی ہے اس دعا سے مراد اللہ تعالیٰ سے مانگنا ہے اور ذکر سے مراد ذکر الٰہی ہے۔انسان کا فطری تعلق اللہ تعالیٰ سے ہے جس کو ہرانسان خواہ مسلم ہو یا کافر اپنی عقل سے مانتا ہے۔

**قولہ تعالیٰ : ولئن سالتھم مَن خلقھم لیقولنّ اللّٰہ فانّی یؤفکون .**

ترجمہ:اور البتہ اگر ان سے سوال کریں کہ ان کو کس نے پیدا کیا ہے؟تو ضرور یہی کہیں گے کہ اللہ تعالیٰ ہی نے بنایا ہے(جب وہ مانتے ہیں)پھر کدھر الٹے جارہے ہیں۔

ہرانسان کو جب سخت مصیبت پہنچتی ہے اسباب ظاہری جواب دے دیتے ہیں تو فطرت سلیمہ اس کی ہادی بنتی ہے کہ سوائے اللہ تعالیٰ کے دروازے کے اور کہیں سے تیری حاجت پوری نہیں ہوگی پھرادھر جاتا ہے اور مراد پاتا ہے۔**واذا غشیھم موج کالظلل دعوا اللّٰہ مخلصین لہ الدین** . ترجمہ:اور جب ان کو(مشرکین کو)سائبانوں کی طرح(سمندر کی)موج ڈھانک لیتی ہے تب ایک اللہ تعالیٰ ہی کو خالص کرکے پکارتے ہیں۔

جب انسان خدا تعالیٰ کو خالق مانتا ہے اور اسے کارساز جانتا ہے اسکی فطرت اسے مجبور کرتی ہے کہ ایسے شفیق مالک کے ساتھ رشتہ مودت ورحمت قائم رکھا جائے اور ہرانسان کو یقین کامل ہے کہ جس پاک ذات کو ہم اپنا کارساز و مالک حقیقی جانتے ہیں وہ ہر حاجت وضرورت سے پاک ہے اس کی کوئی حاجت ہی نہیں ہے جسے ہم پورا کردیں۔تو وہ خوش ہوجائے۔البتہ ایک چیز ہے جس سے وہ خوش ہوتا ہے وہ ذکر الٰہی ہے۔

جب انسان فطرت کی دستگیری سے فلسفہ یادالٰہی کو سمجھ کر یاد حق کے لئے آمادہ ہوتا ہے اور اسے یقین ہوجاتا ہے کہ میرے محبوب حقیقی کی رضا حاصل کرنے کے لئے میرے پاس سوائے ذکر کے اور کوئی بہتر راستہ نہیں ہے تب شیطان لعین اسے آکر بہکاتا ہے۔اور صحیح راستہ چھڑا کر غلط راستے کی رہنمائی کرتا ہے اور بجائے خدائے قدوس کے غیر اللہ کی عبادت شروع کرادیتا ہے اور انسان کو اس دھوکہ میں گمراہ کردیتا ہے کہ فلاں فلاں ہستی کی عبادت اور یاد ہی سے تمہارا مالک راضی ہوگا

besturdubooks.wordpress.com


چنانچہ کفار عرب کا یہ مقولہ جو قرآن مجید میں مذکور ہے اسی گمراہی کا پتہ دیتا ہے۔

مَانَعْبُدُهُمْ اِلَّا لِيُقَرِّبُوْنَا اِلَى اللّٰهِ زُلْفٰى.

ترجمہ: ہم بتوں کی عبادت سوائے اس کے اور کسی غرض سے نہیں کرتے کہ وہ ہمیں اللہ تعالیٰ کے ہاں مرتبہ میں قریب کر دیں۔

چونکہ شیطان لعین کو قیامت کے دن تک مہلت ملی ہوئی ہے اور اس کا مقصد سوائے اغوائے انسانی کے اور کچھ نہیں ہے۔ اس لئے رحمت الٰہی جوش میں آتی رہی اور انبیاء علیہم السلام کو وقتاً فوقتاً بھیجتی رہی تا کہ لوگوں کو دام شیطان سے نکال کر حلقہ بگوش رحمان بنا دیں اسی پاک مبارک مقصد کی تکمیل کے لئے سید المرسلین، خاتم النبیین، شفیع المذنبین کو اللہ تعالیٰ نے مبعوث فرمایا۔ چنانچہ آنحضور ﷺ سراپا نور خدا ابی و امی نے جب کلمہ لاالہ الا اللہ کا اعلان فرمایا تو مشرکین عرب نے (باوجود خدا تعالیٰ کی ہستی و عظمت تسلیم کرنے کے علم مخالفت بلند کیا اور اس مخالفت نے قتال وخون ریزی تک نوبت پہنچائی اور حسب اعلان الٰہی شدید لڑائیوں کے بعد رسول اللہ نے فتح پائی

انا لننصر رسلنا۔

ترجمہ: بے شک ہم اپنے رسولوں کی مدد کیا کرتے ہیں۔

آں حضرت ﷺ کے آفتاب کی ضیا باریوں نے شرک وکفر کے سیاہ داغوں کو سطح قلوب سے مٹا دیا اور اس مبارک وطن حبیب کا ہر فرد مسلم مظہر انوار الٰہی بن گیا۔ لیکن آپ یہ بھی پیشن گوئی فرما گئے تھے کہ آئندہ چل کر پھر ایک زمانہ آنے والا ہے۔ جس میں پھر مسلمانوں میں وہی امراض پیدا ہو جائیں گے جو پہلی امتوں میں موجود تھے۔ آپ کا ارشاد ہے کہ:

لتتبعن سنن من قبلكم شبراً بشبرا وذراعا بذراع

ترجمہ: (اے مسلمانوں!) البتہ ضرور تم پہلے لوگوں کے طریقے اختیار کرو گے بالشت کے مقابلہ میں بالشت اوت ہاتھ کے مقابلہ میں ہاتھ بھر پورے اترو گے۔

چنانچہ آج چودہویں صدی کے جس دور میں ہم جا رہے ہیں اس تیرہ صد سالہ پیشتر والی پیشن گوئی کا ظہور و صداقت پا رہے ہیں۔ اس تباہی خیز فتنہ انگیز دور میں علماء کرام کا فرض ہے کہ انوار محمدیہ ﷺ علی صاحبہا الصلوۃ والسلام کا وہ نور جوان کے سینوں میں روشن ہے۔ اس کی مشعل سے گم

besturdubooks.wordpress.com



گشتگان راہ ہدایت کو شاہراہ محمدی ﷺ پر لائیں اور سو سو شہیدوں کا اجر پائیں۔ حدیث میں ہے کہ:

''ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آنحضرت ﷺ نے میری امت کے فساد کے وقت جس شخص نے میری سنت کو پکڑ لیا اس کے لئے سو شہیدوں کا اجر ہے۔ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے کہ:

''جس شخص نے میری سنت کو زندہ کیا اس نے مجھے زندہ کیا اور جس نے مجھے زندہ کیا وہ میرے ساتھ بہشت میں اکٹھا ہوگا۔''

لہٰذا علماء کرام کا فرض ہے کہ جانشین خاتم النبیین علیہ الصلوۃ والسلام ہونے کے لحاظ سے آج اس دورہ فساد میں وہ راہ عمل اختیار کریں جس نے آنحضرت ﷺ کی سنت تازہ کی ہو۔

آنحضرت ﷺ نے فرمایا ہے کہ (اللہ تعالیٰ سے) دعا کرنا ہی عبادت ہے پھر آپ نے یہ آیت پڑھی۔ وقال ربکم ادعونی استجب لکم ترجمہ: اور تمہارے رب نے فرمایا ہے کہ تم مجھے پکارو میں تمہاری دعا قبول کروں گا۔

اس روایت کو ابوداود۔ ترمذی، نسائی، ابن ماجہ نے روایت کیا ہے انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ دعا عبادت کا گودا ہے۔ اس کو ترمذی نے روایت کیا ہے۔ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے آنحضرت ﷺ نے فرمایا ہے کہ دعا سے بڑھ کر اللہ تعالیٰ کے ہاں کوئی چیز زیادہ معزز نہیں ہے اس کو ترمذی اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔ ابوھریرہ اور ابوسعیدؓ سے مروی ہے انہوں نے کہا کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا ہے کوئی قوم اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنے کے لئے نہیں بیٹھتی مگر فرشتے اسے گھیر لیتے ہیں اور ان پر رحمت چھا جاتی ہے اور ان پر اطمینان قلب نازل ہوتا ہے اور ان کو اللہ تعالیٰ اس جماعت میں یاد کرتا ہے جو اس کے ہاں ہے اس کو امام مسلم نے روایت کیا ہے ابوھریرہ سے مروی ہے آنحضرت ﷺ نے فرمایا بے شک اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ جب میرا بندہ مجھے یاد کرتا ہے اور میری یاد سے اس کے ہونٹ ملتے ہیں تب میں اپنے بندے کے ساتھ ہوتا ہوں۔ اس کو امام بخاری نے روایت کیا ہے۔

برادران اسلام! جس دعا اور ذکر کی فضیلت آپ کو رسول اللہ ﷺ کے ارشاد سے معلوم ہوتی ہے اس دعا سے مراد اللہ تعالیٰ سے مانگنا ہے اور ذکر سے مراد ذکر الٰہی ہے جس دعا کی قبولیت کا اللہ تعالیٰ نے ذمہ اٹھایا ہے وہ وہی ہے جو خدائے قدوس سے مانگی جائے اور جس ذکر پر نزول ذکر

besturdubooks.wordpress.com

الٰہیہ ہوتی ہے وہ فقط ذکر الٰہی ہے لہٰذا اگر آپ قبولیت دعا اور رحمت اللہ کے امیدوار ہونا چاہتے ہیں تو فقط اللہ تعالیٰ کا ذکر کیجئے اور اسی سے مانگئے جن الفاظ میں آنحضرت ﷺ نے اللہ تعالیٰ کو یاد فرمایا ہے ان الفاظ سے بہتر اور کوئی الفاظ یاد الٰہی کے لئے موزوں اور محبوب بارگاہ الٰہی نہیں ہو سکتے لہٰذا انہیں اذکار نبویہ ہی کو آپ کی خدمت میں پیش کرتا ہوں تاکہ آپ پر خدا تعالیٰ راضی ہو اور اس ناکارہ کو بھی اپنے حبیب ﷺ کی احیاء سنت کی برکت سے عذاب سے نجات دے۔ آمین یارب العالمین۔

## تیسرا ملفوظ..........قرآن وحدیث پر عمل کیجئے

برادران اسلام! قدرت خداوندی نے مخلوقات میں بے انتہا قسموں کی چیزیں پیدا ہوتی ہیں اور ہر ایک چیز کی صورت، سیرت اور خاصیت علیحدہ علیحدہ بنائی ہے۔ اللہ تعالیٰ اس ان گنت مخلوقات میں سے ایک چیز کو دوسری سے علیحدہ کرنے والے یہی اسباب ہیں اور پھر یہی نہیں بلکہ ایک قسم کی چیزوں میں سے ہر ایک کو دوسری سے الگ کرنے کے لئے علیحدہ علیحدہ علامتیں مقرر کر دیں۔ مثلاً دیکھئے کہ حیوانات میں سے اونٹ۔ گائے، بھینس، بھیڑ، بکری علیحدہ علیحدہ قسمیں ہیں پھر ایک قسم کے جانوروں میں سے ہر ایک کی علیحدہ پہچان ہے۔ کوئی سفید، کوئی سیاہ، کوئی سرخ۔ دیکھنے والا ظاہری ڈیل ڈول اور وضع قطع کو دیکھ کر حکم لگاتا ہے اور وہ حکم صحیح اور واقعہ کے مطابق ہوتا ہے۔ مثلاً بظاہر وضع قطع بھینس کی ہے تو بھینس ہی کہے گا گائے کی ہے تو گائے ہی کہے گا۔ یہ نہیں ہوسکتا کہ شکل بھینس کی ہو اور اندر میں بکری ہو یا بظاہر گائے اور اندر میں گدھا ہو۔ یا مثلاً نباتات میں دیکھئے یہ ناممکن ہے کہ ایک درخت پر پھول اور پھل تو انار کا نظر آئے اور حقیقت میں آم ہو، یا پھول، پھل اور پتے تو آم کے ہوں اور واقعہ میں جامن ہو۔

جو قاعدہ آپ سمجھ چکے ہیں اسی پر مسلمان کو بھی قیاس کر لیجئے مسلمانوں کی دو قسمیں ہیں نیک اور بد، اچھا اور برا۔ بھلا مانس اور بدمعاش، مؤمن کامل اور ناقص۔ قانون اسلام کا پابند اور مخالف۔ ان ناموں میں سے جو چاہیں آپ کہہ دیں بہرحال قسمیں دو ہیں۔ جس طرح یہ نہیں کہا جاسکتا کہ ایک چیز سیاہ بھی ہے اور سفید بھی۔ اسی طرح یہ بھی ناممکن ہے کہ ایک ہی شخص نیک بھی ہو اور بد بھی۔ مؤمن بھی ہو اور مشرک بھی۔ اسلام کے قانون کا پابند بھی ہو اور مخالف بھی

besturdubooks.wordpress.com


۔ان میں سے ایک ہی چیز ہوسکتی ہے دونوں کا جمع ہونا ممکن نہیں۔اللہ تعالیٰ نے قرآن حکیم میں ایک فیصلہ فرمایا ہے کہ جو بدمعاش ہیں وہ کیا سمجھتے ہیں کہ ہم ان کے ساتھ نیکوکاروں کا سا سلوک کریں گے ان کی زندگی اور موت ان جیسی ہوگی (اگر ان کا یہ خیال ہے) تو یہ کیسا برا فیصلہ کیا ہے

اس فیصلے کے معلوم ہونے کے بعد اگر ہم چاہیں کہ اس دربار شاہنشاہی میں عزت پائیں تو ہمارا فرض ہے کہ اس کے نازل کردہ قانون (قرآن کریم) جس کی شرح احادیث نبی کریم ﷺ ہیں ) کی پابندی کریں۔اپنے منہ میاں مٹھو کہلانے سے کچھ نہیں ہوسکتا اللہ تعالیٰ کا فرمان موجود ہے

**۔"لیس بامانیکم ولا امانی اهل الکتاب من یعمل سوءًا یجزَ بہٖ ۔**

ترجمہ: اے مسلمانو! نہ تمہاری آرزوؤں اور نہ یہود ونصاریٰ کی آرزوؤں پر فیصلہ ہوگا۔(بلکہ) جو بھی برائی کرے گا اس کی سزا پائے گا۔انسان کی گفتار و کردار سے پتہ چل سکتا ہے اگر اقوال وافعال میں نیکی پائی جاتی ہے تو یہ فیصلہ ہوسکتا ہے کہ اس کے دل میں بھی اسلام کی عزت ہے اور سچا مسلمان ہے۔اور اگر عادات واطوار میں اسلام کی مخالفت کا رنگ غالب ہے تو یہی کہا جائے گا کہ اس شخص کے دل میں اسلام کی عزت نہیں۔خدا تعالیٰ کا خوف نہیں ہے۔

## چوتھا ملفوظ..........................کھرے اور کھوٹے کی تمیز

رسول اللہ ﷺ نے مسلمانوں کو علم قرآن پڑھایا اور قرآن حکیم پر عمل کر کے مسلمانوں کو دکھایا۔قرآن مجید کا مطلب سمجھانا اور چیز ہے جسے تعلیم کتاب کہا جاتا ہے اور اس تعلیم کا رنگ چڑھانا اور چیز ہے۔جسے تزکیہ نفس کے نام سے تعبیر کیا جاتا ہے۔رسول اللہ ﷺ معلم بھی تھے اور مزکی بھی تھے۔حضور انور فداہ ابی وامی کے دنیا سے رخصت ہو جانے کے بعد آپ کی اس مقدس خدمت کو دو گروہوں نے اپنے ذمہ لے لیا۔تعلیم کتاب کا فرض علمائے کرام انجام دینے لگے اور تزکیہ نفس کا کام صوفیائے عظام نے اپنے ذمہ لے لیا۔اب رسول اللہ ﷺ کی اصطلاح میں عالم فقط وہ ہوسکتا ہے جو عالم قرآن ہو اور صوفی وہ ہے کہ نہ صرف قرآن کی تعلیم اس کا اپنا حال ہو بلکہ قرآن کی تعلیم کا رنگ دوسرے پر چڑھانے میں باکمال ہو۔اب کھرے عالم کی پہچان کے لئے دو علامتیں دیکھی جائیں کہ عالم قرآن ہو۔علم قرآن خلق خدا کو پہنچائے اور اس کی صحبت میں تعلیم قرآن کے ذریعہ

besturdubooks.wordpress.com


سے لوگوں کے خیالات میں ایسی تبدیلی نظر آئے جس طرح کہ رسول اللہ ﷺ کے فیض صحبت سے صحابہ کرام کے اندر سے نظر آتی تھی۔ مثلاً لوگ شرک سے متنفر توحید کے دلدادہ۔ کفر سے منحرف ایمان کے فریفتہ بداخلاقی سے دور اخلاق حمیدہ سے آراستہ۔ خدا سے ڈرنے والے۔ شریعت کا لحاظ رکھنے والے۔ رسول اللہ ﷺ کے اتباع کا شوق رکھنے والے ہو جائیں۔ اور سچے فقیر کی یہ علامت ہے کہ اس کا تصوف شریعت کے تابع ہو۔ اس کی صحبت میں نفس امارہ مغلوب ہو جائے خواہشات نفسانی مقصود نہ رہنے پائیں جو حکم خدا تعالیٰ کی طرف سے آئے اس کے قبول کرنے میں نفس چوں وچرانہ کرنے پائیں اور دنیا و مافیھا کی رکاوٹوں کی ذرا پرواہ نہ ہو غرضیکہ قرآن پاک میں جو قال تھا۔ وہ اس باخدا کی صحبت میں طبیعت کا حال ہو جائے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب مسلمانوں کو ایسے ہی علماء ربانی اور صوفیاء کرام باخدا کی صحبت میں زندگی بسر کرنے کی توفیق عطا فرمائے تا کہ ان کی دامن گیری ہماری نجات کا ذریعہ بن جائے اور ان برے عالموں کی صحبت سے بچائے جن کی صحبت میں اللہ تعالیٰ کے دروازہ پر ہاتھ پھیلانے کے بجائے غیر اللہ کے دروازہ پر ہاتھ پھیل جائیں۔ خدا تعالیٰ سے مانگنے کے بجائے غیر اللہ کے سجدے کرائیں۔ اللہ تعالیٰ کے دروازہ کے بجائے دوسروں کے دروازہ پر لے جائیں غرضیکہ ان کی تعلیم کا حاصل یہ نکلے کہ بندہ کا تعلق خدا سے مضبوط تر ہونے کی بجائے اور زیادہ کمزور ہو جائے اللہ تعالیٰ کے قبضہ قدرت میں اپنے نفع وضرر قبض اور بسط رزق کی باگ سمجھنے کی بجائے غیر اللہ کے ہاتھوں میں اپنی حاجت روائی سمجھنے لگ جائے۔ چنانچہ آج کل عموماً ایسے ہی گمراہ کن علماء اور ائمہ مساجد کا وجود آپ کو نظر آئے گا۔ اگر چہ ان میں صحیح الخیال، صحیح العقیدہ باعمل ہستیوں سے بھی انکار نہیں ہوسکتا اسی طرح فقیری کی بھیس میں بھی آپ کوئی انسان صورت شیطان سیرت نظر آئیں گے جو فقیری کے دام میں پھنسا کر عام لوگوں کو شیطان کی جماعت میں داخل کرائیں گے اتباع شریعت سے خود بہرہ ہوتے ہیں اور مریدوں میں بھی یہی زہر بھرتے ہیں آپ ان کے پاس رہ کر دیکھیں گے تو معلوم ہوگا کہ انہیں خلاف شرع کاموں میں بڑا شوق ہوگا۔ اور شریعت کی توہین بھی ہو جائے تو انہیں کوئی پرواہ نہیں ہوتی۔ مثلاً طبلہ اور سارنگی کے دلدادہ قوالی کے عاشق۔ حقہ کے بڑے مشتاق بھیک مانگ کر بھی اپنے بزرگوں کے بھنڈارے کرنے کو نہایت ہی اشد ضروری خیال کرنے والے ان کے تکیہ کے قریب والی مسجد بھی غیر آباد۔ مگر تکیہ بڑا پررونق اور

besturdubooks.wordpress.com



آباد۔ مسجد میں کربلا کا نظارہ اور تکیہ میں ٹھنڈے گھڑے موجود۔ مسجد میں چٹائی ندارد اور اگر ہے تو ٹوٹی پھوٹی اور تکیہ میں عمدہ اور صاف صفیں بچھی ہوئیں۔ اللہ تعالیٰ ایسے گمراہ کن شیطان کے ایجنٹ صوفیوں سے مسلمانوں کو بچائے۔ اور اتباع شریعت کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین ثم آمین۔

تو بات صراط مستقیم کی ہو رہی تھی۔ اللہ تعالیٰ نے سورہ فاتحہ میں صراط مستقیم پر چلنے کی تلقین فرمائی ہے اور سورہ انعام میں صراط مستقیم کی تشریح فرمادی ہے۔ ارشاد ہے کہ:

**قل تعالوا اتل ماحرم علیکم ربکم الا تشرکوا به شیئاً**

ترجمہ: آؤ میں تمہیں سنادوں جو تمہارے رب نے تم پر حرام کیا ہے یہ کہ اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ بناؤ۔

اللہ کے ساتھ کسی کو شریک ٹھہرانا بھی صراط مستقیم سے ہٹ جانا ہے صراط مستقیم یہی ہے کہ موت حیات صرف اللہ کے قبضہ میں ہے۔ نفع وضرر پہچانا اسی کے اختیار میں ہے۔ رزق کی تنگی اسی کے قبضہ قدرت میں ہے۔ نظام عالم کے تمام تغیرات اسی کے حکم سے ہوتے ہیں۔ جن وانس کے تمام حالات اسی کے قبضہ قدرت میں ہیں۔ اور فرمایا وبالوالدین احساناً۔ اور ماں باپ کے ساتھ نیکی کرو۔ یعنی کبھی کوئی ایسا کام نہ کرو جس سے ماں باپ رنجیدہ خاطر ہوں مثلاً چوری تم نے کی اور اپنے ناجائز فعل کے باعث جیل میں گئے۔ اب ماں رو رہی ہے کہ میرا بیٹا جیل چلا گیا تھا۔ خدا جانے اس کو کیا کیا دکھ دیا جاتا ہوگا۔ اسی طرح تم سفر میں گئے اور گھر میں اپنی خیریت کی اطلاع نہیں دی جس سے ماں باپ کو پریشانی ہوتی ہے ماں کہتی ہے نہ جانے میرا بیٹا کس حالت میں ہوگا تو ان چیزوں سے بھی ماں باپ کو دکھ پہنچتا ہے۔ ایسا کوئی کام نہیں کرنا چاہئے جس سے ماں باپ کو دکھ پہنچے نیک بخت اور سعادت منداولاد وہی ہے جو سابق الصدر نصائح کا خیال رکھے۔ اور اپنے کسی فعل سے بھی ماں باپ کا دل نہ دکھائے۔

## پانچواں ملفوظ ........................ آخرت کے تصور کو سمجھ لیجئے

برادران اسلام! تمام انسان ماں کے پیٹ سے پیدا ہونے۔ اس کی گود میں پرورش پانے۔ پہلے گھٹنوں کے بل چلنے۔ پھر پاؤں پر کھڑا ہونے پھر دوڑنے۔ جوان ہونے منگنی کرنے، شادی

besturdubooks.wordpress.com



کرنے، بچے جننے اور پالنے اور بوڑھے ہو کر انتقال کرنے غرضیکہ چندروزہ زندگی کی ان تمام منازل طے کرنے میں سب بنی نوع انسان یکساں ہیں۔

ایک غیر مسلم کی نظر فقط اسی دنیا تک محدود رہتی ہے۔ اور مکانوں، عالیشان کوٹھیوں اور محلوں میں بسر کرنے، موٹروں پر سفر کرنے، حسین بیویوں سے نکاح کرنے، بچے جننے، اور ان کی ضروریات بہم پہنچانے، لذیذ غذائیں کھانے قیمتی لباس پہننے۔ دنیوی تعلیمی ڈگریاں حاصل کرنے ۔دولت کمانے اور جمع کرنے۔ خان صاحبی، خان بہادری ممبری میونسپل کمشنری اور وزرات کے القاب وعہدے پانے غرضیکہ اسی طرح کی تمام نفسانی خواہشات کی تکمیل میں شب وروز غیر مسلم غرق رہتا ہے حتی کہ پیغام اجل آجاتا ہے۔

بخلاف اس کے ایک مسلمان کی زندگی میں سعی منقسم ہوتی ہے اسے وہ سعی کرنے کا حکم ہے جس سے اس کی دنیا اور آخرت دونوں ہی سدھر جائیں۔

اب اس آخرت کو نہ غیر مسلم نے دیکھا ہے نہ مسلم نے۔ فرق یہ ہے کہ ایک غیر مسلم کا اس آخرت پر ایمان ہی نہیں ہے مگر ایک مسلمان جو آخرت پر یقین رکھتا ہے اور آنحضرت ﷺ کے ارشادات کو خدائی احکام سمجھتا ہے۔ اسے یقین ہے کہ رسول اللہ ﷺ آج سے ساڑھے تیرہ سو سال بیشتر شب معراج میں اپنی آنکھوں سے مشاہدہ شدہ اخروی حالات کی تفصیل فرما گئے ہیں۔ جس طرح اس دنیا میں چین سے زندگی بسر کرنے، عزت وآرام سے رہنے سہنے کے لئے ایک سرمایہ کی ضرورت ہے اور وہ سرمایہ سونا اور چاندی ہے۔ جس کے پاس یہ ہو خواہ وہ شودر ہو یا چمار، چینی ہو یا جاپانی، بت پرست ہو یا تثلیث پرست، وہ ڈگریاں مول لے سکتا ہے سر کا خطاب پا سکتا ہے میو نسپل کمشنری کے دنگل میں جیت سکتا ہے۔ وزیر اعظم منتخب کیا جا سکتا ہے سب اسے سلامیں کرتے ہیں، ٹی پلاتے ہیں تحفے تحائف بھیجتے ہیں مگر جس کے پاس دولت نہیں خواہ سادات کرام سے ہو۔ یا قریش خاندان سے، قابلیت میں یکتا ہو۔ مغلیہ خاندان کا جانشین ہی کیوں نہ ہو۔ اسے آج رہنے کو جھونپڑی، تن ڈھکنے کو چادر اور منہ مانگے بھیک بھی نہیں ملتی۔ اسی طرح آخرت میں چین، عزت، راحت پانے کا بھی سرمایہ ہے وہاں اس دنیا کا سرمایہ ہرگز کام نہیں آئے گا۔ قرآن پاک میں ارشاد ہے کہ: ﴿جب دوزخیوں سے ہر ایک کا اعمال نامہ اس کے بائیں ہاتھ میں دیا جائے گا۔ وہ

besturdubooks.wordpress.com



(افسوس) سے کہے گا۔

کاش میرا یہ اعمال نامہ مجھے نہ ملتا۔اور مجھے اپنے حساب کی خبر ہی نہ ہوتی۔کاش اگلی موت میرا کام تمام کر دیتی (پھر دوبارہ یہ زندگی ہی نہ ملتی۔تا کہ آج کی یہ آفت ،شرمساری، بے عزتی ، نصیب نہ ہوتی )(ہائے افسوس) میں نے دنیا (بہت زیادہ اور سیدھے اور ٹیڑھے طریقوں سے ) کمائی اور بنکوں میں جمع کی ۔ترقی درجات کے لئے رشوتوں پر اڑائی ۔وہ بھی کچھ کام نہ آئی میری حکومت (وزرات، امارت، سری، میونسپل کمشنری، خان بہادری) بھی خاک میں مل گئی۔

وہاں نہ حسب نسب کام آئے گا نہ دنیاوی زندگی کام آئے گی ۔ بلکہ وہاں کا سرمایہ تو سعادت، شرافت، صلاحیت حیا جیسے اعمال حسنہ ہیں۔

نیک عمل وہ ہے جو فقط رضائے الٰہی کے لئے کیا جائے ورنہ بظاہر کتنی ہی نیکی ہو اور کوئی بھی نیکی ہو جس میں رضائے الٰہی مطلوب نہ ہو ہر گز قبول نہ ہوگی۔حتی کہ نماز جیسی مہتم بالشان نیکی جو کفر و اسلام میں امتیازی نشان ہے جس کے ایک دفعہ ترک کرنے پر کفر کی وعید سنائی جاتی ہے اگر وہ بھی ریا سے پاک نہ ہوئی تو مردود ہوگی۔

**فويل للمصلين. الذين هم عن صلاتهم ساهون.الذين هم يرآء ون. ويمنعون الماعون.**

ترجمہ: پس ان نمازیوں کے لئے ہلاکت ہے جو اپنی نماز سے غافل ہیں ۔وہ جو دکھلاوا کرتے ہیں اور روزمرہ کے استعمال کا سامان مانگے نہیں دیتے۔

حدیث شریف میں ہے کہ :ان اخوف ما اخاف علی امتی الشرک الاصغر قالوا یا رسول اللہ وما الشرک لاصغر قال الریاء۔ ترجمہ: رسول خدا علیہ الصلوۃ والسلام نے فرمایا کہ مجھے سب سے زیادہ خطرہ اپنی امت کے متعلق چھوٹے شرک کا ہے صحابہ کرام نے عرض کی یا رسول اللہ وہ چھوٹا شرک کیا ہے۔فرمایا ریاء۔ (دکھلاوا)

غیر مسلم کی زندگی اس کے زعم باطل میں اس منزل پہ ختم ہو جاتی ہے جسے وہ "موت" کے نام سے تعبیر کیا جاتا ہے۔اسلام کی اصلاح میں انتقال کہا جاتا ہے مسلم اپنی زندگی کو فانی نہیں سمجھتا وہ سمجھتا ہے کہ اس زندگی کے خاتمہ کے بعد فقط نقل مکانی ہوگی۔مثلاً محلہ سے قبرستان۔ان دونوں کی

besturdubooks.wordpress.com

سمجھ میں فرق کی وجہ یہ ہے کہ غیر مسلم ظاہری جسم کو انسان سمجھے بیٹھا ہے جو مرنے کے بعد جلایا جاتا ہے یا زیر زمین دبا دیا جاتا ہے۔

دراصل ''انسان'' کچھ اور چیز ہے۔ جو لفافہ جسم کے اندر بستا ہے۔ جسے اسلام ''روح'' کہتا ہے۔ جس روح کو کوئی موت نہیں چنانچہ احادیث سے ثابت ہے کہ مرنے کے بعد مرنے والا مقبول بارگاہ الٰہی ہوگا تو اس کی روح ساتوں آسمانوں کے پار اللہ کے قریب سے ہو کر کفن دفن ہونے تک اسی مردہ جسم کے پاس آجاتی ہے۔

مگر اگر وہ مردود بارگاہ الٰہی ہے تو اس کی روح جب چڑھنے لگتی ہے تو پہلے ہی آسمان سے روک دی جاتی ہے اور واپس پھینک دی جاتی ہے۔

حدیث شریف میں آتا ہے کہ: قبر اوروضہ من ریاض ال جنہ۔ کہ قبر بہشت کے باغوں میں سے ایک باغ ہوتی ہے او حضر ۃ من حضر النیران۔ یا دوزخ کے گڑھوں میں سے ایک گڑھا ہوتی ہے۔ پس اے مسلم! تیری دونوں دنیوی اور اخروی زندگیوں کے لئے پروگرام قرآن ہے۔ تیرے لئے بہترین نمونہ لقد کان لکم فی رسول اللہ اسوۃ حسنۃ ہے۔ اپنی زندگی کے لمحات قرآن وسنت کے مطابق گزار۔ دنیا میں عزت پانے کے لئے ہر جائز طریق پر عمل کر کے سرمایہ دولت اکٹھا کر تجارت کر، حکومت کر، ملازمت کر، یا جو چاہے کر۔ مگر آخرت میں عزت پانے والے کے لئے سرمایہ اعتقاد میں اپنے اندر ایسی توحید کا رنگ پیدا کر جس میں ذرہ بھر شرک نظر نہ آئے۔ اپنا خالق، مالک، رازق زندہ کرنے والا مارنے والا، رزق میں کشادگی اور تنگی کرنے والا، غرضیکہ ہر نفع ونقصان کا اختیار اسی ایک خدا تعالیٰ میں خیال کر۔ اور نماز، روزہ، حج، زکوۃ اعمال صالحہ بجالا۔ اور خلق اللہ میں میں سے کسی کی حق تلفی نہ کرنے پا۔ تا کہ تیری نجات ہو۔

## چھٹا ملفوظ.................انسان کا اصلی کمال

اللہ تعالیٰ کی مخلوق میں سے ایک جامع صفات چیز ہے۔ مخلوق الٰہی کی موٹی موٹی چار قسمیں ہیں۔ جمادات، نباتات، حیوانات، انسان اگر غور سے دیکھا جائے تو انسان ایک جامع صفات مخلوق ہے۔ اپنے ماتحت کے تینوں جنسوں پر حاوی ہے۔ جمادات طول، عرض اور عمق ہوتا

besturdubooks.wordpress.com



ہے۔انسان میں تین چیزیں موجود ہیں ۔نباتات میں نشونما ہوتا ہے تو انسان میں بھی نشونما پایا جاتا ہے۔کبھی بچہ،کبھی جوان ،کبھی بوڑھا،حیوان متحرک بالا رادہ ہے ۔یعنی اپنے ارادے سے جہاں چاہے چلا جائے ۔انسان بھی حیوان کی طرح چاہے تو کھڑا ہو جائے چاہے تو بیٹھ جائے چاہے تو لیٹ جائے وغیرہ وغیرہ اس کے بعد دیکھا جائے تو انسان اپنی مخصوص صفات سے بھی متصف ہے۔مثلاً ملکہ اجتہاد محض انسان ہی میں پایا جاتا ہے ایک چیز سے دوسری چیز نکالنا مثلاً تلوں سے تیل،پھلوں سے رس وگیرہ دو کو ملا کر تیسری چیز بنالینا مثلاً قند سفید اور گلاب کے پھول ملا کر اس کا نام گل قند رکھ دینا۔اور تین کو ملا کر چوتھی چیز بنالینا مثلاً آٹا،گڑ ملا کر میٹھی روٹی بنالینا۔علی ہذ القیاس۔

اپنی قوت اجتہاد سے بعض اوقات بیس بیس چالیس چالیس چیزوں کو ملا کر ایک معجون بنا کر رکھ دیتا ہے یہ اجتہادی استعداد سوائے انسان کے اور کسی مخلوق میں پائی نہیں جاتی ۔اور بعض آدمی عقل خداداد کی برکت سے ایک ہی چیز کے اندر کئی کئی فوائد معلوم کر لیتے ہیں۔جو اس چیز کے خالق (اللہ جل شانہ) نے اس کے اندر رکھے ہیں۔آج کل ایجادات جدیدہ کا موجب یہی بلکہ اجتہاد ہے۔جو خداداد ہے اور جن کی تقدیر میں اللہ تعالیٰ نے یہ ملکہ رکھا ہے وہی مادی چیزوں میں غور وفکر کر کے ایجادات کرتے رہتے ہیں۔

یہ اجتہادی ملکہ اگر چہ انسان ہی کو نصیب ہوتا ہے۔لیکن ہر انسان کو نہیں ملتا کسی کسی کو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے جسے اللہ تعالیٰ دیتا ہے ۔اسی کا دماغ چیزوں کے ایجاد کی طرف متوجہ ہوتا ہے۔اسی مضمون پر رسول اللہ ﷺ کا ایک ارشاد ملاحظہ ہو اِعۡمَلُوا کُلٌّ میسَّرٌ لِما خُلِقَ۔

ترجمہ: کام کئے جاؤ ہر شخص کو وہ کام آسان کر دیا جاتا ہے جس کے لئے وہ پیدا کیا گیا ہے۔

اس سے ثابت ہوا کہ ہر شخص ہر کام کرنے کا اہل نہیں ہے۔مادی اشیاء میں غور وفکر کر کے ایک نئی چیز کا ایجاد کر لینا یہ ملکہ یہ قوت اور استعداد بھی خداداد ہی ہوتی ہے البتہ اس ملکہ کے عطا ہونے کے لئے ایمان شرط نہیں ہے۔اس قسم کی ایجادیں کرنا اللہ تعالیٰ کا باغی ایک مشرک،ایک کافر،بلکہ خدا کی خدائی کا منکر بھی ہوسکتا ہے۔چنانچہ یورپ اور امریکہ میں جو چیزیں نئی ایجاد ہو رہی ہیں وہ اسی قاعدہ کے ماتحت حل کی جاسکتی ہیں۔

یاد رکھئے اللہ تعالیٰ کا یہ قانون ہے کہ ہر حیوان کو اس کی زندگی کا پروگرام براہ راست اس

besturdubooks.wordpress.com

کے دل میں ڈال دیتا ہے۔اسے کسی استاد یا کسی سکول اور کالج میں داخل ہونے کی ضرورت نہیں ہے مثلاً مرغی کا بچہ انڈے سے نکلنے کے بعد اگر وہ مادہ ہے تو جوان ہو کر انڈے دے گی۔عورتیں جب مرغی کو انڈوں پر بٹھاتی ہیں۔تو پورے اکیس دن اور اکیس راتیں مرغی انڈوں پر بیٹھتی ہے ممکن ہے کہ عورت کو تاریخوں میں شبہ ہو جائے مگر مرغی کو پوری تاریخیں یاد رہتی ہیں۔اکیس دن کے بعد اگر بالفرض انڈوں سے بچے نہ نکلیں تو انہیں چھوڑ کر باہر نکل آتی ہے۔اس کے بعد جب مرغی بچوں کو دانہ چگاتی ہے اور اوپر سے چیل آجائے تو فوراً بچوں کو بلا کر پروں کے نیچے لے لیتی ہے۔پہلی مرتبہ ہی تو اس نے انڈوں سے بچے نکالے ہیں اسے کس نے سمجھایا ہے کہ یہ چیل تیرے بچوں کی دشمن ہے انہیں اپنے پروں میں چھپالے اس سے ثابت ہوا کہ اللہ تعالیٰ ہی اپنی قدرت سے مرغی کے دل میں یہ بات ڈال دیتا ہے۔اسے الہامی طبعی کہا جاتا ہے۔

بخلاف انسان کے انسانوں کی ضروریات کے پورا کرنے کے لئے اللہ تعالیٰ ایک انسان کے دل میں ایک تجویز ڈال دیتا ہے۔اور دوسرے سب لوگ اسی کی تجویز کردہ صورت پر عمل کرتے ہیں۔اور پہلے عرض کر چکا ہوں کہ ان مادی ضروریات کے متعلق خدا تعالیٰ کی طرف سے القاء ہونے میں ایمان شاط نہیں ہے۔مادی دنیا کی اصطلاح میں یہ شخص بڑا با کمال سمجھا جاتا ہے مثلاً کسی نے ریل نکالی کسی نے ہوائی جہاز نکالا کسی نے وائرلیس نکالی یہ لوگ بڑے با کمال اور قابل خیال کئے جاتے ہیں حالانکہ انسان کے لئے یہ کوئی اصلی کمال نہیں ہے۔

اس لئے کہ اللہ تعالیٰ کی ذی روح مخلوقات کی موٹی موٹی تین قسمیں ہیں۔حیوانات، انسان، ملائکہ عظام حیوانات اور ملائکہ عظام کے درمیان میں انسان کا مقام ہے۔اور انسان ایک معجون مرکب ہے۔اس کے اندر حیوانات کی صفات بھی پائی جاتی ہیں۔جن کا ذکر پہلے آچکا ہے۔اور ملائکہ عظام کی صفات کا رنگ بھی اس کے اندر پایا جاتا ہے جب یہ کھانا کھاتا ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ یہ ایک مہذب اور ستھرا حیوان ہے۔مثلاً حیوانات سرسوں کے پتے زمین میں ڈال کر کچے کھا جاتے ہیں انسان وہی سرسوں کے پتے کھاتا ہے مگر کئی تدبیروں کے بعد۔پہلے دھو کر مٹی صاف کرتا ہے پھر درانتی سے ٹکڑے ٹکڑے کرتا ہے پھر ہانڈی میں ڈال کر پکاتا ہے پکانے کے وقت لذیذ بنانے کے لئے نمک مرچ اور گھی ڈالتا ہے پھر چینی کی پلیٹ میں ڈال کر کھاتا ہے۔بہر حال

besturdubooks.wordpress.com

کھائے تو سرسوں کے پتے۔ البتہ حیوان نے کتھرے کھائے اس نے ستھرے کر کے کھائے اور یہ ملائکہ عظام کی صفات کا بھی حامل ہے۔ مثلاً اذان کی اذان سنتے ہی مسجد میں مل کر خدا یاد کرنے کے لئے جمع ہو جاتے ہیں۔ پھر اس ذکر الٰہی کی لذت میں اس قدر مخمور ہو جاتے ہیں کہ دنیا بھول جاتی ہے اور فقط اللہ کے نام پر نقل و حرکت ہوتی ہے۔ اور دل میں فرحت اور سرور ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کی بندگی کر رہا ہوں۔

ترقی کا موسم یہ ہے کہ انسان ادنیٰ درجہ سے اعلیٰ درجہ پر چڑھ جائے۔ اور تنزل یہ ہے کہ اعلیٰ درجہ سے اتر کر نچلے درجہ پر آجائے۔ اگر انسان بہیمیت میں کوئی کمال پیدا کرے وہ دراصل انسانی کمال نہیں ہوگا مثلاً اگر یہ زیادہ سے زیادہ روٹیاں کھا کر ہضم کرلے عام انسان دو روٹیاں کھاتے ہیں اور ایک آدمی بیس روٹیاں کھا کر اور چار سیر دودھ پی کر اور دو سیر گوشت کے کوفتے کھا کر ہضم کر جاتا ہے یہ کوئی انسانی کمال نہیں ہوگا اونٹ یا ہاتھی کو اس سے دگنی غذا کھلا دیجئے وہ کھا کر ہضم بھی کر جائیں گے۔ یا مثلاً کوئی شخص عام انسانوں سے چار گنا زیادہ بوجھ اٹھا لے یہ کوئی انسانی کمال نہیں ہے اونٹ اور ہاتھی زیادہ بوجھ اٹھا سکتے ہیں انسانی کمال وہ ہے جو انسان کے ساتھ مخصوص ہو۔ حیوان میں نہ پایا جائے۔

انسان کے ایسے کمالات جن کا تعلق فقط اس موجودہ فانی دنیا کے ساتھ ہے۔ ان کے کمالات کا فائدہ اس مادی دنیا ہی میں ہو سکتا ہے مثلاً کوئی انجینئر ہے کوئی ڈاکٹر ہے کوئی خوش الحان راگی ہے۔ کوئی لکڑی کے کام بہترین کاریگر ہے کوئی لوہے کی چیزیں بنانے کی مہارت تامہ رکھتا ہے۔ اگرچہ ظاہر بین نظروں میں یہ لوگ بھی باکمال ہیں مگر ان کمالات کی بقاء اس فانی دنیا تک محدود ہے۔ جب مرے گا تو ان ناپائیدار کمالات کے سبب سے اسے قبر میں کسی قسم کی رعایت نہیں دی جائے گی۔ اگر کوئی شخص انہیں کمالات کے حاصل کرنے میں محو رہا اور حاصل ہونے کے بعد انہیں کسب معاش کا ذریعہ بنایا روپیہ کمایا اور کھانے پینے پہننے میں دل کھول کر خرچ کیا اور بڑی شان و شوکت سے زندگی بسر کی نہ اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کیا اور نہ کمانے خرچ کرنے میں اس کی مرضی کی پرواہ کی۔ غرضیکہ دوسرے جہان کے آرام کے لئے کوئی تدبیر اختیار نہ کی۔ نتیجہ یہ نکلے گا کہ مادی کمالات تو ختم ہو جائیں گے اور روحانی کمالات حاصل نہیں کئے تھے۔ جو اس کے کام آتے اس

besturdubooks.wordpress.com

وقت دست حسرت مل کر کہے گا۔ یکتبنی قد مت الحیاتی۔

ترجمہ: کہے گا کیا اچھا ہوتا جو میں اپنی زندگی میں کچھ آگے بھیج دیتا۔ برادران عزیز قاعدہ ہے کہ ایک ملک کا سکہ دوسرے ملک میں کام نہیں آتا۔ مثلاً افغانستان کے نوٹ کی پاکستان میں کوئی اہمیت نہیں اور پاکستانی نوٹ کی افغانستان میں کوئی قیمت نہیں ہے اسی طرح اس فانی دنیا کے کمالات جن کا ذکر پہلے کر چکا ہوں وہ اسی دنیا ہی کے اندر کام آسکتے اور بس۔

## ساتواں ملفوظ.......................اصلی اور کھرے کی تلاش

برادران اسلام! ہر عقل مند کی یہی خواہش ہوتی ہے کہ نقلی کے بجائے اصلی اور کھوٹی کے بجائے کھری چیز تلاش کر کے لوں۔ جب دنیا کی چند روزہ فانی اور بے بقاء زندگی کی ضروریات میں انسان کھری اور اصلی چیز کا متلاشی اور خواہش مند ہے تو اسلام جس کی برکت سے اللہ تعالیٰ کو راضی کرنا ہے اور جس کی برکت سے قبر کے عذاب سے بچنا ہے اور جس کی برکت سے قیامت کے دن رسول اللہ ﷺ کی شفاعت حاصل کرنی ہو اور جس کی برکت سے رسول اللہ ﷺ کے حوض کوثر سے پانی پینا ہو اور اس پانی کے پینے سے پچاس ہزار سال کے دن کی پیاس بجھائی ہو اور جس اسلام کی برکت سے دوزخ کے اوپر پل صراط پر صحیح وسلامت پار اترنا ہو اور جس کی برکت سے دوزخ سے بچ کر جنت میں پہنچنا ہو کیا ان برکتوں والے کھرے اسلام کی تلاش کی ضرورت نہیں ہے۔

یاد رکھو اگر تمہارے پاس اسلام کے بجائے کھوٹا اسلام ہوگا تو اوپر ذکر کی ہوئی برکتوں میں سے ایک برکت بھی نصیب نہیں ہوگی بلکہ کھوٹے اسلام سے اللہ تعالیٰ ناراض ہوگا۔ عذاب قبر میں مبتلا ہو جاؤ گے۔ رسول اللہ ﷺ کے حوض کوثر سے پانی نہیں پیو گے پل صراط سے پار نہیں جاسکو گے۔ جنت میں پہنچنے کی بجائے جہنم میں جا گرو گے۔

یاد رکھئے! کھرا اسلام وہ ہے جس کے متعلق اللہ تعالیٰ نے سورۃ مائدہ کے پہلے رکوع میں اعلان فرمایا ہے۔

**الیوم اکملت لکم دینکم و اتممت علیکم نعمتی و رضیت لکم الاسلام دیناً ۔**

ترجمہ: آج کے دن میں نے تمہارے لئے دین کو کامل کر دیا اور میں نے تم پر اپنا انعام پورا کر دیا

besturdubooks.wordpress.com

اور میں نے اسلام کوتمہارا دین بننے کے لئے پسند کرلیا۔

اس آیت میں اسلام کے مکمل ہونے کا اعلان کیا گیا ہے اور یہ آیت ۹ ذی الحج ۱۰ھ جمعہ کے دن عصر کے بعد نازل ہوتی ہے جبکہ رسول اللہ ﷺ حج کے دن عرفات کے میدان میں تشریف فرما تھے۔ سید المرسلین خاتم النبیین رحمۃ اللعالمین علیہ الصلوۃ والسلام اس اعلان کے بعد کل ۸۱ دن دنیا میں زندہ رہے ہیں۔

میرے معزز بھائیو! اصلی اور کھرا اسلام وہی ہے جو اس اعلان تک مکمل ہو چکا ہے اور قیامت تک اصلی اسلام یہی سمجھائے گا اس کے بعد جو چیزیں نئی ایجاد کر کے اسلام کا جزو بنائی جائیں گی وہ اسلام بناوٹی اور کھوٹا ہوگا۔

ترمذی شریف میں عبداللہ بن عمر ؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میری امت پر بھی وہ دور آئے گا جس طرح بنی اسرائیل پر آیا تھا اور دونوں امتوں کے دور کو آپس میں ایسی پوری مناسبت ہوگی جس طرح جوتی کا ایک پاؤں دوسرے کے بالکل برابر ہوتا ہے یہاں تک (مطابقت ہوگی) کہ اگر ان میں سے کسی نے اپنی ماں سے کھلم کھلا زنا کیا ہوگا تو میری امت میں بھی ایسا آدمی ہوگا جو یہی کام کرے گا اور بنی اسرائیل بہتر فرقوں میں بٹ گئے تھے اور میری امت تہتر فرقوں میں بٹے گی سوائے ایک فرقے کے باقی سب دوزخ میں جائیں گے انہوں نے عرض کی۔ یا رسول اللہ وہ فرقہ کونسا ہے؟ آپ نے فرمایا جس طریقہ پر میں اور میرے صحابہ ہیں۔

برادران اسلام! رسول اللہ ﷺ کی اس حدیث سے آپ کو کھرے اسلام کی پہچان ہوگئی ہوگی کھرا اسلام فقط وہ ہے جو رسول اللہ ﷺ اور صحابی کرام رضوان اللہ علیہم کی طرز کا ہو۔

اور اسی حدیث شریف سے آپ کو کھوٹے اسلام کی بہتات کا علم بھی ہوگیا ہے کہ کھوٹے اسلام کی ۷۲ قسمیں ہوں گی اور کھرے اسلام کی فقط ایک قسم ہوگی۔

اور اسی حدیث شریف سے آپ کو یہ بھی معلوم ہوگیا ہے کہ کھوٹے اسلام والے مسلمانون کا ٹھکانہ بہشت نہیں بلکہ دوزخ ہے لہٰذا آپ کا فرض ہے کہ آپ دوسری ضروریات زندگی کی طرح ہمیشہ کھرے اسلام کی تلاش کریں اور کھوٹے اسلام کو اپنے دل ودماغ میں جگہ نہ دیں۔

یہ قاعدہ ہے کہ ایک ہی چیز کی کئی دکانیں ہوتی ہیں بعض دکان دار اپنی دکان میں کھری چیز

besturdubooks.wordpress.com

رکھتے ہیں اور بعض دکان دار اس چیز کی کھوٹی جنسیں رکھتے ہیں مثلاً گھی کے دکان دار بعض تو اصلی جو دودھ سے برآمد ہوتا ہے وہ بیچتے ہیں اور بعض بناوٹی گھی بیچتے ہیں اور دونوں دکان دار گھی فروش کہلاتے ہیں مگر ایک کے ہاں کھرا اور دوسرے کے ہاں کھوٹا بعینہ اسی طرح علماء دین کی مثال ہے ایک قسم علماء کی وہ ہے جو قرآن مجید کے پیش کیے ہوئے اسلام کی لوگوں کو تعلیم دیتے ہیں۔ اور قرآن مجید کی تعلیم کا عملی نمونہ دکھانے کے لئے رسول اللہ ﷺ کے اقوال وافعال کو پیش فرماتے ہیں۔ اور حضور انور ﷺ کے صحابہ کرام کی اصلی اسلام کے سانچے میں ڈھلا ہوا نمونہ بنا کر دکھاتے ہیں مثلاً یہ حضرات لوگوں کو تلقین کرتے ہیں کہ پانچ وقت کی نماز پڑھنا مسلمان مرد وعورت کے لئے لازمی چیز ہے اور جو آدمی نماز نہیں پڑھے گا اسے مؤمن مسلم نہیں بلکہ مؤمن فاسق کہا جائے گا اور مثلاً اس جماعت کے علمائے کرام لوگوں کو یہ تلقین کریں گے کہ نماز کے بعد رسول اللہ ﷺ کے ارشاد کے مطابق ایک مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھا کرو علاوہ اس کے ہر نماز کے بعد 33 مرتبہ سبحان اللہ 33 مرتبہ الحمدللہ 33 مرتبہ اللہ اکبر اور ایک مرتبہ **لا الٰہ الا اللّٰہ وحدہٗ لا شریک لہٗ لہ الملک ولہ الحمدُ وھو علیٰ کل شیءٍ قدیر** پڑھا کرو۔ اور ان وظائف کے پڑھنے کا فائدہ یہ بتلائیں گے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ جو شخص ہر نماز کے بعد آیۃ الکرسی پڑھے گا اسے بہشت میں داخل ہونے سے موت کے سوا اور کوئی چیز مانع نہیں ہوگی اور سبحان اللہ اور الحمدللہ اور اللہ اکبر والے وظیفہ کا یہ فائدہ بتلائیں گے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ جو شخص یہ وظیفہ پڑھے گا اس کے گناہ بخش دئے جائیں گے اگرچہ سمندر کی جھاگ کے برابر ہوں۔

ان حضرات کے مقابل میں علماء کی ایک دوسری دکان ہے وہ لوگوں کو یہ تلقین کرتے ہیں کہ نماز کے بعد مندرجہ ذیل وظیفہ پڑھا کرو اور اسی وظیفہ کو سمجھو کہ اصلی مسلمان کی علامت ہے اور جو شخص نماز کے بعد یہ وظیفہ نہ پڑھے وہ وہابی ہے یعنی بے ایمان ہے اس کے ساتھ سلام وکلام نہیں کرنی چاہئے۔ امداد کن، امداد کن، از بند غم آزاد کن، در دین ودنیا شاد کن یا شیخ عبد القادرؒ ہر سچے مسلمان کا فرض ہے کہ اپنی ایمانداری سے خود فیصلہ کرے کہ علماء کی دونوں دوکانوں میں سے کس کے پاس اصلی اسلام ہے اور کس کے پاس نقلی اور بناوٹی۔

besturdubooks.wordpress.com



## آٹھواں ملفوظ........................مسلمانوں کے لئے ایک نیک مشورہ

یہ صحیح ہے کہ بچوں کو تعلیم ضرور دینی چاہئے مگر جو طریقہ تعلیم موجودہ سکولوں اور کالجوں میں رائج ہے وہ برباد کن اور تباہی خیز ہے میں اپنا خیال مسلمان بھائیوں اور بہنوں کے سامنے پیش کرنا چاہتا ہوں اگر میرے مشورہ پر عمل کریں تو بچے تعلیم یافتہ بھی ہو جائیں گے اور اس تباہی سے بھی بچ جائیں گے علاوہ اس کے دنیا کا ساتھ بھی سنور جائے گا وہ یہ ہے کہ مسلمانوں میں دو قسم کے آدمی ہیں ایک سرمایہ دار (سرمایہ دار خواہ نقد کی صورت میں ہو یا زرعی زمین کے بہت بڑے رقبے کے مالک ہوں۔ یا جائیداد بصورت مکانات ہو) دوسرے غیر سرمایہ دار جو کہ اپنے کسب ہی سے معاش حاصل کر کے گزراوقات کرتے ہیں پہلی قسم کے مسلمان بے شک اپنے بچوں کو تعلیم جدید دلائیں تا کہ غیر مسلم اقوام کے مقابلہ میں حکومت کے کل پرزہ بننے کے لئے ان میں سے آدمی انتخاب کئے جائیں اور مسلمان انتخاب (الیکشن) کے وقت بیرسٹر کے مقابلہ میں بیرسٹر پی۔ایچ۔ڈی۔ایل۔ایل۔بی کے مقابلہ میں ایل۔ایل۔بی۔ایم۔اے کے مقابلہ میں ایم۔اے پیش کرسکیں تا کہ شطرنج سیاست پر کھیلنے والے مسلمان کھلاڑی کے پاس وہ تمام مہرے ہوں جو ایک غیر مسلام کھلاڑی کے پاس پائے جائیں اس سرمایہ دار طبقہ کے بچے تعلیم پانے کے بعد اگر بیکار بھی ہونگے تو بھی کوئی مضائقہ نہیں کیونکہ سرمایہ داری کے باعث بے کار بیٹھ کر بھی گزراوقات کرسکتے ہیں۔

البتہ اس سرمایہ دار بچوں کی تعلیم میں مذہبی تعلیم کا ہونا ضروری ہے مذہبی تعلیم کے لازمی ہونے سے میری یہ مراد نہیں ہے کہ کالجوں میں مذہبی تعلیم پائیں نہیں بلکہ والدین انہیں ابتداء زمانہ تعلیم ہی سے مذہب کی تعلیم کے ساتھ ساتھ دلائیں مذہبی تعلیم کے لئے بھی دنیاوی تعلیم کی طرح قابل اور مستند استاد تلاش کئے جائیں فقط تعلیم میں قابل ہونا کافی نہیں ہے بلکہ جن کے اندر عملی طور پر پابندی مذہب کا ذوق پایا جائے صلاحیت، سعادت، شرافت، حیا اور ایمان داری کے آثار ان میں نظر آئیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ایسے باعمل علماء کرام کی صحبت میں بچے تربیت پا کر پکے مسلمان ہونگے اسلام اور مسلمانوں کے بچے خیر خواہ ہوں گے وہ عزت کی کسی بلندی پر پہنچ کر بھی اسلام کا دامن ہاتھ سے جانے نہیں دیں گے۔ جس طرح اسلام کی تعلیم سے بے بہرہ مسلمان دنیاوی عزت و جاہت کی

besturdubooks.wordpress.com



خاطر اسلام فروش اور مسلم کش ہو جاتے ہیں انشاء اللہ تعالیٰ مذکور الصدر طریقہ کے تعلیم یافتہ نوجوان اسلام کو نہیں بیچیں گے۔ بلکہ ساری دنیا کی عزتوں اور خزانون کو ہاتھ سے دے کر اسلام کا بچانا اپنا فرض منصبی خیال کریں گے۔

دوسری قسم یعنی غیر سرمایہ دار مسلمان کو اس تباہی خیر برباد کن گراں قیمت تعلیم جدید سے بچنے کی اشد ضرورت ہے ان کے بچوں کو اردو نوشت وخواند۔تاریخ ،جغرافیہ اور ریاضی کی بقدر ضرورت تعلیم دی جائے تا کہ دنیاوی کاروبار میں انہیں دقت پیش نہ آئے اس کے علاوہ مذہبی تعلیم بھی اتنی دی جائے جس سے وہ توحید وشرک ایمان وکفر،سنت وبدعت میں باسانی تمیز کر سکیں تا کہ وہ صحیح طور پر اسلام کو سمجھ سکیں اور کسی ملحد یا زندیق یا بدعتی کے پنجہ میں پھنسنے نہ پائیں روٹی کما کر کھائیں اور دنیا سے ایمان بچا کر لے جائیں۔

اس قسم کی تعلیم دینے کے بعد بچوں کو کسی کاروباری زندگی میں داخل کر دیا جائے انہیں تجارت سکھائیں یا صنعت وحرفت سکھائیں جس شخص کے لئے جو راستہ آسان ہو وہی اختیار کرے تا کہ وہ جوان ہونے کے بعد سچے مسلمان بھی ہوں اور روٹی بھی کما کر کھائیں۔

## نواں ملفوظ..........................کامیابی کے راز کو سمجھ لیجئے

برادران اسلام! دنیا میں رہنے والوں کی اصطلاح میں خوش نصیب اور کامیاب کے اور معنی ہیں۔اور نظام آخرت کے نقطہ نظر میں انہی دونوں لفظوں کے معنی کچھ اور ہیں۔دنیا تو فانی ہے اور آخرت باقی رہنے والی ہے میں چاہتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ ہمیں آخرت کی اصطلاح میں خوش نصیب کامیاب اور بامراد فرمائے آمین۔

چنانچہ انسان جس کام کو جس مقصد کے لئے کرے اگر وہ پورا ہو جائے تو انسان کامیاب اور خوش نصیب ہوگا اور وہ مقصد حل نہ ہو تو انسان کی کوشش رائیگاں ہوگی اور وہ انسان ناکام اور بدنصیب خیال کیا جائے گا۔یہ کلیہ قاعدہ ہے کہ ہر چیز کے بنانے کی غرض اس کے بنانے والے سے ہی دریافت کی جا سکتی ہے اور بنانے والے کی غرض کے لحاظ سے ہی ہر چیز کے اچھے یا برے ہونے کا اندازہ کیا جاتا ہے اگر وہ غرض اس چیز سے پوری ہوگئی تو وہ چیز اچھی ہے ورنہ بری ہوگی اگر وہ غرض

besturdubooks.wordpress.com


پوری ہوگئی تو وہ چیز حسین ہے ورنہ قبیح ہے۔

اس قاعدہ کی بناپرانسان کے بنانے والے خدائے قدوس وحدہ لاشریک لہ سے جب دریافت کیا گیا کہ آپ نے انسان کو کیوں بنایا ہے تو اس کا ارشاد ہے وما خلقت الجن والانس الا لیعبدون ۔ترجمہ:اور میں نے جن اور انسان کو اسی لئے پیدا کیا ہے کہ میری عبادت کریں۔لہٰذا اسی معیار پر ہر آدمی کو پرکھا جائے گا اگر وہ عبادت گزار ہے تو خوش نصیب کامیاب اور بامراد ہے۔اور اگر وہ عبادت گزار نہیں ہے تو بدنصیب اور ناکام اور نامراد ہے۔

ایک دولت کے نشہ میں مخمور ہونے والے انسانو! اے زمین کے بڑے سے بڑے رقبہ پر قبضہ جمانے والے زمیندارو! بڑے بڑے سیٹھ کہلانے والے تاجرو! اے بڑے سے بڑے عہدہ دارو! اور اے بڑی بڑی تنخواہیں پانے والے ملازمو! تم اس غلط فہمی میں مبتلا نہ رہنا کہ باوجود کہ ہم عبادت گزار نہیں بلکہ غفلت شعار ہیں اور اللہ تعالیٰ کے ہر حکم کی مخالفت ہمارا شیوہ ہے باوجود اس کے ہم بڑے خوش حال ہیں۔لذیذ کھانے کھاتے ہیں۔قیمتی لباس پہنتے ہیں سر بفلک کوٹھیوں اور بنگلوں میں رہتے ہیں برق رفتار موٹروں پر سواری کرتے ہیں پری جمال بیگمات سے زندگی کے دن عیش وعشرت سے بسر کرتے ہیں لہٰذا تم مولویوں کا یہ کہنا کہ جو عبادت گزار نہیں ہے وہ بدنصیب اور نامراد ہے یہ فقرہ تمام مولویوں کی کام خیالی ہے اور تمہارے ان نصائح کی واقعات تردید کرتے ہیں۔

برادران ملت! مولویوں کے نصائح صحیح ہیں اور تمہارو خیال بالکل غلط بلکہ احباب بر آب یعنی پانی پر بلبلے کی طرح ہے یاد رکھو اور گوش ہوش سے سنو خداوند تعالیٰ کے قانون میں تبدیلی نہیں ہوتی اس کا قانون اٹل ہے وہ اپنے نافرمانوں کو چند دن مہلت دیا کرتا ہے اس کے بعد گرفت کرتا ہے اس کی گرفت پھر ایسی شدید اور سخت ہوتی ہے کہ اس کے عذاب کے پنجہ سے نہ غریب بچ سکتا ہے اور نہ امیر۔نہ گدا بچ سکتا ہے اور نہ شاہ۔کسی نے سچ کہا ہے۔ دیر گیرد سخت گیرد مرترا

## دسواں ملفوظ.........ہمیشہ اپنی اصلیت کو یاد رکھیئے

برادران عزیز! ہمارا فرض ہے کہ اپنی اصل کو یاد رکھیں اور دنیا میں آکر اکڑنے نہ لگ جائیں

besturdubooks.wordpress.com

۔کیا ہماری پیدائش کا سنگ بنیاد ماں کے پیٹ میں نطفہ نہیں تھا؟ کیا اس لتھڑے کے بعد ایک بے جان گوشت کا ٹکڑا نہیں تھا۔ کیا اس باری تعالیٰ جل مجدہ نے ماں کے رحم میں بے جان گوشت کے ٹکڑے کو صورت انسانی دیکر روح نہیں پھونکی تھی؟ کیا انسان نو ماہ اور چند یوم ماں کے پیٹ میں رہ کر بالکل ننگا ماں کے پیٹ سے پیدا نہیں ہوا تھا۔ کیا ہم وہی نہیں ہیں جن کو دنیا میں آنے کے بعد دو تین سال تک اتنی تمیز نہیں تھی کہ نجاست غلیظہ پیشاب و پاخانہ سے بچنا بھی ضروری ہے۔ ہماری ابتدائی سرگزشت تو یہ ہے، جو سن چکے ہو کہ یوں دنیا میں آئے۔ اب انتہاء بھی دیکھیئے کیا انسان مر کر بے جان نہیں ہو جاتا؟ کیا انسان کو مرنے کے بعد اسے کوئی روبرو گالیاں دے دے تو پرواہ نہیں۔ اور اگر سو پچاس جوتے لگا دے تو ہاتھ پکڑنے کی طاقت نہیں۔ اگر اس پر منوں مٹی کے ڈھیر لگا دے تو ناک بھوں نہیں چڑھا سکتا۔ اور اگر جلا دیا جائے تو اف تک نہیں کرتا کیا مرنے کے بعد اعزہ واقرباء اس کی لاش کو جلد از جلد گھر سے نکالنے کے متمنی نہیں ہوتے؟ تا کہ اس کا متعفن وجود ان کی صحت کو نہ بگاڑ دے۔ اور ان کے عیش کو منغص نہ کردے۔ بہر حال خلاصہ یہ ہے کہ مرنے کے بعد انسان بے کس و بے بس اور عاجز محض ہو جاتا ہے وہی اعزہ جو اس کے دیکھنے سے نہال ہوتے تھے۔ وہی اس کو گھر میں رکھنے سے متنفر اور جلد از جلد باہر پھینکنے کے متمنی ہیں۔

اے انسان! جب تیری ابتداء وانتہا سراپا عجز و بیکسی کی تصویر ہے تو معلوم ہوا کہ تو خود اپنا بنانے والا نہیں ہے بلکہ تیرا بنانے والا (خالق) کوئی اور ہے۔ اگر انسان اپنی اولاد کو خود پیدا کرتا تو شائد بجائے نطفہ کے عطر مقطر سے ہی بناتا۔ اور بجائے ماں کے رحم کی تنگ و تاریک کوٹھری کے صناعین یورپ سے فیشن ایبل قیمتی دھاتوں کے سانچے میں ڈھلواتا اور بجائے اس کے کہ زیادہ سے زیادہ ایک فٹ مربع میں تربیت پاتا جہاں کے علاوہ اس بچہ کے پیشاب و پاخانہ وخون طمث بھی ہے لیمپ جگمگا رہے ہوتے وہاں اس کی ساخت کو مکمل کیا جاتا۔ جب ساری چیزیں تیرے اختیار سے باہر ہیں تو اے انسان! تو تقیناً سمجھ لے کہ تو نے اپنے آپ کو نہیں بنایا تیرے ارادے نے کوئی کام نہیں کیا۔ بلکہ تیرا بنانے والا (خالق) کوئی اور ہے اور اس نے تمہیں جس طرح چاہا بنایا۔

besturdubooks.wordpress.com



**قولہ تعالیٰ: یخلق اللّٰہ مایشاء ان اللّٰہ علیٰ کل شیءٍ قدیر** ۔ترجمہ: اللہ تعالیٰ جو چاہتا ہے بناتا ہے۔ بے شک اللہ تعالیٰ ہر چیز پر قادر۔ لہٰذا اب تیرا فرض ہے کہ تو اپنے بنانے والے کے روبرو شرم وحیا کی آنکھ نیچی رکھ۔ اور جب وہ کوئی حکم دے تو اس کی تکمیل کر اور تیری ہر نقل وحرکت نشست وبرخاست ''وضع قطع'' جو تیرے بنانے والے کو پسند آئے۔ اس کو اختیار کر۔ اگر تو نے ان باتوں کو ملحوظ رکھا۔ تو تو باحیا، شریف، بھلا مانس، نیک بخت جو چاہے کہلوا لے سب ٹھیک ہوگا اور اگر تو نے اپنے بنانے والے کو ہی بھلا دیا اور کھچا کر اسی کو گھورنے لگ گیا اور اپنے مالک ہی کے سامنے بجائے حیا کے اکڑنے لگ گیا۔ تو تیرے لئے پہلے القاب موزوں نہیں ہوں گے بلکہ ان کی اضداد کا استعمال تیرے حق میں انسب ہوگا۔ خدا تعالیٰ سے دعا ہے کہ ہمیں شریف، بھلا مانس اور ایمان دار بننے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین۔

(تلخیص از خطباتِ لاہوریؒ)



besturdubooks.wordpress.com

# ملفوظات نمبر ۶

## ازمحدث العصر حضرت مولانا سید محمد یوسف بنوریؒ

### پہلا ملفوظ............................اسلام کی تشریح جاننا ضروری ہے

عربی لغت میں اسلام کے معنیٰ ہیں سونپنا سپرد کرنا، یہاں یہ لفظ اس لئے لایا گیا ہے کہ جو شخص حلقہ بگوش اسلام ہو گیا اس نے اپنی جان و مال وقت اللہ تعالیٰ کے سپرد کر دیا۔ جب ان تین چیزوں میں سے جس کا مطالبہ ہو تو عذر نہ ہوگا۔ اس حقیقت کو واضح کرنے کے لئے قرآن کریم میں متعدد آیتیں ہیں، ایک جامع ترین آیت کا مفہوم ہے کہ: صاف اعلان ہو گیا کہ باپ، بیٹے، بیویاں، قبیلہ مال وتجارت مکانات، ان سب چیزوں کی محبت اللہ اور رسول کی محبت میں حائل نہیں ہونا چاہئے، بوقت ضرورت ان سب کو اللہ اور رسول کے لئے چھوڑا جا سکتا ہے۔

اب دین اسلام دینِ محمد ﷺ کا نام ہے۔ اس دین اسلام کو آخری نعمت کہا گیا ہے۔ اور اس کی تکمیل کا اعلان کیا گیا ہے۔ یہ عجیب وغریب آیت کریمہ ایک بشارت عظیمہ ہے۔ اللہ تعالیٰ کا علم محیط تھا، اس کے علم ازلی میں یہ بات موجود تھی کہ قیامت تک کے آنے والے نسلوں میں کیا کیا خرابیاں پیدا ہوں گی اور معاشرے کی اصلاح کس کس طرح ہوگی۔ اور حق تعالیٰ کی قدرت بھی کامل تھی کہ قیامت تک معاشرے میں پیدا ہونے والے امراض کے لئے ایک جامع ترین و کامل ترین نسخہ شفا اتارے جب علم بھی محیط ہے اور قدرت بھی کامل ہے اس علم وقدرت کے مطابق ''دین اسلام'' نسخہ اس کائنات کے لئے تجویز ہوا اور نازل فرمایا۔ انسانی عقول وادراکات سے بالاتر چیز ہے کہ جس ہستی نے انسان کی تخلیق کی ہو اس کی نفسیات سے زیادہ باخبر اور کون ہو سکتا ہے۔ اس لئے قرآن کریم آخری ربانی پیغام ہدایت ہے جو نسل انسانی کو دی گئی اور حضرت خاتم الانبیاء آخری

besturdubooks.wordpress.com


رسول و نبی ہیں جو قیامت تک کی امتوں و نسلوں کی رہنمائی کے لئے بھیجے گئے ہیں اب نہ کوئی اور کتاب آئے گی اور نہ کوئی اور رسول و نبی۔ پس دین اسلام کامل و مکمل ہو چکا ہے اس بات کو سمجھ لینے کے بعد سارے شبہات خود بخود دور ہو جاتے ہیں۔ یہ نظام چند عقول کی پیداوار نہیں جن کا دائرہ محدود ہے بلکہ یہ نظام تو خالق العقول کی طرف سے آیا ہے۔

## دوسرا ملفوظ..............اسلام ہی نے انسان کو صحیح مقام دیا ہے

ساری دنیا کا محور آج کل پیٹ کا مسئلہ ہے اسلام نے پیٹ کے مسئلہ کو حل کیا ہے لیکن اس کے پس منظر میں انسان کو حیوان سے اور جانوروں سے ممتاز کرنے کی غرض سے ایک مستقل نظام روحانیت یعنی عقائد و عبادات، اعمال صالحہ و اخلاق فاضلہ کو محفوظ رکھا ہے اس کے برعکس امریکہ نے زراندوزی اور عیش کوشی کو ہی زندگی کا مقصد قرار دیا ہے، روس اور چین نے پیٹ کے مسئلہ کو جیسا تیسا حل کیا لیکن انسان کو جانور بنا کر، ساری انسانی مکرمت اور توقیر چھین لی اور تمام اخلاقی اور روحانی اقدار کو پامالی کر کے نرا حیوان بنا ڈالا اسلام ہی وہ دین کامل ہے جس نے انسان کا صحیح مقام اس دنیا میں متعین کیا اور اس کو وہ نظام حیات دیا ہے جو اس کے شایان شان ہے اسلام میں صرف روٹی، کپڑا اور مکان کا نعرہ جانوروں کا نعرہ تو ہو سکتا ہے انسان کا نعرہ ہرگز نہیں ہو سکتا۔ لہٰذا اسلام میں کسی بھی ازم کی گنجائش نہیں ہے۔ نہ کیپٹل ازم کی نہ سوشلزم کی نہ نیشلزم کی۔

آج ہمارے ملک میں جو مشکلات ہیں وہ معاذ اللہ اسلام کی پیدا کردہ ہرگز نہیں ہیں، بلکہ لوگوں نے اسلام نظام جس کے نام پر یہ ملک حاصل کیا تھا اس کو پس پشت ڈال کر اور مغربی سرمایہ داری نظام کو اپنا کر یہ مشکلات خود پیدا کی ہیں، اس ملک میں اسلام کو ایک دن بھی اپنا معاشی نظام جاری کرنے کا موقعہ نہیں دیا گیا اگر اسلام کے معاشی نظام کو یہاں جاری کیا جاتا تو اس کا امکان ہی نہیں تھا کہ ملک کی معاشی حالت اس درجہ پر پہنچتی اور یہ سوشلزم کے کافرانہ نعرے بلند ہوئے۔

پھر ان سب نعروں میں سب سے زیادہ دلچسپ یا تکلیف دہ نعرہ اسلامی سوشلزم کا ہے بھلا یہ بھی کوئی بات ہے یہ تو بالکل ایسا ہی ہے کہ کہا جائے ''اسلامی دہریت''، ''اسلامی لادینی''، ''اسلامی شریت''، ''اسلامی قحبہ خانہ''، بلکہ میرے نزدیک اسلامی سوشلزم اس سے بھی زیادہ خطرناک ہے اس

besturdubooks.wordpress.com

سے تو اسلام کے عقیدہ پر زد پڑتی ہے کہ دین مکمل نہیں ہے۔ اگر کوئی دین وایمان سے کورا انسان یہ محسوس کرتا ہے کہ موجودہ دور بدل گیا ہے اس لئے ہمیں نئے نظام کی ضرورت ہے تو ایسا شخص کا فرانہ غلطی میں مبتلا ہے اور اس کا ایمان اللہ اور اس کے رسول برحق پر صحیح نہیں ہے کیونکہ یہ قانون تو اللہ علیم وخبیر کا بنایا ہوا ہے جو قیامت تک آنے والی نسلوں، ان کے امراض وعوارض ان کی حاجات وضروریات مرغوبات ومیلانات کو جاننے والا تھا اور ہے اس کا علم گزشتہ اور آئندہ سب پر محیط ہے اس کی قدرت کامل ہے اس نے اپنے اس ابدی قانون میں اپنے علم اور قدرت دونوں کو سمودیا ہے اب نہ کوئی قانون آنے والا ہے نہ کوئی نبی مبعوث ہونے والا ہے اب ہماری ہدایت کے لئے یہی نسخہ کیمیا کافی وشافی ہے۔

## تیسرا ملفوظ.......................مسلمان اسلامی روح کو سمجھیں

آج دنیا، اسلام کے محاسن سے فائدہ اٹھارہی ہے لیکن مسلمان اس نعمت سے محروم ہوتے جاتے ہیں راست گوئی معاملات کی صفائی اجتماعی روح انسانی ہمدردی وغیرہ وغیرہ جو اسلام کی تعلیمات تھیں آج دنیا کی حیثیت سے یورپ والے اپنا رہے ہیں، اگر مسلمان اسلامی روح وجوہر کے ساتھ ان پر عمل کریں تو دنیا وآخرت دونوں میں کامیابی ان کے ہمکنار ہوگی۔ مسلمان ان باتوں پر اللہ تعالیٰ کی رضامندی کے لئے اور آخرت کے تصور سے عمل کرتا ہے غیر مسلم صرف دنیا کی حیثیت سے عمل کرتا ہے۔ ظاہری صورت اگرچہ ملتی جلتی ہے لیکن حقیقت میں بڑا فرق ہے۔ حدیث میں آتا ہے کہ:

لایبقی بیت وبرٍ ولامدرٍ الا ادخله الله الاسلام بعزّ عزیزٍ وذلّ ذلیلٍ.

یعنی کوئی آبادی متمدن وغیر متمدن ایسی نہیں رہے گی جہاں اسلام نہ پہنچے خواہ لوگ چاہیں یا نہ چاہیں۔

## چوتھا ملفوظ.......................اسلام کے محاسن سے دیگر مذاہب کی اصلاح

ہمارے حضرت شیخ امام عصر مولانا محمد انور شاہ کشمیری فرماتے تھے کہ اس کا مطلب یہ ہے کہ اسلام کی خوبیوں کو دیکھ کر دنیا کے مذاہب اپنے اپنے مذاہب کی صلاح پر مجبور ہوں گے اور اسلام

besturdubooks.wordpress.com

کے بہت سے محاسن اپنالیں گے۔اس وقت وقت کا سب سے اہم کام یہ ہے کہ نئی نسل کو اسلام سے روشناس کرائیں اور اسلام کے محاسن ان کے سامنے لائیں تا کہ اسلام سے ان کو محبت و تعلق پیدا ہو جائے انہی مقاصد کے پیش نظر پاکستان کے حصول کی کوشش کی گئی تھی لیکن افسوس سے کہنا پڑتا ہے کہ پاکستان اپنے نصب العین سے کتنا دور ہوتا چلا گیا۔ہماری سب کی مشترکہ کوشش ہونی چاہئے کہ یہ ملک دنیاوی قوت وشوکت کے ساتھ معنوی وروحانی طاقت سے بہرہ ور ہو اور ظاہر وباطن ہر طرح پاکستان کی یہ خوشنما عمارت ''تسر الناظرین'' کا مصداق بن جائے۔میں سمجھتا ہوں کہ یہ فتنوں کا بڑا نازک دور ہے اگر ذرا اخلاص سے کام کیا جائے تو بہت زیادہ ثمرات ظاہر ہوں گے۔افسوس کہ مسلمانوں میں آج اخلاص وعزم، دیانت، امانت، تندہی، محنت وجفاکشی جیسے بہترین خصوصیات، جو مسلمانوں کے امتیازی نشان تھے، ختم ہو رہے ہیں ان اخلاق کی جگہ نفاق، خود غرضی، خیانت، بے ہمتی، راحت طلبی تن آسانی جیسے مہلک امراض پیدا ہو گئے ہیں۔اگر آپ کا یہ ادارہ اخلاص کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی خوشنودی کے لئے کام کرے تو ہم ہر قسم کے تعاون کے لئے آمادہ ہیں یہی ہماری زندگی کا نصب العین ہے اور اگر خدانخواستہ یہ ادارہ اسلام کی بیخ کنی کرے تو ہم تعاون تو کیا جو کچھ اس کے خلاف کرسکیں گے۔سپاہی کا سب سے بڑا کارنامہ یہ ہوتا ہے کہ جس مقصد کے لئے اس کا تعین ہوا ہو وہ اپنی جان قربان کردے۔ایک خادم دین کے سامنے دین ومذہب جان ومال سے زیادہ عزیز ہونا چاہئے۔بہرحال اس دین کی حفاظت ہمارا نصب العین ہے اس نصب العین کی حفاظت کی خاطر ہم ہر قربانی کے لئے تیار ہیں۔

## پانچواں ملفوظ..................دنیا کو پیدا کرنے کا مقصد

میں عرض کررہا تھا، کہ دنیا کی بے ثباتی بیان کرنے کے بعد اللہ پاک نے دنیا کو پیدا کرنے کا مقصد ذکر فرمایا ہے:سابقوا الیٰ مغفرۃٍ من ربکم وجنۃٍ الخ آپ ہی بتلایئے کہ اگر کوئی ایسا جہاں ہو جہاں کی زندگی بے نہایت ہو، ہزار برس نہیں، لاکھوں کروڑوں برس نہیں، بلکہ کبھی نہ ختم ہونے والی زندگی ہو!تو ایسی زندگی کے لئے تیاری کرنا بہتر ہے؟یا اس محدود زندگی کے لئے سر کھپانا؟ظاہر ہے کہ انسان کی حرص غیر محدود ہے تو اس کے لئے زندگی بھی غیر محدود چاہیئے، یہ غیر

besturdubooks.wordpress.com

محدود زندگی مرنے کے بعد عالی وہ ہی زندگی ہے جو انبیاء کرام علیہم السلام نے بتلائی ہے اگر اس محدود زندگی کے لئے رات دن کھپے رہتے ہو، وقت لگاتے ہو، محنتیں کرتے ہو، ڈگریاں حاصل کرتے ہو، تحقیقات کرتے ہو، تجربے کرتے ہو تو اگر اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ ﷺ کی بات پر یقین ہے تو اس ہمیشہ رہنے والی زندگی کے لئے بھی تو وقت دو، محنت کرو، جان کھپاؤ، جب ہم مسلمان ہیں ، ہمارا اس پر ایمان ہے کہ مرنے کے بعد کی زندگی کامل، لامحدود اور نہ ختم ہونے والی زندگی ہے، تو کتنی عجیب بات ہے کہ اس کے لئے کوئی محنت نہ کی جائے کوئی فکر نہ کی جائے؟ پھر وہاں کی نعمتیں بھی ایسی جن کے بارے میں ارشاد ہے: **وَلَكُمْ فِيهَا مَا تَشْتَهِيَ أَنفُسُكُمْ وَلَكُمْ فِيهَا مَا تَدَّعُونَ .**

ترجمہ: تم اس (جنت) میں جو چاہو گے وہ ملے گا، جو مانگو گے وہ فوراً مہیا کر دیا جائے گا۔

نیز ارشاد ہے:۔ فلا تعلم نفسٌ مّا اُخفِیَ لَہم من قرۃِ اعیُن۔

ترجمہ: ان کے لئے جو آنکھوں کی ٹھنڈک راحت و اسائش، چھپا کر رکھی گئی ہے اسے تو کوئی ہی نہیں تصور سے بالاتر ہے۔

اور ایک حدیث قدسی میں یوں آتا ہے، **قال اللّٰہ تعالیٰ اعددت لعبادی الصالحین مالا عینٌ رأتْ ،ولا اذنٌ سمعتْ، ولا خطرَ علیٰ قلبِ بشر.**

ترجمہ: اللہ تعالیٰ فرماتے ہے: میں نے اپنے نیک بندوں کے لئے ایسی نعمتیں تیار کر رکھی ہیں جن کو نہ کسی آنکھ نے دیکھا نہ کسی کان نے سنا، نہ کسی انسان کے دل میں ان کا خیال ہی گزرا۔

ہاں ہاں ان کو کسی بھی آنکھ نے نہیں دیکھا۔ خواہ وہ کینیڈی کی آنکھ ہو، یا چرچل کی، فرعون کی ہو یا شداد کی، اولین کی ہو یا آخرین کی، کسی بڑے سے بڑے ملک وسلطنت کے بادشاہ کی آنکھوں کو بھی ان کا دیکھنا نصیب نہیں ہوا۔ ہم بعض چیزوں کو دیکھتے تو نہیں مگر کانوں سے سن لیتے ہیں، گویا سننے کا دائرہ دیکھنے سے زیادہ وسیع ہے، اس لئے فرمایا کہ: کسی کان نے وہ نعمتیں سنی بھی نہ ہوں گی پھر احتمال تھا کہ دنیا میں کس نے دیکھا اور سنا تو نہ ہو لیکن شائد کسی نے اس کا تصور ہی کر لیا ہو۔ تصور تو ایسی چیز ہے کہ یہاں بیٹھے بیٹھے ہی دور دراز ملکوں اور وہاں کی چیزوں کا تصور کر سکتے ہیں نہ صرف یہ بلکہ یہ بھی تصور کر سکتے ہیں کہ ہم بادشاہ ہو گئے یا آسمان پر چڑھ گئے۔ اس لئے فرماتے ہیں: کہ نہیں

besturdubooks.wordpress.com



## قناعت واستغفار

حضرت مولانا کو برٹش حکومت ڈھاکہ یونیورسٹی کے شعبہ دینیات کے لئے کثیر مشاہدہ پر (اس وقت کے پانچ سو روپے) ماہوار بلاتی ہے مگر حضرت مولانا حسین سید احمد مدنی ؒ اسے قبول نہیں کرتے۔ حکومت مصر جامع ازہر میں شیخ الحدیث کی جگہ دے کر ایک ہزار روپے ماہوار مشاہرہ، موٹر اور سال میں ایک دفعہ ہندوستان آنے کا کرایہ دینے کی پیش کش کرتی ہے۔ مگر حضرت مولانا حسین سید احمد مدنی ؒ وہاں تشریف لے جانے سے صاف انکار فرما دیتے ہیں۔ اور دارالعلوم دیوبند کی معمولی سی تنخواہ پر قناعت کرتے ہیں۔

حضرت مولانا حسین سید احمد مدنی ؒ کے پاس مال آتا تو مستحقین کے پاس پہنچ جاتا۔ کہا جاتا ہے حضرت مولانا حسین سید احمد مدنی ؒ اس دنیا سے رخصت ہو گئے اور ان کی زندگی میں کبھی اتنا مال جمع نہیں ہوا کہ اس پر زکوٰۃ فرض ہو۔

## بریلی سے رام پور تک مجھے دباتے رہے

میں نہ حضرت مولانا حسین سید احمد مدنی ؒ کا شاگرد ہوں، نہ مرید، نہ پیر بھائی ان کے مجاہدانہ کارناموں سے مجھے اب سے محبت وعقیدت ہوگئی تھی۔ میں ایک مرتبہ لکھنؤ سے میری طبیعت خراب تھی۔ چادر اوڑھ کر سیٹ پر لیٹ گیا۔ بخار تھا، اعضا شکنی تھی، اس لئے میں کراہتا بھی تھا۔ مجھے معلوم نہیں کہ کون سا اسٹیشن آیا اور کون سا مسافر سوار ہوا۔ بریلی کے اسٹیشن کے بعد ایک شخص نے مرے پاؤں اور کمر دبانا شروع کی۔ مجھے بہت راحت ہوئی۔ چپکا لیٹا رہا اور وہ دباتا رہا۔ مجھے پیاس لگی پانی مانگا تو اس نے اپنی صراحی سے گلاس پانی دیا اور کہا لیجئے میں نے اٹھ کر دیکھا تو حضرت مولانا حسین سید احمد مدنی ؒ تھے۔ مجھے ندامت ہوئی اور معذرت کی، لیکن انہوں نے اس درجہ مجبور کیا کہ میں لیٹ گیا اور حضرت مولانا حسین سید احمد مدنی ؒ رام پور تک برابر مجھ کو دباتے رہے۔ پھر میں اٹھ کر بیٹھ گیا۔ (قاضی ظہور الحسن ناظم سیوہاروی)

## یہ حضور کی بندہ نوازی ہے جو سمجھ سے باہر ہے

حضرت مولانا احمد علی لاہوری سے روایت ہے کہ جب حضرت مولانا حسین سید احمد مدنی ؒ

besturdubooks.wordpress.com



آخری حج سے تشریف لا رہے تھے تو ہم لوگ سٹیشن پر شرف زیارت کے لئے گئے۔ حضرت مولانا حسین سید احمد مدنیؒ کے متوسلین میں سے ایک صاحبزادہ محمد عارف ضلع جھنگ دیو بند تک ساتھ گئے۔ ان کا بیان ہے کہ ٹرین میں ایک ہندو جنٹلمین بھی تھے جس کو ضرورت فراغت لاحق ہوئی۔ وہ رفع حاجت کے لئے گئے اور الٹے پاؤں بادل نہ خواستہ واپس ہوئے۔ حضرت مولانا حسین سید احمد مدنیؒ سمجھ گئے فوراً چند سگریٹ کی ڈبیاں ادھر ادھر سے اکٹھی کیں اور لوٹا لے کر پخانہ میں گئے اور اچھی طرح صاف کر دیا اور ہندو دوست سے فرمانے لگے کہ جایئے پاخانہ تو بالکل صاف ہے۔ نوجوان نے کہا مولانا میں نے دیکھا ہے پاخانہ بالکل بھرا ہوا ہے۔ قصہ مختصر وہ اٹھا اور جا کر دیکھا تو پخانہ بالکل صاف تھا۔ بہت متاثر ہوا۔ اور بھرپور عقیدت کے ساتھ عرض کرنے لگا۔ ''یہ حضور کی بندہ نوازی ہے جو سمجھ سے باہر ہے''۔

راقم الحروف کی یہ بات بھی پہنچی ہے اسی واقعہ کو دیکھنے پر یا اسی طرح کے کسی دوسرے موقعہ پر اسی ڈبے میں خواجہ نظام الدین تونسوی مرحوم نے اس ڈبے میں ایک ساتھی سے پوچھا کہ یہ کھدر پوش کون ہے جواب ملا یہ حضرت مولانا حسین سید احمد مدنیؒ ہیں تو خواجہ صاحب مرحوم بے اختیار ہو کر حضرت مولانا حسین سید احمد مدنیؒ کے پاؤں سے لپٹ گئے اور رونے لگے۔ حضرت مدنی نے جلد پاؤں چھڑائے اور پوچھا کیا بات ہے تو خواجہ صاحب نے کہا:

''سیاسی اختلافات کی وجہ سے میں نے آپ کے خلاف فتوے دئے اور برا بھلا کہا۔ اگر آج آپ کے اس اعلیٰ کردار کو دیکھ کر تائب نہ ہوتا تو شاید سیدھا جہنم میں جاتا۔''

حضرت مولانا حسین سید احمد مدنیؒ نے فرمایا:

میرے بھائی میں نے تو حضور ﷺ کی سنت پر عمل کیا ہے۔ اور وہ سنت یہ ہے کہ حضور ﷺ کے ایک یہودی مہمان نے بستر پر پاخانہ کر دیا تھا۔ صبح جلدی اٹھ کر چلا گیا جب اپنی بھولی ہوئی تلوار لینے واپس آیا تو دیکھا کہ حضور ﷺ بہ نفسِ نفیس اپنے دست مبارک سے بستر دھو رہے ہیں۔ یہ دیکھ کر وہ یہودی مسلمان ہو گیا۔ (تلخیص بیس بڑے مسلمان)

besturdubooks.wordpress.com

# آئیڈیل شخصیت نمبر ۶

## شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ

جلال نامی قصبہ ضلع گوجرانوالہ میں ۲ رمضان المبارک ۱۳۰۴ھ کو جمعۃ الاولیٰ کے دن ایک مقدس گھرانے میں ایک بچہ پیدا ہوا جس کا نام اسم گرامی ''احمد علی'' رکھا گیا۔ یہ قصبہ ریلوے اسٹیشن گکھڑ سے چار میل مشرق میں واقع ہے۔ مشیت ایزدی نے اس قصبے کو کس صاحب کمالات اور منبعِ سعادت کی ولادت سے نوازا۔ اس وقت کی ایک زبان بھی ایسی نہ تھی، جو اس حقیقت کا اظہار کر سکے، اور اس وقت کی ایک آنکھ بھی ایسی نہ تھی جو اس مہر ولایت کے طلوع پر خلق خدا کو آگاہی بخشے لیکن فرشتگانِ قضاوقدر اس بستی کے ہر کوچہ بازار میں پکار پکار کہہ رہے تھے۔

ع آمد آں یارے کہ ما مے خواستیم

کس کو خبر تھی کہ یہ بچہ جو آج ایک گمنام قصبے کے ایک غریب گھرانے میں جنم لے رہا ہے کسی دن آسمان ولایت پر آفتابِ عالمتاب بن کر چمکے گا۔ اس کے فیوض و برکات کی سوتیں زمزم وکوثر کی آئینہ دار بنیں گی، اور یہ مشرق سے طلوع ہونے والا نیّر ولایت مغرب کی وادیوں میں بھی ضیا پاشیاں کرے گا۔ جیسا کہ علامہ علاؤالدین صدیقی صدر شعبہ اسلامیات پنجاب یونیورسٹی کی شہادت ہے۔ ''میں نے مغربی ممالک کی سیر وسیاست کے دوران میں اس حقیقت کو ہزار تعجب سے جگہ بہ جگہ دیکھا ہے کہ سید العارفین، عالمِ ربانی شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے ارجمند شاگردوں، عقیدت مندوں یا خوشہ چینیوں میں سے کسی نہ کسی مردِ حق نے قرآن پاک کے درس وتدریس اور نشر واشاعت کو اپنا لائحہ عمل بنا رکھا ہے''۔

حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے والد محترم کا نام نامی شیخ حبیب اللہ تھا اور آپ سلسلہ چشتیہ میں بیعت تھے۔ ہمارے حضرت مرحوم اپنے والد کی امیدوں کا ثمر اولین تھے۔ اس مقام پر

besturdubooks.wordpress.com

تائید خداوندی نے ایک نیا راستہ نکالا۔ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے والدین نے دین حقہ کی خدمت کے جذبہ سے سرشاد ہوکر اپنے ثمر اولین کی ولادت سے پیشتر حضرت مریمؑ کے والدین کی طرح حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کو کتاب وسنت کی روشنی کے لئے وقف (محرّر) کر دیا تھا۔ خداوندِ عالم کو یہ نذرانہ اس قدر پسند آیا اور پیش کرنے والے نے اس قدر صدق واخلاص سے پیش کیا کہ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کی زندگی کا مطالعہ کرنے والوں پر یہ امر اظہر من الشمس ہے کہ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے اپنی زندگی کا شاید کوئی لمحہ غفلت میں گزارا ہو۔ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے روزانہ پروگرام پر عمل کرنا ہماری سہل انگار زندگی سے کوسوں دور ہے۔

خیر! حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے خوش نصیب والدین نے حضرت مریمؑ کے والدین کی طرح حسرت سے نہیں بلکہ انتہائی مسرت سے حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کی پیدائش پر اپنی تمناؤں کو پورا ہوتے دیکھا، اور فرط احسان مندی سے جھومتے ہوئے آپ کا نام ''احمد علی'' تجویز فرمایا۔ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے والدین کے پاکیزہ ارادے سے پتا چلتا ہے کہ کہ انہوں نے اس وقف شدہ (محرّر) نومولود کی پرورش کے ایام میں کس قدر زیادہ رضائے الٰہی کے حقوق کو پیش نظر رکھا ہوگا۔ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے والد مکرّم کو ذوق عبادت کے ساتھ ساتھ اپنی روزی کے پاکیزہ ہونے کی فکر ہر وقت دامنگیر رہتی ہوگی اور ادھر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کی والدہ محترمہ کو اس نذرانہ الٰہی کی حسن تدبیر کے لئے شبانہ روز تسبیح وتہلیل کا استغراق لازماً میسر ہوگا تاکہ رزق حلال کی برکت اور جذبہ عبادت کا کیف نور ایمان بن کر ہونہار بچے کی رگ رگ میں سما جائے۔

## کچھ واقعات وکرامات

### شادی وغمی میں اتباع سنت

شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کی پوری زندگی اتباع سنت میں بسر ہوئی۔ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نشست برخاست سونے جاگنے کھانے پینے، لباس وغیرہ ہر جگہ حضور ﷺ کی سنت کا اتباع کرتے۔ ساری عمر کھدر پہنا اور اسی کی لوگوں کو تلقین کی۔ سینکڑوں بڑے بڑے آفیسرز، تجار،

besturdubooks.wordpress.com

روؤسا حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے حلقہ ادارت میں آئے تو ان کی زندگی کی کایا پلٹ ہوگئی اور وہ اپنے ہاں شادی بیاہ وغیرہ میں سادگی کے خوگر ہو گئے۔ خود حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کی زندگی اسی بارے میں نمونہ کی زندگی تھی۔ چند واقعات ملاحظہ فرمائیے:

رحمت دو عالم ﷺ کا ارشاد ہے کہ ''نکاح میں چار چیزوں کا خیال رکھا جاتا ہے (۱) مال (۲) حسب (۳) ذاتی کمال و جمال (۴) دین''...... پھر فرمایا تم دین کو پسند کرو ہر چند اس حدیث کے ظاہری الفاظ میں عورت کی طرف اشارہ ہے۔ کہ عورتیں انہی کمالات اربعہ میں سے کسی وجہ سے پسند کی جاتی ہیں مگر مردوں کو پسند کرنے کا بھی یہی معیار ہے۔ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے دین کو معیار بنا کر اپنی اولاد کا نکاح کیا۔ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ خود برائے تعلیم یہ واقعہ کئی دفعہ بیان فرماتے تھے کہ جب میری بڑی لڑکی سنِ بلوغ کو پہنچ گئی تو میرے پاس علماء کرام کی ایک جماعت دورہ تفسیر کے لئے آئی ہوئی تھی۔ جب وہ جماعت فارغ ہوئی تو میں نے ایک مولوی صاحب کو علیحدہ لے جا کر پوچھا کہ کیا آپ شادی کریں گے؟ انہوں نے کہا میں پردیسی ہوں مجھے کون رشتہ دیتا ہے میں نے کہا میری لڑکی ہے اگر آپ راضی ہیں تو ابھی نکاح کر دیتے ہیں ورنہ اس کی تشہیر نہ کرنا۔ مولوی صاحب راضی ہو گئے اور اسی روز جلسہ ہوا کامیاب علماء کو سندیں دی گئیں اور مولوی نور اللہ صاحب کو سند دے کر میں نے اپنی بیٹی کا ان سے نکاح کر دیا کئی سال ہو گئے ہیں مجھے اب تک معلوم نہیں ہے کہ ''مولوی نور اللہ کس قوم سے تعلق رکھتے ہیں؟'' دوسری نیک اختر مرحومہ کے نکاح کا یہ واقعہ ہے:۔ مولانا عبدالمجید مرحوم سوہدروی (مسلکاً اہلحدیث) ایک دفعہ ملنے کے لئے آئے بوجہ پہلی بیوی کی فوتگی کے انہوں نے نکاح ثانی کی ضرورت ظاہر کی حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے فرمایا: ایک لڑکی ترجمہ قرآن اور فلاں فلاں کتاب پڑھی ہوئی ہے وہ یہ سن کر بولے سکول کی پڑھی ہوئی منظور نہیں ہے، حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے فرمایا کہ اپنے گھر میں والدہ سے یہ سب کچھ پڑھا ہے انہوں نے کہا کہ ہم کسی بی بی کو دیکھنے کے لئے بھیجیں گے۔ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے فرمایا کہ میری لڑکی ہے کسی کو بھیجنے کی ضرورت نہیں ہے اگر آپ کو قبول ہے تو ابھی نکاح کر دیتے ہیں ورنہ شہرت نہ کرنا۔ وہ یہ بات سن کر راضی ہو گئے اور کچھ مہلت مانگی پھر آئے اور نکاح ہو کر رخصتی ہو گئی۔

besturdubooks.wordpress.com



مولانا عبیداللہ انور جو حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے جانشین ہیں۔ان کا نکاح ان کے ماموں ڈاکٹر عبدالقوی لقمان کے گھر ہوا جو لاہور میں بڑی عزت وشہرت کے مالک ہیں۔انہوں نے برات پر سو آدمی طلب کئے۔مگر ادھر سے باپ، بیٹا اور مولانا عبدالمجید صاحب تین افراد گئے اور نکاح ہوگیا۔البتہ گھر آکر ولیمہ کیا جس میں اعزاء واقرباء تمام مدعو تھے یہی طریقہ سنت نبوی ﷺ کے مطابق ہے۔

غمی کے موقعہ پر بھی یہی اتباع سنت ہے۔حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے بچے بھی فوت ہوئے اور بچیاں بھی، رات کو بچی فوت ہوگئی کسی کو چنداں اطلاع نہیں دی گئی صبح نماز فجر کے بعد حسب معمول درس قرآن دینے کے بعد حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے فرمایا کہ میری لڑکی رقیہ فوت ہوگئی ہے اب اس کا جنازہ اٹھایا جائے گا۔حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے اپنی وفات سے پہلے حضرت مولانا عبیداللہ انور کو وصیت فرمائی تھی کہ صبح کا درس کسی حالت میں بھی قضاء نہ ہو لہٰذا حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے فرمابردار بیٹے نے حضرت لاہوریؒ کی ہدایت کے مطابق حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کی نعش مبارک کو نہلا دھلا کر کفنانے کے بعد صبح کے وقت درس قرآن مجید دیا اور نماز ظہر کے بعد آپ کا جنازہ اٹھایا گیا۔(انا للّٰہ وانا الیہ راجعون)

## پہلے حج بیت اللہ کی تیاری

حوالات اور نظر بندی کے پیہم مصائب برداشت کرنے کے بعد 1917ء میں جب حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ لاہور میں تشریف لائے تھے تو اسی سال کے آخر میں یا 1918ء کے ابتداء میں جب حج کا زمانہ آیا۔تو حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ اعلیٰ سفر حج کے لئے تیار ہوئے۔یہ سفر صرف حج کی غرض سے نہیں تھا بلکہ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے مصمم ارادہ کرلیا تھا کہ آپ اپنے اہل وعیال سمیت حجاز پاک میں ہجرت کر کے تشریف لے جائیں اور بقیہ زندگی مدینۃ الرسول ﷺ میں ہی گزاریں۔لہٰذا حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے پاسپورٹ کی تحریر میں اپنے بال بچوں اور اپنے بھائی رشید احمد کا نام بھی لکھ دیا۔درخواست کے وقت آپ کے مخلص دوست خواجہ محمد رشید صاحب دائیں مسجد آسٹریلیا بھی حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے ہمراہ تھے۔حضرت مولانا احمد علی

besturdubooks.wordpress.com


لاہوریؒ نے اس معزز رئیس زادہ کو فرمایا کہ وہ ان کی ہجرت کے ارادے کو کسی پر آگاہ نہ کریں۔

جب بدھ کے دن حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے حج کے لئے درخواست دی تو حضرتؒ کے گھر میں فقط دس روپے تھے مگر خدائے مسبب الاسباب نے اپنی رحمت واسعہ سے ہفتے تک حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے پاس انیس صد روپیہ بھیج دیا۔ اس عرصے میں حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے کسی سے کوئی مطالبہ نہیں کیا۔ بلکہ اللہ تعالیٰ کے بندے آتے۔ دروازہ کھٹکھٹاتے اور کوئی دو سو کوئی چار سو روپے دے کر چلے جاتے۔ گویا تین چار دن کے اندر اندر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے اہل وعیال کے تمام مصارف حج کی رقم فراہم ہوگئی۔ کیونکہ ان دنوں ایک حاجی کے لئے تقریباً دو سو روپیہ کافی سمجھا جاتا تھا۔

سفر حرمین الشریفین کے بعد حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے بارگاہ حق تعالیٰ میں بطور استخارہ کے استدعا کی کہ اے اللہ تعالیٰ اگر اس احقر العباد کا ارض مقدس کو ہجرت کر کے جانا ہر لحاظ سے مفید ہے تو اپنے فضلِ عمیم سے اعانت فرما اور اگر صورت حال اس کے برعکس ہو تو اپنے حکم سے روک دیے جس دن پاسپورٹ آیا اسی دن حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ تیار ہوگئے۔ ایک بستر باندھ لیا۔ برتن بوری میں ڈال لیے اور بقیہ سامان کچھ تو فروخت کر دیا، اور کچھ ادھر ادھر لوگوں کو دے دیا لیکن مشیت ایزدی کا فیصلہ کچھ اور تھا حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کا ہجرت کا اردہ باری تعالیٰ کو منظور نہ تھا۔ عین اسی دن آپ کی اہلیہ محترمہ سخت بیمار ہوگئیں اور سفر کے ہرگز قابل نہ رہیں۔ لہٰذا حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے مکرم المقام خسر حضرت محمد احمد مرحوم باقی اقرباء واعزا کے ہمراہ تشریف لائے۔ اور اپنی صاحبزادی کی حالت کے پیش نظر ان کو ہمراہ نہ لے جانے کے متعلق گفتگو ہوئی۔ اس لئے حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ بال بچوں کو سپرد خدا کر کے تن تنہا حج پر تشریف لے گئے اور ہجرت کا ارادہ ترک کر دیا۔ اور حج کرنے کے بعد بخیر وخوبی واپس تشریف لائے۔

## تکبیر اولیٰ اور نماز باجماعت

حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نماز باجماعت کا ہر چیز وکام سے زیادہ اہتمام کرتے اور ہمیشہ تکبیر اولیٰ میں شریک ہوتے۔ گرمی وسردی کی شدت حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کو مسجد کی

besturdubooks.wordpress.com

حاضری سے نہیں روک سکتی تھی۔ بیماری اور فالج کی حالت میں بھی حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ مسجد میں باجماعت نماز ادا کرتے رہے اور جب بالکل ہی معذوری ولاچاری ہوگی تو البتہ گھر میں نماز پڑھی۔ ایک دفعہ جناب مولا بخش صاحب سومرو کزی وزیر مالیات آئے اذان ہو چکی تھی تو حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے چلتے چلتے ان سے بات چیت کی اس ضمن کا ایک اور واقعہ قابل ذکر ہے جو حضرت کے روحانی رفیع کا بین ثبوت ہے۔ ایک دن درس قرآن کے بعد ایک شخص علیحدگی میں ملا، اور کہنے لگا کہ حضور ﷺ نے مجھے خواب میں حکم دیا ہے کہ اپنے مکانوں میں سے ایک مکان آپ کو دے دوں۔ اس کے بعد وہ دو ماہ تک نہ آیا دوبارہ پھر آیا اور یہی کہا کہ پیغمبر ﷺ نے مجھے حکم دیا ہے آپ چل کر مکان دیکھ لیں۔ چند دن بعد پھر آیا اور عرض کرنے لگا کہ حضور ﷺ مجھ پر خفا ہیں کہ مجھ سے تعمیل ارشاد میں سستی ہوگئی ہے لہذا آپ ابھی تشریف لے چلیں چنانچہ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ ان کے ہمراہ تشریف لے گئے۔ اور ایک مکان پسند کر لیا، لیکن وہ کچھ مسجد سے دور تھا۔ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کو مسجد کو روانہ ہوتے راستے میں مصافحہ وغیرہ کرتے کبھی دیر لگ جاتی اور رکعت رہ جاتی حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے اس شخص کو بلا کر کہا کہ اپنا مکان واپس لے لیں۔ اس نے کہا کہ میں نے آپ کو ہبہ کر دیا ہے آپ جو مرضی کریں چنانچہ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے وہ مکان بیچ کر موجودہ مکان خضری محلّہ میں بنوالیا۔ اس سلسلے میں حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے ہمیشہ یہ حدیث مدنظر رہتی کہ حضور ﷺ سے ایک ایسے شخص کے بارے میں دریافت کیا گیا کہ جو دن کو ہمیشہ روزہ رکھتا ہے اور رات کو ہمیشہ عبادت کرتا ہے مگر جماعت پنجگانہ اور جمعہ کے لئے حاضر نہیں ہوتا فرمایا کہ وہ جہنمی ہے۔ شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ ہمیشہ جماعت سے پہلے مسجد میں تشریف لاتے صف اول میں کھڑے ہو کر سنتیں ادا فرماتے اور ہمیشہ باجماعت نماز پڑھتے۔

## حلال، حرام کی پہچان

مولانا عبداللطیف صاحب خطیب گنبد والی مسجد جہلم فرماتے ہیں ایک روز لاہور حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کی خدمت میں حاضر تھا۔ ایک شخص ایک برتن میں دودھ اور دوسرے برتن میں

besturdubooks.wordpress.com



دہی لے کر آیا اور عرض کیا۔ حضرت دم کر دیں۔ حضرت نے دیکھا اور فرمایا: ''اور لے آؤ یہ تو اچھے نہیں ہیں''۔ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ معمولی توجہ سے حلت اور حرمت معلوم کر لیا کرتے تھے۔ تحقیق کے بعد معلوم ہوا کہ واقعی دونوں اشیاء حرام طریق سے حاصل کی گئی تھیں۔ (علماءِ حق، مصنف سید امین گیلانی)

چودھری محمد اکبر صاحب خیر پور ملیاں ضلع شیخ پورہ نے یہ واقعہ بیان کیا کہ 1941ء پھاگن کا مہینہ تھا۔ میں نے اپنے گنے کی تقریباً چھ من کھانڈ تیار کی۔ اس میں سے کچھ کھانڈ لے کر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کی خدمت میں گیا۔ کھانڈ پیش کی تو حضرت نے فرمایا: ''کھانڈ درست نہیں'' میں نے پھر اسرار کیا، لیکن حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے یہی فرما کر لینے سے انکار کر دیا۔ میں حیران ہوا۔ بہر حال واپس آ کر سوچا تو دو باتیں ذہن میں آئیں۔ ایک تو میں نے ابھی تک مشین والے کا کرایہ ادا نہیں کیا تھا۔ دوسرا میں نے ابھی تک چینی کا عشر ادا نہیں کیا تھا میں نے فوراً دونوں کام کیے عشر بھی نکالا اور مشین کا کرایا بھی مشین والے کو دے آیا۔ تقریباً ایک ماہ کے بعد میں اپنی بیوی کے ہمراہ پھر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کی خدمت میں گیا۔ کیونکہ میری بیوی بھی حضرت کی بیعت تھی۔ اسے سبق سنانا تھا۔ حاضر ہونے پر میں نے عرض کیا کہ حضرت جی چاہتا تھا کہ تھوڑا سا گھی آپ کے لئے لیتا آؤں۔ مگر کھانڈ کی واپسی کے باعث ہمت نہ پڑی۔ ڈرتا تھا آپ کہیں خفا نہ ہوں۔ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے فرمایا گھی کہاں پڑا ہے۔ میری بیوی نے بتایا گھر کے فلاں سمت کے کمرے میں پرات کے اندر ڈبے میں ہے۔ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے سر مبارک کو دو منٹ تک سینے کی طرف جھکایا۔ پھر فرمایا گھی تو پاکیزہ ہے۔ پھر فرمایا چینی کہاں پڑی ہے۔ میں نے بتایا تو حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے پھر توجہ کی اور بعد میں فرمایا: اب تو چینی بھی پاکیزہ ہے۔ چودھری محمد اکبر کہتے ہیں میں سمجھ گیا کہ واقعی عشر اور کرایہ ادا نہ کرنے کے باعث حضرت نے واپس کی تھی۔ حضرت مولانا قاضی حسین احمد شجاع آباد فرماتے ہیں: ایک دفعہ گفتگو میں حضرتؒ نے فرمایا میں اور میرا لڑکا مولوی عبید اللہ انور تانگے میں جا رہے تھے ایک نئی مسجد راہ میں دیکھی میں نے دیکھتے ہیں کہا کہ: ''اس مینار پر حرام کا مال لگا ہے۔'' بشیر احمد صاحب چوہان موضع میاں علی خانقاہ ڈوگراں ضلع شیخوپورہ کے رہنے والے ہیں۔ انہوں نے بتایا حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ ''میاں علی'' تشریف لائے۔ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے پاس کافی لوگ جمع ہو گئے کہ حضرت مولانا

besturdubooks.wordpress.com

احمد علی لاہوریؒ نے اچانک فرمایا مجھے زنا کی بو آرہی ہے۔لہٰذا آپ سب حضرات تشریف لے جائیں۔تمام مجمع رخصت ہوگیا۔ بعد ازاں موقع پا کر وہ شخص حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کی خدمت میں حاضر ہوا اقرار کے بعد توبہ کی اور حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کی بیعت ہوا۔حج ادا کیا بقایا عمر شریعت کے مطابق بسر کرنے لگا۔تادم تحریر وہ صاحب حیات ہیں اللہ تعالیٰ ہم سب کو توبہ کی اور شریعت پر عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔آمین

مرزا جان باز فرماتے ہیں کہ ان سے حاجی دین محمد صاحب مدظلہ نے یہ واقعہ بیان کیا کہ ایک شخص محمد حسن جو حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے مخلص عقیدت مندوں میں سے تھا اور ایک بار حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے ہمراہ عمرہ کرنے کا بھی شرف حاصل کر چکے تھے۔ لاہور میں اچانک بیمار ہو کے فوت ہوگیا۔ میں نے دوسرے روز حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ سے اس کی وفات کا ذکر کیا۔حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے "انا للّٰہ وانا الیہ راجعون" پڑھنے کے بعد فرمایا مجھے بروقت اطلاع کیوں نہ دی۔ہم نے عرض کیا آپ کی ضعیفی اور ناسازی طبع کے پیش نظر۔ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے فرمایا مجھے اس کی قبر پر لے چلو قبر پر پہنچ کر حضرت نے دعا فرمائی اور مراقبہ کیا۔پھر فرمایا: "محمد حسین کی حالت تو اچھی ہے مگر پاؤں ننگے ہیں۔" عرض کیا وہ جو بیت اللہ سے کفن لایا تھا وہ اتفاق سے چھوٹا نکلا۔اس لئے سر ڈھانپ دیا اور پاؤں ننگے رہنے دیے۔

## قبر سے فردوسی خوشبو

تاریخ میں تین چار ایسے بزرگ ملتے ہیں کہ جن کی قبروں سے بعد از دفن ایسی خوشبو آنا شروع ہوئی کہ لوگ اس کو محسوس کر کے حیران ہوئے کہ ایسی عمدہ خوشبو ہم نے دنیا میں کبھی نہیں سونگھی۔ان میں پہلا نام حضرت امام بخاری کا اور دوسرا نام میاں سید اصغر حسین دیوبندی کا ہے تیسرا اور چوتھا واقعہ پنجاب میں پیش آیا۔ساہیوال میں حضرت مولانا مفتی فقیر اللہ صاحب اور لاہور میں شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کی قبر سے اور یہ نتیجہ ہے کمال اتباع سنت کا لاہور کے باشندوں نے یک زبان ہو کر پکارنا شروع کر دیا۔ کہ حضرت مولانا سید الابرار والاخیار کی تربت پاک سے فردوسی خوشبو آنے لگیں۔ نہایت معتمد افراد نے جا کر پتا لگایا۔حضرت مولانا احمد علی

besturdubooks.wordpress.com



لاہوریؒ کی مرقد اقدس کی پاکیزہ مٹی کا ہر طرح کیمیکل معائنہ کیا گیا لیکن یہ معلوم ہونا تھا۔نہ ہوا، کہ اس شمیم جانفزا کو کس چیز سے منسوب کیا جائے۔لہذا یہ بات زبان زد خاص وعام ہو کر قدسی حیققت کی صورت اختیار کرگئی کہ شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کی لحد پاک "**روضة من رياض الجنة**" بن چکی ہے۔جس طرح حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کی زندگی" **آية من آيات الله** " تھی۔اس طرح حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کی موت بھی صداقت اسلام کا نام بن گئی اور اب کس کے کان سن سکتے ہیں علماء امتی کانبیا نبی اسرائیل کی تعبیر اور مشارکت معنوی یون بھی ہوسکتی ہے کہ سیدنا مولانا کی روح پاک کہہ رہی ہوگی۔"وجعلنی مبارکا این ما کنت" پروردگار عالم کا مجھ پر مخصوص احسان وامتنان کہ اس نے میرے وجود کو شیرانوالہ میں بھی طالبانِ حق کے مشام جان کو معطر کرنے کے لئے سامان فرحت بنایا تھا اور اب بھی میانی صاحب کے مرکز میں سالکان راہ ہدایت کے لئے یقین واطمینان قلبی کی دولت بنایا ہے۔سیدنا عیسیٰؑ کی زبان سے ارشادِ خداوندی سنئے کہ " **و السلام علي يوم ولدت ويوم اموت ويوم ابعث حيا**"۔اب ارشاد نبوی ﷺ کی روشنی میں حضور برنور شافع یوم النشور ﷺ کی امت کے علماء خیر کے کمالات وصفات اور حیات وممات کے حالات بنی اسرائیل کے انبیاء کرام کے لگ بھگ ہوں گے، تو اب ظاہر ہے کہ امت مرحومہ کے علمائے ربانی جو کہ ولایت کبریٰ کے منصب جلیلہ پر فیض المرام ہوتے ہیں "منجانب اللہ" ان سعادتوں اور رحمتوں سے نوازے جاتے ہیں جو انبیاء سابقین پر رب العزت نے نچھاور فرمائی تھیں۔دعا یہ ہے کہ خدائے کون ومکان شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ قدس اللہ سرہ کی روح پاک کو" **وللآخرة خير لک من الا ولی**" کا مژدہ سنائے اور اس نعمت نبویﷺ کا سہیم وشریک بنائے۔

## خطرناک مریض ایک ہی دن میں صحت یاب

بیگم محمد لغاری نے مولانا عبید اللہ انور کی خدمت میں حاضر ہو کر اپنا واقعہ خود سنایا کہ ان کے پیٹ میں (کینسر) پھوڑا تھا۔جس سے بہت اذیت اور تشویش تھی۔ایکسرے لیا گیا اور اگلے دن ہسپتال میں داخلے کا انتظام کیا گیا اگلے دن داخلے کے وقت مجھے خیال آیا کہ میں خطرناک بیماری

besturdubooks.wordpress.com



میں مبتلا ہوں آپریشن ہوگا.......حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کی قدمبوسی کے بعد ہسپتال کی راہ لوں۔ حضرت دعا فرمائیں گے اللہ تعالیٰ جلد صحت دیں گے یہ خیال کر کے میں حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کی ولایت کدہ پر حاضر ہوئی۔ حضرت نے پدرانہ شفقت اور مربیانہ التفات سے میری گزارش سنی بعد میں میری حوصلہ افزائی فرماتے رہے کہ اللہ کی رحمت سے ناامید نہ ہونا چاہیے بیماری بھی اس کے ہاتھ میں ہے اور شفا بھی اسی کی جانب سے ہے۔ بہر حال جب میں بادل نخواستہ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ سے رخصت ہوئی تو مجھ کو یقین ہو چکا تھا کہ میں تندرست ہو چکی ہوں میں نے گھر آ کر اعلان کر دیا کہ علاج نہیں کراؤں گی چنانچہ میں ہسپتال نہ گئی شام کو ڈاکٹر صاحب آئے میں نے اس کو اپنے ارادے سے آگاہ کیا لیکن وہ مطمئن نہ ہوا اور کہا کہ علاج ان دنوں بہتر ہے ورنہ مرض بڑھ جائے گا۔ فیصلہ ہوا کہ ایکسرے کرایا جائے۔ ایکسرے کرایا گیا تو بفضلہٖ تعالیٰ پھوڑے کا کہیں نام ونشان نہ تھا۔ اور میں پہلے ہی دن سے تندرست ہو چکی تھی۔

## حافظ صاحب صحیح سالم تھے

ایک دفعہ ایام حج میں شدتِ تمازت سے منیٰ میں بہت سے لوگ مر گئے مولانا حافظ حبیب اللہ (حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے بڑے بیٹے) کے متعلق ان کی والدہ کو تشویش ہوئی حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ تسلی دیتے انجام کار بذریعہ تار پتہ کرنے کا فیصلہ ہوا حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے اللہ کی رحمت سے بچشم باطن دیکھا اور فرمایا کہ حافظ صاحب بالکل صحیح سالم تھے گھر میں جا کر بیگم کو تسلی دی۔ دو دن کے بعد تار کا جوب آ گیا۔ تو حافظ صاحب بخیر وعافیت تھے۔

## لڑکی بالکل صحیح سالم ہے

خواجہ نزیر احمد کا بیان ہے کہ ان کی لڑکی ماسکو میں تھی۔ اس کی خیریت کی اطلاع میں دیر ہوگئی ہم کو بڑی تشویش تھی حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کی خدمت اقدس میں حاضر ہو کر عرض کیا تو آپ نے فرمایا بفضل تعالیٰ بخیریت ہے خط بھی آ جائے گا۔ بعد ازاں میری پیشانی دیکھ کر مزید فرمایا کہ لڑکی بالکل تندرست ہے چارپائی پر آرام کر رہی ہے اور فون اس کی فلاں سمت پر ہے حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے ارشاد کے مطابق دو تین دن کے بعد خیریت نامہ آ گیا۔ اور دوسرا واقعہ بھی

besturdubooks.wordpress.com


تحقیق کرنے پر حرف بحرف صحیح نکلا۔

## عزیز! تمہارا دل تو نہیں مانتا

مولوی احمد دین صاحب ڈوگر (موضع میاں علی) شیخوپورہ کہتے ہیں کہ ایک نوجوان حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کی خدمت میں آیا اور بیعت کی درخواست کی آپ نے فرمایا ابھی کچھ اور سوچ لو پھر کئی دن کے بعد آیا آپ نے پھر لوٹا دیا۔ کچھ دنوں کے بعد پھر حاضر ہوا حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے فرمایا عزیز! تمہارا دل تو مانتا نہیں تم کس مجبوری پر میری بیعت کرنا چاہتے ہو۔ سن کے اس نوجوان نے کہا کہ جہاں میں شادی کرنا چاہتا ہوں وہ سب آپ کے مرید ہیں ان کی یہ شرط ہے کہ میں آپ سے بیعت ہو جاؤں، تو رشتہ ملے گا پہلے مجھے واقعی آپ سے عقیدت نہ تھی مجبوراً آتا تھا مگر اب دل کی کایا بدل گئی ہے سچے دل سے تائب ہونا چاہتا ہوں۔ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے ہاتھ بڑھا دیا فرمایا واقعی اب ٹھیک ہے۔ اس طرح کے سینکڑوں واقعات کشف وکرامت کے اور ہیں جو حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے مکمل سوانح کی کتابوں اور احباب سے مل سکتے ہیں۔ یہ چیزیں کثرت ذکر اللہ اور اتباع سنت کی وجہ سے خود بخود حاصل ہو جاتی ہیں کسی کو زیادہ کسی کو کم، جب کی اس کتاب کے دوسرے صفحات پر کئی جگہ لکھا گیا ہے۔ کہ یہ چیزیں مطلوب ومحبوب نہیں ہیں۔ اور ہمارے سلسلہ کے بزرگوں میں ان چیزوں کو وقعت کی نگاہ سے نہیں دیکھا جاتا۔

## کئی دن کی باسی روٹی

حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ ایک مرتبہ گھر میں دیر سے آئے رات ہو چکی تھی گھر میں طبیعت ناساز تھی حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے نیند سے جگانا مناسب نہیں سمجھا صاحبزادی نے اٹھ کر کھانا دیا۔ اتفاق سے صاحبزادی کو پتا نہ تھا کہ تازہ روٹی کہاں رکھی ہوئی ہے وہ غلطی سے کئی دن کی باسی روٹی اٹھا لائی اور سالن برتن میں ڈال کر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے سامنے رکھ دیا۔ حضرت نے جو دیکھا تو روٹی بہت سخت تھی۔ اس پر پھپھوندی (بھوئی) جمی ہوئی تھی۔ صاحبزادی صاحبہ کے علم میں یہ بات نہیں تھی لیکن حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے اسے بتانا بھی مناسب نہ سمجھا اور دل سے فیصلہ کر لیا کہ:۔ "اللہ تعالیٰ جو روز اچھی روٹی دیتا ہے اگر آج اس نے یہ باسی روٹی

besturdubooks.wordpress.com

سامنے رکھوادی ہے اس کی نعمت سے کیسے انکار کیا جائے غرضیکہ اس روٹی کو کھالیا۔" فرمایا کرتے تھے کہ کھانے میں کراہت بھی محسوس ہوتی تھی جی متلاتا تھا قے آنا چاہتی تھی مگر نفس کو سزادی اور چارونا چار ساری کی ساری روٹی کھالی۔ اس واقعہ کو بیان کر کے فرماتے ہیں یہ دونوں مربیوں (خلیفہ غلام محمد صاحب اور سید تاج محمد صاحب) کی صحبت (اور تربیت) کا نتیجہ ہے۔ کہ انہوں نے انانیت اور نفس کو مسل کرر کھ دیا۔

## سامان پہنچانے والا ہی شیخ التفسیر نکلا

حضرت مولانا عبدالشکور صاحبؒ شیخ الحدیث دارالعلوم القرآن راولپنڈی نے بیان فرمایا کہ ایک مرتبہ ہم حضرت مولانا عبدالرحمٰن صاحب کیمبل پوریؒ صدر مدرس مدرسہ مظاہر العلوم سہارنپور کی معیت میں سہارنپور سے کیمبل پور آرہے تھے ہمارے ساتھ کچھ طلبہ بھی تھے۔ جو دورہ تفسیر میں شرکت کے لئے حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کی خدمت میں پہنچنا چاہتے تھے۔ اتفاقاً حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ بھی لاہور اسٹیشن پر اکابرین دیوبند کے استقبال کے لئے موجود تھے۔ لیکن وہ لوگ متوقع گاڑی سے نہ پہنچ سکے۔ اور مولانا عبدالشکور صاحب حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ سے بالکل ناواقف تھے۔ اسی ناواقفیت کی بنا پر انہوں نے حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ سے درخواست کی کہ آپ ان طلبہ کو شیرانوالہ کی مسجد میں پہنچادیں حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے بغیر کسی پس وپیش کے ان طلبہ کا سامان اٹھایا اور مسجد شیرانوالہ پہنچادیا۔ طالب علموں کو جب یہ معلوم ہوا کہ سامان پہنچانے والا ہی شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ ہے تو بہت شرمندہ ہوئے۔

## نامی گرامی چور کی توبہ

سلطان بابا چک شہامد تحصیل جڑانوالہ ابتداء سے اپنے بیان کے مطابق چور، بدمعاش اور بدکردار تھے اور عقیدۃً مشرک بدعتی تھے۔ شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ روڈ والا روڈ اسٹیشن پر آرہے تھے۔ ان سے کسی نے کہا کہ ایک بڑے مولوی صاحب آرہے ہیں لیکن انہوں نے نہایت بے پرواہی سے کہا کہ ہمارا مولویوں سے کیا تعلق؟ اور اس وقت چوری کے کسی پروگرام کے مطابق جارہے تھے اتنے میں گاڑی آگئی اور حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ گاڑی سے نمودار ہوئے۔ سلطان

besturdubooks.wordpress.com



بابا کی نظر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ پر پڑی اور رقت طاری ہوگئی چوری کا پروگرام ترک کیا اور حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کی قیام گاہ پر جا کر بیعت ہو گئے۔ سابقہ گناہوں سے توبہ کی اور بامتشرع صورت نیک مسلمان ہیں۔

## حضرتؒ کے معمولات

اس موقعہ پر شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے معمولات کو نہایت اختصار پیش کیا جاتا ہے تاکہ قارئین کرام کو اس ربانی شخصیت کی عملی زندگی سمجھنے میں آسانی ہو حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے منجھلے صاحبزادے حضرت مولانا قاری عبیداللہ انور صاحب حضرت لاہوریؒ کی بڑی صاحبزادی صاحبہ اور حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے نواسہ حافظ عبدالوحید صاحب نے اندرون خانہ معمولات کو ان الفاظ میں بیان کیا ہے۔ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے جانشین مولانا عبداللہ انور صاحبؒ کا بیان ہے کہ:۔ ہم نے اپنی والدہ ماجدہؒ سے متعدد دفعہ سنا تھا کہ جب ہم ابھی بچے ہی تھے تو حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ بازار سے سوداسلف خرید کر لایا کرتے تھے۔ والدہ محترمہ کے بیمار ہونے کی صورت میں اپنے ہاتھوں سے آٹا گوندھتے، سالن تیار کرتے اور بیمار کے خاص کھانے کی تیاری بھی خود ہی فرماتے تھے۔ ساری زندگی گھر میں کوئی خادم یا خادمہ رکھنے کی نوبت نہیں آئی کیونکہ والدہ محترمہ تندرستی کی حالت میں گھر کا تمام کام کاج خود ہی کر لیتی تھیں اور ہماری بہنیں آپ کا ہاتھ بٹاتی تھیں۔ جب ہم قدرے بڑے ہوگئے تو سوداسلف کی خرید ہماری ذمہ داری پر چھوڑ دی گئی۔ ہمارے بچپن کے زمانے میں حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ مکان کے نچلے حصہ سے تیسری منزل تک پانی خود ہی لے جایا کرتے تھے۔ اور والدہ محترمہ کا بیان ہے کہ قیام سندھ کے ایام میں حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ دونوں وقت باہر کنویں سے پانی اٹھا کر لاتے تھے اور کنواں گھر سے تقریباً ڈیڑھ فرلانگ کے فاصلے پر تھا۔ ہفتے میں دو تین دفعہ نماز عصر کے بعد جنگل سے لکڑیاں کاٹ کر لاتے تھے جو جلانے کے کام آتی تھیں۔ اور اسی طرح طالب علمی کے دنوں میں جب آپ امروٹ شریف اور پیر جھنڈا حضرت سندھی اور اپنے چھوٹے بھائیوں (محمد علی صاحب، عزیز احمد صاحب اور رشید احمد صاحب) کے کپڑے دھونا آپ کا عام معمول تھا۔ احقر کی اہلیہ اور ان کی والدہ محترمہ نے

besturdubooks.wordpress.com

کمترین سے بیان فرمایا ہے کہ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ باہر کا دروازہ بند کر لیتے اور جمعہ کی صبح ہمیشہ اپنے کپڑے اپنے ہاتھ سے صاف کرتے تھے۔ گھر میں چھوٹے بچوں کے کپڑے اماں جی مرحومہ اپنے ہاتھوں سے دھویا کرتی تھیں۔اور جوں جوں بچے اپنی عمر کو پہنچتے گئے اپنا کام اپنے ہاتھوں سے کرتے رہے۔ حضرت مولانا عبید اللہ انور کا ارشاد ہے کہ کبر سنی میں جب حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کو فالج ہو گیا اور وجع المفاصل جیسی موذی امراض نے پریشان کیا۔اور کثرت مشاغل ،نقاہت اور ملاقاتیوں کے انبوہ در انبوہ آنے لگے۔تو حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے مجبوراً کپڑے دھونے کے معمول کو ترک فرما دیا۔لیکن حضرت لاہوریؒ ہمیشہ فرمایا کرتے تھے کہ دھوبی کپڑے صاف کر لیتے ہیں۔مگر پاک نہیں کرتے ہیں۔ایک نیک طبیعت دھوبی نے حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے کپڑے صاف کرنے کا وعدہ کیا ہوا تھا۔مگر پھر بھی دھوبی کے دھلے ہوئے اور استری کیے ہوئے کپڑے گھر پر پانی میں تین دفعہ ضرور پاک کیے جاتے تھے۔حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے ابتدائی عمر سے سفید کھدر کا لباس زیب تن فرمایا تو زندگی کے آخری دن تک وہی لباس رہا بلکہ اپنے کفن کی چادریں بھی سفید کھدر سے تیار کروائیں۔حج اور عمرہ سے واپس تشریف لاتے تو احرام کی چادروں کا کفن سلا کر رکھ لیتے اور ان پر دست مبارک سے تحریر فرمایا کرتے تھے ''یہ احمد علی کا کفن ہے''۔حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے چودہ (۱۴) دفعہ حج وعمرہ کی سعادت حاصل کی اور زندگی کے آخری دنوں میں مع اہل وعیال سفر حجاز پر تشریف لے جایا کرتے تھے۔حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے ساری زندگی حتی الامکان اس بات کی پوری احتیاط فرمائی ہے کہ بے نماز کے ہاتھوں کا پکا ہوا کھانا نہ کھایا جائے اس سلسلے میں بے شمار واقعات موجود ہیں۔جن سے حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کی اس عادت مبارکہ کی تائید ہوتی ہے۔مگر اس جگہ صرف ایک دو واقعات پر اکتفا کیا جاتا ہے۔

## جہاز کے بے نماز عملے کا کھانا نہ کھا کر آٹھ دن کی بھوک برداشت کر لی

1946ء میں حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ مع اہل وعیال بحری جہاز پر حج کے لئے تشریف لے گئے۔جہاز میں کھانا پکانے والا عملہ بے نماز تھا۔حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ ہر روز

besturdubooks.wordpress.com

پون گھنٹہ درس قرآن مجید دیا کرتے تھے۔ جہاز میں سندھی حجاج کرام بھی تھے۔ان کی استدعا پر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ سندھی میں بھی تقریر فرمایا کرتے تھے۔اکثر وبیشتر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کو فارسی زبان میں بھی مسائل بیان کرنے ہوتے تھے۔کیونکہ افغانستان کے لوگ بھی حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے ہم سفر تھے۔علاوہ ازیں آپؒ اپنے اور اُردو وظائف میں مستغرق رہتے تھے۔آپ کو یہ سن کر حیرت ہوگی کہ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے جہاز میں آٹھ دن تک کھانا نہیں کھایا آپ کھانا پکانے والوں کو نماز پڑھنے کی ہدایت کرتے رہے اور وہ نماز پڑھنے کا وعدہ کرتے رہے مگر آخر دن تک انہوں نے نماز نہیں پڑھی اور نہ ہی حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے ان کا پکا ہوا کھانا کھایا۔ جب یہ جہاز جس کا نام ایس ایس (SS) انگلستان تھا جدہ شریف میں پہنچا تو حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ بھوک سے نڈھال ہو رہے تھے۔ساحل پر اترتے ہی آپ نے بھنی ہوئی مچھلی کھائی جس کے نتیجے میں آپ کو پیچش کا عاضہ لاحق ہوگیا اور تقریباً ایک ماہ تک آپ اس تکلیف میں مبتلا رہے لیکن حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ اس بات پر خوش تھے کہ ہم اس سفر میں کچھ حاصل کرنے کے لئے آئے ہیں کھونے کے لئے نہیں آئے ہیں الحمد للہ بے نمازیوں کا ہاتھ کا پکا ہوا کھانا نہ کھانے سے دل سیاہ ہونے سے بچ گیا۔اور عبادت الٰہی میں خشوع وخضوع بھی محفوظ رہا۔

(تلخیص از داستانِ خانوادہ)

besturdubooks.wordpress.com



# آئیڈیل شخصیت نمبر ۷

## امیرِ شریعت سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ

تاریخ نے ہمارے سامنے کچھ ایسی شخصیات بھی پیش کی ہیں جن کا اچھا کردار ان کے نام کا معنیٰ لازمی ہو کر رہ گیا رستم کا نام آتے ہی بہادری کا نقش ابھرنے لگتا ہے اور حاتم کے نام سے ہی سخاوت مفہوم ہوتی ہے سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ بھی تاریخ کے ان چند گنے چنے بزرگوں میں سے تھے جن کا نام آتے ہی جرأت وہمت ایمان وغیرت اور بلاغت وخطابت کے نقوش نام کے معنیٰ لازم بن کر آنکھوں کے سامنے نکھرتے ہیں اور تاریخ کے اس عظیم نام سے مردہ رگوں میں خون دوڑنے لگتا ہے۔

مجتہد لوگ مر نہیں سکتے.................. وہ صرف راستے بدلتے ہیں
ان کے نقوشِ قدم سے صدیوں تک.......... منزلوں کے چراغ جلتے ہیں

سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ شہزادہ صلح وصفا سیدنا امام حسنؓ کی اولاد میں سے تھے مگر طبیعت پر شہید جور و جفا حضرت امام حسینؓ کا رنگ غالب تھا حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ بھی آپ کے اجداد میں سے تھے آپ کے والد کا اسم گرامی ضیاء الدین احمر تھا ان کی شادی حکیم سید احمد اندرابی کی صاحبزادی سیدہ فاطمہ سے ہوئی اور انہیں سے 1891ء میں عطاء اللہ شاہ بمقام پٹنہ پیدا ہوئے یہیں آپ کے ننھیال تھے۔

ابتدائی تعلیم پٹنہ ہی میں حاصل کی اور یہیں شعر وسخن کا شوق پیدا ہوا اردو گھر کی زبان تھی فارسی ادبیات کی تکمیل نے اس ذوق کو نکھارا اور عربی ادب نے مقصدیت کے خاکے میں علم وہ حکمت کے رنگ بھرے۔ سترہ برس کی عمر میں پنجاب آئے اور اسلامیات کا رخ کیا حافظ قرآن تھے ہی امرتسر کی دینی فضاؤں نے وارث نبوت کی دعوت دی اور دنوں ادیب اریب اور فاضل لبیب

besturdubooks.wordpress.com



مولانا محمد عالم آسی حضرت مولانا العلامہ غلام مصطفےٰ قاسمی اور عالم باعمل عارف اکمل حضرت مولانا نور احمد صاحب امرتسری کے علم وفضل کا بہت شہرتھا سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ نے اکابر سے ادب، فقہ اور تفسیر کی تعلیم حاصل کی ازاں بعد حضرت مولانا مفتی محمد حسن صاحب خلیفہ اعظم حضرت مولانا تھانویؒ اور حضرت مولانا حبیب الرحمٰن چاٹگامی سے حدیث پڑھی اور امام العصر حضرت مولانا انور شاہؒ سے بھی حدیث کے اسباق تبرکاً سنے قرآن کریم کا گہرا مطالعہ سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ کا امتیازی نشان تھا۔

## کچھ واقعات وکرامات

### شاہ جی کی حاضر دماغی اور حاضر جوابی

حضرت مولانا داؤد غزنوی صاحبؒ نے شکایت کی کہ مولانا مظہر علی اظہر اپنے بیٹے کی شادی پر باجا بجوار ہے ہیں۔ فرمایا بھئی اس سے گلا نہ کرو۔ وہ تو محرم کے دنوں میں باجہ بجوا کر تعزیہ نکالتے ہیں۔ یہ تو بیٹے کی شادی ہے۔ ایک شیعہ نے سوال کیا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ میں کیا فرق ہے۔ سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ نے فرمایا بڑا فرق ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے مرید تھے ابوبکر وعثمان رضی اللہ عنہم سوائے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سب صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین مرید ہی تھے۔ اب سائل حیران ہوا کہ سب صحابہ مرید ہوئے تو آخر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کیا تھے۔ پھر ذرا رک کر فرمایا سب صحابہؓ مرید تھے مگر حضرت عمر رضی اللہ عنہ مراد تھے۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے خود ان کی آرزو اور اللہ تعالیٰ سے مانگ کر لئے تھے۔ پھر فرمایا میں بیٹا علی رضی اللہ عنہ کا ہوں۔ نفس بھی چاہتا ہے کہ سب کچھ انہیں کی جھولی میں ڈال دوں مگر عمر رضی اللہ عنہ نہیں چھوڑتے وہ خود کو منواتے ہیں اور بات بھی سچی ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو نکال دو تاریخ اسلام میں باقی کیا رہ جاتا ہے۔ (بخاریؒ کی باتیں)

### شکار کرنے آئے تھے، شکار ہو چلے

مولانا تاج محمود صاحب فرماتے ہیں کہ انہیں حاجی قائم الدین جو کپڑے کے تاجر نے بتایا کہ تقسیم سے قبل وہ آگرہ میں کاروبار کرتے تھے ایک دفعہ آگرہ میں مارکیٹ کی چھت پر جلسہ ہوا

besturdubooks.wordpress.com

۔سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ تقریر کر رہے تھے۔شاہ جی نے جب حجازی لے میں قرآن پاک کی تلاوت فرمائی تو ایک نوجوان تڑپ کر دیوار سے چھت پر آ گرا۔مرنے سے تو بچ گیا مگر وجد و مستی کی حالت میں تڑپ رہا تھا۔لوگوں نے اٹھایا تو اس کے پاس سے ایک چھرا برآمد ہوا۔لوگ اسے اٹھا کر سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ کے پاس لے گئے۔سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ نے لعاب دہن اس کے منہ میں ڈالا کچھ پڑھ کر پھونکا۔جب ہوش آیا تو محبت سے اسے پاس بٹھالیا۔اس نے انکشاف کیا کہ مجھے تو شاہ جی کے قتل کے لئے بھجا گیا تھا مگر شاہ جی کا قرآن سن کے میں بے ہوش ہو کر گر پڑا۔

تحریک ختم نبوت کے بعد جب قید سے رہا ہو چکے تھے۔غالباً 1955ء میں فیصل آباد دھوبی گھاٹ کے میدان میں ضعیفی اور علالت کے سبب بیٹھ کر تقریر فرما رہے تھے۔دوران تقریر کسی نے ایک چٹ بھیج دی۔لکھا ہوا تھا کہ جو لوگ ختم نبوت کی تحریک میں شہید ہو گئے ان کا ذمہ دار کون ہے۔سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ نے پڑھا تو جوش میں آ کر کھڑے ہو گئے اور گرج کر فرمایا۔سنو ان شہداء کا میں ذمہ دار ہوں نہیں نہیں آئندہ بھی جو حضور اکرم ﷺ کی عزت و ناموس کی خاطر شہید ہونگے۔ان کا بھی میں ذمہ دار ہوں میں کوئی مودودی ہوں کہ مکر جاؤں گا تم بھی گواہ رہو اور پھر آسمان کی طرف منہ کر کے فرمایا اے اللہ تو بھی گواہ رہنا شہداء کا میں خود ذمہ دار ہوں اور جب تک یہ مسئلہ حل نہیں ہوتا اگر میں زندہ رہا اور موقع ملا تو پھر بھی ایسا ہی ہوگا۔اگر کل مسلمان میاں ﷺ کے جوتے کے ایک تسمے پر قربان ہو جائیں تو پھر بھی حق ادا نہیں ہوگا۔ان جملوں سے سامعین تڑپ اٹھے۔لوگ دھاڑیں مار مار کر رونے لگے اور ختم نبوت زندہ باد کے فلک شگاف نعروں سے فضاء گونج اٹھی۔

## اللہ نے تنگ دستی کی لاج رکھ لی

رفیق احمد صاحب (میاں چنوں) بتاتے ہیں کہ ہم تین ساتھی شاہ جی کی خدمت میں ملتان گئے۔دوپہر کا وقت تھا۔پہنچے تو شاہ جی اور قاضی احسان احمد صاحب شجاع آبادیؒ کھانا کھا رہے تھے۔علیک سلیک کے بعد سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ نے پوچھا کھانا کھاؤ گے؟ میں نے عرض کیا ضرور کھائیں گے۔سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ خود اندر تشریف لے گئے چند منٹ گزرے تھے کہ ایک آدمی دس بارہ روٹیاں اور بھنا ہوا مرغا لے کر آ گیا۔قاضی صاحب نے فوراً آواز دی۔ابا جی (قاضی

besturdubooks.wordpress.com


صاحب شاہ جی کو ابا جی ہی کہا کرتے ) آ جایئے کھانے کا بندوبست نہ کیجئے۔ سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ باہر تشریف لے آئے اور سامان خوردنی سامنے دیکھ کر کھڑے کھڑے نہایت عاجزی سے کہنے لگے اے داتا تو ہمیشہ اس نافرمان کی لاج رکھ لیتا ہے۔ مجھ جیسے گناہ گار پر تیرے یہ کرم اے اللہ میں تو فقط گندگی کا ڈھیر ہوں جس پر تیرے یہ احسان ہیں۔ عجیب کیفیت میں دیر تک کھڑے اپنی عاجزی اور اللہ کے شکر کا اظہار کرتے رہے۔ ہم کھانے میں مشغول ہو گئے تو فرمایا اب سناؤں اصل بات میں جب کھانا لینے اندر گیا تو اندر سے صاف جواب ملا کہ اب تو کچھ ہے نہیں کہ مہمانوں کو کھلا سکیں۔ پریشان ہو کر جیب میں ہاتھ ڈالا ہی تھا کہ دیکھو دکان سے بھی آ سکتا ہے کہ نہیں اتنے میں قاضی تو نے آواز دے دی، جب دیکھا تو پروردگار نے خود بندوبست کر دیا تھا۔ یہ اس کی گدا نوازیاں ہیں۔ (ایضاً)

## میں قول کا نہیں عمل کا آدمی ہوں

سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ نے 1952ء دفاع پاکستان کانفرنس میں تقریر کرتے ہوئے فرمایا میں ان لوگوں میں سے نہیں ہوں جو صدا دیتے پھریں کہ میں تو شہ وفاداری کے لئے پھرتا ہوں۔ میری انگلی پکڑ کر میرے ساتھ چلو اور جس مقتل میں چاہو ذبح کر دو۔ ایسا کبھی نہیں ہوگا، ہرگز نہیں ہوگا، میں خوش ہوں میری خوشی بیکراں ہے کہ اس ملک سے انگریز نکل گیا۔ میں دنیا کے کسی حصہ میں بھی سامراج کو دیکھ نہیں سکتا۔ میں اس کو قرآن اور اسلام کے خلاف سمجھتا ہوں۔ تم میری راہ کو خود فروشی کا نام نہ دو، میری رائے ہار گئی اور اس کہانی کو یہیں ختم کر دو...... اب پاکستان نے جب بھی پکارا، واللہ باللہ میں اس کے ذرے ذرے کی حفاظت کروں گا۔ مجھے یہ اتنا عزیز ہے کہ جتنا کوئی دعویٰ کر سکتا ہے۔ میں قوال کا نہیں، عمل کا آدمی ہوں اس طرح کسی نے آنکھ اٹھائی تو پھوڑ دی جائے گی۔ کسی نے ہاتھ اٹھایا تو وہ کاٹ دیا جائے گا۔ میں اس وطن اور اسکی عزت کے مقابلے میں نہ اپنی جان عزیز رکھتا ہوں نہ اولاد۔ میرا خون پہلے بھی تمہارا تھا اب بھی تمہارا ہے۔ (ایضاً)

## میری ٹوپی لے جا کر ان کے پاؤں پر رکھ دو

16 فروری 1953ء کو وزیر اعظم پاکستان خواجہ ناظم الدین لاہور آئے تھے اور بیرون دہلی

besturdubooks.wordpress.com

دروازہ سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ نے تقریر فرمائی۔ اور اپنی ٹوپی اتار کر فرمایا۔ کوئی یہ میری ٹوپی لے جا کر خواجہ صاحب کے پاؤں میں رکھ دے اور انہیں میرے طرف سے یقین دلا دے کہ وہ مجھے اپنا سیاسی حریف نہ سمجھیں۔ اگر وہ محسن کائنات جناب رسالت مآب ﷺ کی ناموس اور عزت کا تحفظ کر دیں تو میں اپنی زندگی بھر ان کا خدمت گزار رہوں گا۔ حتیٰ کہ ان کے گلے میں اگر سور بھی ہوں گے تو ان کو چراتا رہوں گا۔ پھر ایک لحظ کے لئے خاموش ہو گئے اور پھر آہ بھر کر فرمایا۔ آخر کبھی کوئی پوچھے ہی گا نا کہ بخاری تم نے یہ سب کچھ کس لئے کیا تھا۔ سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ کے اس عاشقانہ انداز سے مجمع تڑپ اٹھا۔ (ایضاً)

## استغناء، توکل اور اللہ کی مدد

ایک مرتبہ مکان پر چند احباب کے ساتھ بیٹھے تھے۔ ایک عقیدت مند آیا کچھ دیر بیٹھا، اور جاتے دفعہ مصافحہ کرتے وقت کچھ رقم تھما دی سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ نے فوراً مٹھی کھول دی فرمایا بھئی یہ اپنی ضرورت پر خرچ کر لینا۔ اس نے بہت اسرار کیا۔ مگر سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ نہ مانے وہ بے چارہ افسردہ سا ہو کر واپس ہوا۔ عرض کیا شاہ جی آپ نزرانہ قبول فرما لیتے، فرمایا میرے کون سے کارخانے چلتے ہیں۔ مگر میں دینے والوں کی حیثیت دیکھ لیتا ہوں۔ ان لوگوں میں رسم ہے کہ پیر کے پاس خالی ہاتھ نہ جائیں چاہے گھر کے برتن بیچ دیں۔ پیر کو نذرانہ ضرور دیتے ہیں، دینے والا محبت سے دے اور مناسب دے تو قبول کر لیتا ہوں۔ رفتہ رفتہ بات توکل پر آ گئی۔ اس ضمن میں سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ نے فرمایا۔

ایک دفعہ امرتسر میں پیچش سے دربستر تھا محض کھچڑی اور دہی کسی وقت کھا لیتا، ایک روز شام کے قریب گھر سے اطلاع ملی کہ آٹا ختم ہے۔ میں نے کہا صبر کرو حسب معمول شام کو ایک ہمسایا عورت جو عقیدت اور محبت کے باعث آ کر گھر کا کام کر جاتی تھی۔ وہ آئی اور سیدھا جا کر مٹکے کا ڈھکنا اٹھایا کہ (بی بی) کو آٹا گوندھ کر دے تو مٹکا خالی تھا۔ پوچھا بی بی جی آٹا تو ہے نہیں (بی بی) نے کہہ دیا۔ "ہاں! اس وقت آٹا گوندھنے کی ضرورت نہیں، رہنے دو ضرورت ہوگی تو دیکھا جائے گا۔ وہ عورت سمجھ دار تھی، سمجھ گئی اور ضرورت کے مطابق گھر سے آٹا گوندھ کر روٹیاں پکا کر لے آئی۔ بہر

besturdubooks.wordpress.com



حال رات گزر گئی، صبح نماز سے فارغ ہو کر چارپائی ہی پر پڑا ہوا تھا کہ منہ اندھیرے ہی کسی نے دروازہ کھٹکھٹایا میں نے پوچھا کون ہے تو کوئی جواب نہ ملا میں چونکہ کئی دن سے پیچش کا مریض تھا۔ اٹھنے کو جی نہیں چاہتا تھا۔ مگر مجبوراً اٹھنا پڑا اور طبیعت پر گراں گزرا کہ یہ کون ہے میری آواز کا جواب ہی نہیں دیتا۔ جب دروازہ کھولا تو ایک نوجوان تھڑے پر ایک پوری بوری آٹے کی رکھے کھڑا ہے۔ علیکم وعلیکم کے بعد میں میں نے اسے سر سے پاؤں تک غور سے دیکھا اور پوچھا کہ تو فرشتہ ہے یا انسان وہ ہنس پڑا اور کہا شاہ جی ہوں تو انسان ہی۔ میں نے کہا یہ اندھرے میں کیا سوجھی کہ آٹے کی بوری آٹھالائے تمہیں کس نے کہا تھا۔ اس نے کہا شاہ جی! میں آپ کا ادنیٰ عقیدت مند ہوں۔ میں نے فلاں بازار میں نئی ہی آٹا پیسنے کی چکی لگائی ہے۔ میں نے منت مانی ہوئی تھی کہ سب سے پہلے ایک بوری گندم شاہ جی کی نذر کروں گا۔ رات چکی نصب کی تھی، جب کام ختم ہوا تو اسی وقت آپ کے لئے آٹا پیس کر رکھ لیا تھا اور اب لے آیا ہوں۔ پھر فرمایا وہ ہمیشہ اس نافرمان اور اس ناکارہ کی آبرو رکھ لیتا ہے۔ یہ محض اس کا فضل وکرم ہے، ورنہ میں اس لائق کہاں ہوں۔ (ایضا)

## میری رگوں میں خون نہیں آگ دوڑ رہی ہے

حضرت مولانا عبید اللہ صاحب انورؒ جانشین حضرت لاہوریؒ خدام الدین میں تحریر فرماتے ہیں۔ ایک دفعہ سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ نے دوران تقریر فرمایا:۔ میں ان سوروں کا ریوڑ چرانے کو بھی تیار ہوں جو برٹس امپریلزم کی کھتی کو ویران کرنا چاہیں میں کچھ نہیں چاہتا، میں ایک فقیر ہوں اپنے نانا محمد ﷺ کی سنت پر کٹ مرنا چاہتا ہوں۔ اور اگر کچھ چاہتا ہوں تو اس ملک سے انگریزوں کا انخلاء...... دو ہی خواہش ہیں میری زندگی میں یہ ملک آزاد ہو جائے یا پھر تختہ دار پر لٹکا دیا جاؤں۔ میں ان علماء حق کا پرچم لئے پھرتا ہوں جو 1857ء میں فرنگیوں کی تیغ بے نیام کا شکار ہوئے تھے۔ رب ذوالجلال کی قسم مجھے اس کی کچھ پرواہ نہیں کہ لوگ میرے بارے میں کیا سوچتے ہیں۔ لوگوں نے پہلے کب کسی سرفروش کے بارے میں راست بازی سے سوچا ہے؟ وہ شروع سے تماشائی ہیں اور تماشا دیکھنے کے عادی۔ میں اس سرزمین میں مجدد الف ثانی کا سپاہی ہوں، شاہ ولی اللہؒ اور خاندان ولی اللہ کا متبع ہوں۔ سید احمد شہیدؒ کی غیرت کا نام لیوا، اور شاہ اسماعیل شہیدؒ کی جرأت کا پانی دیوا ہوں،

besturdubooks.wordpress.com

میں ان پانچ مقدمہ ہائے سازش کے پابہ زنجیر علمائے امت کے لشکر کا ایک خدمت گزار ہوں جنہیں حق کی پاداش میں عمر قید اور موت کی سزائیں دی گئیں۔ ہاں ہاں میں انہیں کی نشانی ہوں انہیں کی صدائے بازگشت ہوں۔ میری رگوں میں خون نہیں آگ دوڑتی ہے۔ میں علی الاعلان کہتا ہوں کہ میں قاسم نانوتوی کا علم لے کر نکلا ہوں۔ میں نے شیخ الہند کے نقش قدم پر چلنے کی قسم کھا رکھی ہے۔ میں زندگی بھر اسی طرح چلتا رہوں گا۔ میرا اس کے سوا کوئی مؤقف نہیں۔ میرا ایک ہی نصب العین ہے۔ برطانوی سامراج کو کفنانا یا دفنانا۔

## یہ جوتے سر پر رکھنے کے قابل ہیں

مولانا سید محمد طیب ہمدانی (قصور) فرماتے ہیں کہ ہمارا ایک بھائی گونگا تھا۔ اس لئے ہم نے اسے کوئی ہنر سکھانا چاہا اس نے ''جفت سازی'' کو پسند کیا اور اس میں خوب مہارت حاصل کر لی۔ اس نے ایک دفعہ آنحضرت ﷺ کے نعلین مبارک کی تصویر دیکھی تو مجھ سے دریافت کیا کہ یہ سرکار دو عالم ﷺ کے نعلین بنا سکتا ہوں پھر ایک روز وہ اسی نقشہ کے مطابق نعلین بنا کر لے آیا۔ اور مجھے پہنا دیئے۔ اور بہت خوش ہوا کچھ روز بعد حضرت امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ قصور تشریف لائے تو ہمارے ہاں قیام فرمایا۔ اسی دوران انہیں غسل خانہ جانے کی ضرورت پڑی تو میں نے وہی جوتے اس کے آگے کر دیئے جوتے دیکھ کر ٹھٹھک گئے اور فرمایا ہمدانی یہ تو بالکل میاں ﷺ کے نعلین مبارک کے نقشہ کے مطابق ہیں۔ میں نے ساری بات بتا دی فوراً جھکے اور نعلین اٹھا لیئے یہ نعلین پاؤں میں پہننے کے لئے نہیں یہ کہہ کر وہ نعلین اپنے سر پر رکھ لئے آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے اور بار بار کہتے جا رہے تھے۔ یہ سر پر رکھنے کے قابل ہیں۔ پھر غسل خانہ میں جا کر ان جوتوں کو اپنے ہاتھوں سے خوب دھو کر صاف کیا اور ان پر ایک وجدائی کیفیت طاری تھی کہنے لگے ہمدانی یہ جوتے مجھے دے دو۔ میں نے عرض کیا ضرور شاہ جی بلکہ یہ تو مجھ پر احسان ہو گا۔

## مالی مفاد سے لا پرواہی

کئی دفعہ ایسا ہوا کہ کسی جلسہ میں شرکت کے لئے میں اور امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ ایک ساتھ گئے ہیں۔ منتظمین نے مجھ سے مشورہ کیا کہ حضرت سید عطاء اللہ شاہ بخاری

besturdubooks.wordpress.com



صاحبؒ کی خدمت میں سفر خرچ کتنا پیش کیا جائے۔ شاہ صاحب نے اپنی فراست سے سمجھ لیا کہ میں نے کوئی رائے دے دی ہے فرمایا کہ حالانکہ میں نے تمام عمر اس کا خیال بھی نہیں کیا۔ آمد و رفت کا کرایہ گھر سے لے کر چلتا ہوں اور خیال نہیں کرتا کہ کوئی ضرور دے گا۔ اگر اللہ تعالیٰ نے کسی کے ذریعے دے بھی دیا تو میں نے دیکھا بھی نہیں کہ کیا دیا ہے۔ (مولانا محمد علی)

## شاہ جی کے کردار کا ایک حسین پہلو

ایک جلسہ میں بعض منتظمین کو شک ہوا کہ جس کے سپرد سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ کا سفر خرچ ادا کرنا تھا اس نے پورا نہیں دیا بلکہ خیانت کی ہے اب انہوں نے تحقیق کی یہ صورت نکالی، عرض کیا جو سفر خرچ پیش کیا گیا ہے اس میں ایک نوٹ کو تیل لگا ہوا ہے، لایئے ہم اسے بدل دیں، سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ نے مسکرا کر فرمایا ''اللہ تعالیٰ نے پردہ داری کی اجازت نہیں دی''۔ سب لوگ خاموش ہو گئے۔ (مولانا محمد علی)

## شاہ جی کے کردار کا ایک پہلو

میرا عمر بھر کا تجربہ ہے کہ سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ میں حسد، عجب، کبر نام کو نہ تھا۔ البتہ خودداری کے پہاڑ تھے۔ کوئی شخص جس فن میں کمال رکھتا ہو، اس فن میں سوائے اپنی اولاد کے کسی کو برداشت نہیں کرتا لیکن سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ فن تقریر میں اپنی مثال نہیں رکھتے تھے مگر جب دوسرے شخص کو تقریر کرتے سنتے تو خوشی سے جھومتے اور چہرہ مبارک چاند کی طرح چمکتا، ماشاء اللہ فرماتے اور فرماتے اب میری ضرورت نہیں چنانچہ دو دفعہ ایسا ہوا، سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ کی تقریر کا اعلان تھا جلسہ میں ہجوم کی وجہ سے تل دھرنے کی جگہ نہیں تھی لوگ چشم براہ تھے اور ان سے پہلے میری تقریر تھی، میری تقریر کے بعد اعلان کر دیا کہ اس تقریر کے بعد میں تقریر کرنا مناسب نہیں سمجھتا۔ جلسہ برخاست کرتا ہوں انہوں نے ایک مرتبہ نسبت روڈ لاہور اور دوسری بار کمیٹی باغ سرگودھا میں کیا۔ (مولانا محمد علی)

## حضرت امیر شریعت کی خطابت کی ایک جھلک

1927ء میں لاہور، راجپال کے خلاف حضرت امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ کی

besturdubooks.wordpress.com


احاطہ میاں عبدالرحیم میں ایک بے مثال تقریر ہوئی۔ اس کا اقتباس جس پر مسلمان بالکل ہی بے خود ورفتہ ہو گئے تھے حسب ذیل ہے۔ اس جلسہ میں مفتی کفایت اللہؒ مولانا احمد سعیدؒ موجود تھے۔ یہ جلسہ مہاشہ راجپال کی کتاب (خاکم بدہن) ''رنگیلا رسول'' کے خلاف احتجاج کرنے کے لئے منعقد ہوا تھا۔ فرمایا آج مفتی کفایت اللہ اور مولانا احمد سعیدؒ کے دروازے پر ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہؓ اور ام المؤمنین حضرت خدیجہ ؓ آئیں اور اور فرمایا ہم تمہاری مائیں ہیں کیا تمہیں معلوم نہیں کہ کافروں نے ہمیں گالیاں دی ہیں۔ (پھر ایک زبردست کروٹ کے ساتھ لوگوں کو مخاطب ہو کر کہا کہ جلسہ ہل گیا) ارے دیکھو تو کہیں ام المؤمنین عائشہ صدیقہؓ دروازے پر تو نہیں کھڑی ہیں (جلسہ میں کہرام مچ گیا، لوگ دھاڑیں مار مار کر رونے لگے) دیکھو دیکھو سبز گنبد میں رسول اللہ ﷺ تڑپ رہے ہیں۔ خدیجہؓ و عائشہؓ پریشان ہیں امہات المؤمنین تم سے اپنے حق کا مطابہ کر رہیں ہیں۔ حضرت عائشہ ؓ جنہیں رسول اللہ ﷺ پیار سے حمیرہ کہا کرتے تھے جنہوں نے رسول ﷺ (فدا امی وابی) کو رحلت کے وقت مسواک چبا کر دی ان کے ناموس پر قربان ہو جاؤ! سچے بیٹے ماں پر کٹ مرا کرتے ہیں۔ (بخاریؒ کی باتیں از سید امین گیلانی)

## اب کہاں دنیا میں ایسی ہستیاں

ایک ریٹائرڈ پولیس افسر نے فرمایا کہ ایک مرتبہ سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ مسجد خیر دین امرتسر میں تقریر کر رہے تھے۔ میں ڈیوٹی پر تھا۔ دو بجے شب مجھے اعلیٰ حکام نے طلب کیا۔ اور میری جگہ ایک دوسرا رپورٹر بھیجا۔ میں نے جب اپنی ڈائری ختم کی تو اس میں یہ الفاظ درج کر دئے۔

''سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ رات کے گیارہ بجے سے تقریر کر رہے ہیں اب رات کے دو بجے ہیں ان کی تقریر سے حاضرین جلسہ تو درکنار مسجد خیر دین کے در و دیوار اس کے گنبد و محراب اور حوض کے پانی تک محسور ہو چکے ہیں۔''

خان غلام محمد خاں لونڈ خور نے سنایا کہ میں نے نہ تو سید عطاء اللہ شاہ بخاری کو دیکھا ہوا تھا۔ اور نہ اس کا خاص معتقد تھا۔ میرا سیاسی مسلک بھی اس سے جدا تھا۔ ایک دفعہ عشاء کے وقت دلی دروازہ کے باہر سے گزرا تو سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ تقریر کر رہے تھے۔ میں بڑے ضروری کام

besturdubooks.wordpress.com

میں تھا۔اس خیال سے رک گیا کہ جس مقرر کی اتنی شہرت ہے اسے پانچ منٹ سن لوں۔میری عادت یہ ہے کہ میں جلسہ میں ایک جگہ نہیں بیٹھ سکتا۔خود اپنے جلسے میں بھی گھوم پھر کر دیکھتا اور سنتا ہوں میں پانچ منٹ تک سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ کی تقریر سنتا رہا۔پھر سوچا تھوڑی دیر اور سن لوں ان کا سحر تھا کہ کھڑے کھڑے بیٹھ گیا۔بیٹھے بیٹھے تھک گیا تو لیٹ گیا۔اور لیٹے لیٹے ساری رات تقریر سنتا رہا۔اور ایسے حواس گم ہوئے کہ اپنا کام بھی بھول گیا۔یہاں تک کہ صبح کی اذان بلند ہوئی۔سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ نے تقریر کے خاتمہ کا اعلان کیا تو مجھے خیال آیا کہ او ہو ساری رات ختم ہوگئی۔یہ شخص تقریر نہیں کر رہا جادو کر رہا تھا۔

ایک دفعہ سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ علی گڑھ کے کسی جلسہ میں تقریر کرنے تشریف لے گئے۔ کالج کے طلباء نے تقریر سننے سے انکار کر دیا۔ایسا ہنگامہ برپا کیا کہ تقریر کرنا محال ہوگیا۔سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ نے دیکھا کہ بچے برافروختہ ہیں کوئی اور نصیحت کارگر نہیں ہوتی تو فرمایا اچھا بیٹا قرآن مجید کا ایک رکوع پڑھ دیتا ہوں اور جلسہ تمہارے احترام میں ختم کرنے کا اعلان کرتا ہوں۔طلباء خاموش بیٹھ گئے۔سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ نے انتہائی دل سوزی سے نیم خورد آواز میں پڑھنا شروع کیا۔چشم و گوش اور در و دیوار جھوم گئے۔تلاوت ختم ہوئی تو فرمایا بیٹا کیا خیال ہے اس کا ترجمہ بھی کر دوں آواز آئی ضرور ترجمہ بھی کر دیجئے۔اب ترجمہ شروع ہوا۔پھر ترجمے کے بعد بعد تفسیر و تشریح کا سلسلہ دراز ہوتا چلا گیا۔یہاں تک کہ صبح ہوگئی۔سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ نے تقریر ختم کی طلبہ نے شور مچایا۔شاہ جی خدا کے لئے کچھ اور بیان کیجئے۔سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ نے فرمایا بیٹا کبھی پھر آؤں گا تو تقریر سناؤں گا۔گجرات کے مشہور مقدمہ میں جب لدھا رام راپوٹر سی آئی ڈی نے حقیقت حال کا انکشاف عدالت عالیہ میں کیا اور سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ کی رہائی ہوگئی تو لدھا رام سے پوچھا گیا کہ آخر تو نے سرکاری ملازم ہوتے ہوئے یہ جھوٹی شہادت دینے سے گریز کیوں کیا اور سچی شہادت سے اپنے آپ کو خطرے میں کیوں ڈالا۔تو اس نے بتایا کہ میں نے سرکاری ملازمت میں ہمیشہ جھوٹی شہادتیں دی ہیں۔اور اس دن بھی شاہ جی کے خلاف جھوٹی شہادت دینے کے لئے تیار ہو کر آیا تھا۔ڈائری میں ردوبدل اگرچہ اعلیٰ حکام کے حکم سے کیا تھا۔لیکن اس میں بہر حال میری بھی رضا مندی شامل تھی۔ہوا یہ کہ جب میں گواہی دینے کے لئے عدالت میں آیا اور شاہ جی کو دیکھا تو

besturdubooks.wordpress.com



## معاملات کی صفائی

حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ کو معاملات کی صفائی کا بے حد اہتمام تھا، آپ فرمایا کرتے تھے کہ بدیانتی سے کسی کے حق کو غصب کر لینا تو گناہ عظیم ہے ہی، حسابات و معاملات کو مجمل، مبہم یا مشتبہ رکھنا بھی بہت خطرناک غلطی ہے جس کا نتیجہ بعض اوقات بدیانتی ہی کی شکل میں نکلتا ہے۔ بعض لوگوں کی نیت بدیانتی کی نہیں ہوتی، لیکن معاملات کے گڈمڈ ہونے کی وجہ سے بہت سے گناہوں میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔ خاص طور پر باپ بیٹوں، بہن بھائیوں، استاد شاگرد، شیخ و مرید اور بے تکلف تعلقات میں اس قسم کی صورتیں بکثرت پیش آتی ہیں، مثلاً باپ بیٹوں نے مل جل کر ایک مکان بنوایا، اور حساب کچھ نہ رکھا کہ کس نے کتنی رقم خرچ کی ہے، اور یہ بات بھی واضح نہ کی کہ مکان کس کی ملکیت ہوگا اور اس طرح معاملات کو مبہم رکھ کر مکان میں رہتے بستے رہے، شروع میں تو بظاہر اس سے کوئی خرابی پیدا نہیں ہوتی، لیکن آگے چل کر جب مکان کی تقسیم یا وراثت کا سوال آتا ہے تو آپس میں شدید جھگڑے اٹھتے ہیں اور مقدمہ بازی تک نوبت پہنچتی ہے۔

حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ کا معمول ساری عمر یہ رہا کہ معاملہ بیٹے سے ہو یا بھائی سے دوست سے ہو یا رشتہ دار سے، شاگرد سے ہو یا مرید سے ہمیشہ واضح، غیر مشتبہ اور عموماً تحریری شکل میں فرماتے تھے۔ اور آخر تک کی بات پہلے سے طے فرما لیتے تھے۔ حد یہ کہ اپنے بیٹوں سے کوئی لین دین ہوتا تو اس کی حیثیت بھی عام طور سے لکھ کر معین فرما دیتے، ایک مرتبہ حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ نے کچھ کتابیں اپنے بیٹے مولانا محمد زکی کیفی صاحب مرحوم کو فروخت کیں، انہوں نے رقم بھیجی جو شاید چند سو روپے تھی تو حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ نے باقاعدہ اس کی تحریری رسید الگ کاغذ بنا کر بھیجی کہ اتنے روپے فلاں فلاں کتابوں کے عوض میں مولوی محمد زکی سلمہ سے وصول پائے، غرض حدیث میں جو ارشاد ہے کہ:

**"تعاشروا کالا خوان وتعاملوا کالا جانب"**

(ترجمہ)...... رہو بھائیوں کی طرح، مگر معاملات اجنبیوں کی طرح کرو۔

اس ارشاد گرامی پر جس اہتمام کے ساتھ حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ کو عمل کرتے

besturdubooks.wordpress.com

دیکھا، اس کی نظیر کہیں اور دیکھنے میں نہیں آئی۔

حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ اپنے روپے پیسے کے حسابات ہر وقت بالکل مکمل اور تازہ ترین صورتحال کے مطابق رکھتے تھے، حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ کی صندوقچی میں بہت سی امانتیں رہتی تھیں اور ذاتی رقوم کی بھی مختلف مدات تھے۔ لیکن ہر مد بالکل واضح اور اس پر لکھی ہوئی ہدایات قطعی طور پر غیر مشتبہ ہوتی تھی، حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ فرمایا کرتے تھے کہ بحمدللہ میرے تمام معاملات ہر وقت اتنے واضح رہتے ہیں کہ اگر ابھی دنیا سے اٹھ جاؤں تو کسی ایسے معاملے کا دل پر بوجھ نہیں ہوگا جو لکھے ہوئے نہ ہو، اور کسی بھی شخص کو سمجھنے میں دشواری پیش نہیں آئے گی۔ چنانچہ ہوا بھی یہی کہ حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ کی وفات کے بعد صندوقچی میں دسیوں قسم کی مدات، امانتیں اور حسابات برآمد ہوئے، لیکن ہر ایک اتنا واضح کہ آپ کے وارثوں کو انہیں حق داروں تک پہنچانے میں ادنیٰ دشواری نہیں ہوئی۔

حضرت مولانا صاحبؒ نے اپنا وصیت نامہ اس وقت سے لکھنا شروع کر دیا تھا جب آپ کی عمر کل تیس سال تھی۔ اور اس میں اپنی تمام املاک اور امانتوں کے بارے میں وضاحت کے ساتھ پوری تفصیل درج فرمائی تھی۔ اور پھر جوں جوں املاک اور امانتوں میں تغیر آتا رہتا، اس وصیت نامے کو بدلتے رہتے یہاں تک کہ وہ ایک ضخیم رجسٹر بن گیا، اور آخر عمر میں سابقہ تمام وصیت ناموں کو منسوخ فرما کر نیا وصیت نامہ تحریر فرمایا جس میں اپنی ایک ایک ملکیت کی پوری حقیقت واضح فرمادی، آپ نے جو ذاتی مکان تعمیر فرمایا تھا، اسے تو خود اپنی زندگی ہی میں اپنے ہونے والے ورثاء کے درمیان تقسیم کر کے ہر ایک کے نام ہبہ نامہ الگ الگ رجسٹری کرادئے تھے، اور ہر ایک کو اس کا حصہ حوالہ کر کے فارغ ہو گئے تھے۔ لیکن دوسری چیزوں کے بارے میں بھی ہر بات وصیت نامے میں واضح فرمادی تھی، اور اس میں یہاں تک تحریر فرمادیا تھا کہ گھر کے سامان میں کتنا حصہ ان کی ملکیت ہے جو ترکے میں شامل ہو کر تقسیم ہوگا، اور کتنا اہلیہ صاحبہ کی ملکیت ہے جو ان کے تصرف میں رہے گا۔

آخر عمر میں جب صاحب فراش ہو گئے تھے تو دارالعلوم کے انتظامی امور بھی چارپائی پر ہی انجام دیتے تھے۔ لیکن اس بات کا اہتمام فرماتے تھے کہ دارالعلوم کی کوئی چیز کمرے میں نہ رہنے

besturdubooks.wordpress.com



پائے، فرنیچر اور برتنوں سے لے کر قلم دوات کاغذ اور آل پن تک مدرسے کی چیز کمرے میں نہ آنے دیتے، اور اگر کبھی کوئی چیز آجاتی تو فوراً اسے واپس بھیجنے کا انتظام فرماتے وجہ یہ تھی کہ وصیت نامے میں آپ نے لکھ دیا تھا کہ اس کے کمرے کا جتنا سامان ہے وہ میری ملکیت ہے، ادھر حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ اللہ تعالیٰ کی طرف سے بلاوے کے انتظار میں تھے، اس لئے یہ خطرہ تھا کہ اگر انتقال کے وقت مدرسے کی کوئی چیز کمرے میں پڑی رہ گئی تو اسے ذاتی ملکیت سمجھ کر ترکے میں شامل نہ کرلیا جائے۔

## دوسروں کے جذبات کی رعایت

اللہ تعالیٰ نے حضرت مولانا مفتی صاحبؒ کو دوسروں کے جذبات کی رعایت کا خصوصی ملکہ عطا فرمایا تھا۔ ہر شخص سے اس کے مزاج و مذاق اور اس کی ضروریات کے مطابق معاملہ فرماتے، اور اپنی ہر نقل و حرکت میں اس بات کا خیال رکھتے کہ کسی دوسرے کو آپ کی ذات سے تکلیف نہ پہنچے کسی کے یہاں جانا ہوتا تو پہلے سے معلوم فرماتے کہ کون سے وقت اس کے لئے ملاقات آسان ہوگی، اگر کھانے کا وقت قریب ہوتا اور وہاں کھانے کا اردہ نہ ہوتا تو جاتے ہی اس پر مناسب انداز میں واضح فرمادیتے کہ اس کے یہاں کھانا کھانے کا ارادہ نہیں ہے، ایسا نہ ہو کہ وہ کھانے کا انتظام کرے اور بعد میں تکلیف ہو، کسی کے یہاں کھانے کا ارادہ ہوتا تو اتنا پہلے سے اسے باخبر فرمادیتے کہ وہ بآسانی انتظام کرسکے۔ کسی کو ٹیلیفون کرتے وقت اس بات کی رعایت فرماتے کہ اس کے لئے اس وقت فون پر آنا مشکل نہ ہو۔

کسی شخص پر اس کے مزاج کے خلاف اصرار کرنے یا دباؤ ڈالنے کا تو دستور ہی نہ تھا، کسی کی سفارش کرنے سے پہلے بار بار سوچتے تھے جس شخص سے سفارش کی جارہی ہے اس کی طبیعت پر بار تو نہیں ہوگا اور سفارش کرتے وقت اس پر دباؤ ڈالنے کے بجائے یہ فرماتے کہ اگر قواعد وضوابط میں گنجائش ہو اور آپ کی وسعت میں ہو تو فلاں کام کردیجئے۔

حضرت مولانا مفتی صاحبؒ فرمایا کرتے تھے کہ کسی ایک شخص کی حاجت برآری کے لئے دوسرے شخص کو ناجائز کام پر آمادہ کرنا یا اس کو اصول توڑنے پر مجبور کرنا یا اس کی طبیعت پر ناقابل

besturdubooks.wordpress.com

برداشت بوجھ ڈالنا مجھے گوارہ نہیں۔

جتنا کام حضرت مولانا مفتی صاحبؒ کے لئے اپنے ہاتھ سے کرنا ممکن ہوتا، عموماً اس کے لئے دوسرے شخص کو تکلیف نہیں دیتے تھے، بارہا اپنے کمرے کو خود جھاڑ و دے لیتے تھے، کبھی کبھی کپڑے بھی خود دھو لیتے، درختوں کو اپنے ہاتھ سے پانی دے دیتے، مہمانوں کے لئے خود دستر خوان بچھا کر خود کھانا لے آتے، غرض اپنے کام سے نہ صرف یہ کوئی اعراض نہیں تھا، بلکہ اتباع سنت کی نیت سے اس قسم کے کاموں کا شوق تھا، اور جب تک صحت رہی معمول یہی رہا، یہ عادت اس قدر راسخ ہو چکی تھی کہ مرض وفات میں شدید بیماری کے دوران بھی جتنا کام خود کرنا بس میں ہوتا خود ہی کر لیتے تھے۔

حضرت مولانا مفتی صاحبؒ کی تمام ضروریات کی ایک جگہ مقرر تھی، اور کسی چیز کی ضرورت پڑتی تو جگہ مقرر ہونے کی بنا پر وہ اندھیرے میں بھی مل جاتی، جب کبھی کوئی چیز اس کی جگہ سے اٹھائی، ضرورت پورا ہونے کے بعد فوراً وہیں رکھ دی، اس عادت میں کبھی تخلف نہیں ہوتا تھا اور ایک دن فرمایا کہ "لوگوں نے ان آداب معاشرت کو دین سے خارج ہی سمجھ دیا ہے، اور ان باتوں کی پرواہ نہیں کرتے، حالانکہ مشترک استعمال کی چیزوں کی جو جگہ مقرر ہو اسے وہیں سے بے جگہ لے جانا صرف مروّت اور اخلاق ہی کے خلاف نہیں، اس لحاظ سے بڑا گناہ بھی ہے کہ ضرورت کے وقت چیز اپنی جگہ پر نہیں ملتی تو اس سے دوسرے کو تکلیف پہنچتی ہے۔ اور کسی مسلمان کو ایذا پہنچانا بہت بڑا گناہ ہے۔"

حضرت مولانا مفتی صاحبؒ ملازموں سے بھی کام لینے میں اس بات کا ہمیشہ لحاظ رکھتے کہ وہ ان کے لئے زیادہ مشقت کا موجب نہ ہو، ان کے آرام کے اوقات میں کام بتانے سے پرہیز فرماتے تھے۔ حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ کو کسی جگہ رات کو جانا ہوتا تو اس بنا پر جلدی واپس لوٹنے کی کوشش فرماتے کہ ڈرائیور کو زیادہ جاگنا نہ پڑے۔ ایک ساتھ بہت سا کام بتا کر ملازم کے ذہن پر بار نہ ڈالتے، بلکہ جب وہ اپنے کام سے فارغ ہو جاتا تو دوسرا کام بتاتے، غرض حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ کی پوری زندگی اس شعر کی عملی تفسیر تھی حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ اکثر پڑھا کرتے تھے کہ ؎

besturdubooks.wordpress.com



تمام عمر اس اہتمام میں گزری..................کہ آشیاں کسی شاخ چمن پہ بار نہ ہو

اور اس فکر کی انتہا یہ ہے کہ وفات سے دس روز پہلے رمضان کا مہینہ ختم ہوا، اس میں وقتاً فوقتاً حضرت مولانا مفتی صاحبؒ کی طبیعت بگڑنے لگتی تھی، دل کی تکلیف بار بار ہونے لگتی تھی، جب یہ رمضان المبارک ختم ہوا تو ایک دن حسرت کے ساتھ فرمانے لگے کہ: ''اس رمضان میں جب میری طبیعت بار بار خراب ہوتی تو بعض اوقات یہ خیال ہوتا تھا کہ شاید اللہ تعالیٰ مجھے اس مبارک مہینے میں موت کی سعادت عطا فرمائیں لیکن میرا بھی عجیب حال ہے، اس خیال کے باوجود میں اس بات کی تمنا اور دعا نہ کرسکا کہ میرا انتقال رمضان میں ہو، کیونکہ مجھے خیال تھا کہ اگر یہ واقعہ رمضان میں پیش آیا تو ''اوپر والوں کو'' (یعنی تجہیز و تکفین کے منتظمین اور اس میں شرکت کرنے والوں کو) بہت تکلیف ہوگی۔'' اسی مرض وفات کے دوران چونکہ طبیعت بہت کمزور ہوگئی تھی، اس لئے ذرا مزاج کے خلاف کوئی بات ہوتی تو طبیعت میں تغیر آجاتا تھا، ادھر غنودگی لانے والی دواؤں کی بناء پر بعض اوقات سوچنے کا انداز اپنی طبعی حالت پر نہیں رہتا تھا، اس لئے اپنی عادت کے خلاف لہجے میں تلخی جلد آنے لگی تھی، ایک دن حضرت مولانا مفتی صاحبؒ نے اپنے صاحبزادے سے فرمایا:

''بعض اوقات میں تم لوگوں کو ایسی بات پر تنبیہ کرتا ہوں جو واقعتہً قابل تنبیہ ہوتی ہے لیکن بعض اوقات لہجے میں تلخی کی وجہ ضعف اور عادت بھی ہوتی ہے، تم لوگوں کو دونوں میں امتیاز کرنا چاہئے، اور اس بات پر رنجیدہ نہ ہونا چاہیے کہ لہجے کی تلخی بڑھتی جارہی ہے۔''

کیا ٹھکانا ہے اعتدال فکر و مزاج اور دوسروں کی رعایت کا! ایسی حالت میں بھی جب کہ طبیعت کا غیر طبعی حالت پر ہونا ہر کس و ناکس پر عیاں ہے، خود اپنے انداز گفتگو کا تجزیہ جاری ہے اور دوسروں کی رنجیدگی کا خیال اس حالت میں بھی ساتھ نہیں چھوڑتا۔ اعتدال و توازن میں ڈھلی ہوئی اس زندگی کی مثال اب نگاہوں کو کہاں نصیب ہوگی؟۔

## جھگڑوں سے اجتناب

حضرت مولانا مفتی صاحبؒ کو تنازع اور نزاع و جدال سے طبعاً نفرت تھی، اور جب تک کوئی واقعی دینی ضرورت داعی نہ ہو، حضرت مفتی صاحبؒ اپنے حق کے لئے بھی کبھی جھگڑوں میں

besturdubooks.wordpress.com


پڑنا پسند نہیں فرماتے تھے، نہ جانے زندگی میں کتنے موقعے آئے کہ حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ نے تنازعات سے بچنے کے لئے اپنا جائز اور قیمتی سے قیمتی حق چھوڑ دیا۔ اس سلسلے میں حضرت مفتی صاحبؒ ایک حدیث سنایا کرتے تھے کہ حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

"انا زعیم ببیت فی وسط الجنة لمن ترک المراء وھو محق (او کما قال)"

(ترجمہ)......"میں اس شخص کے لئے جنت کے بیچوں بیچ گھر دلانے کی ضمانت لیتا ہوں جو حق ہونے کے باوجود جھگڑا چھوڑ دے۔"

اس حدیث پر عمل کی حیرت انگیز مثال یہ ہے کہ حضرت علامہ شبیر احمد عثمانی صاحبؒ کے مزار کے قریب (جہاں آج کل اسلامیہ کالج ہے) حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ کو دارالعلوم کے لئے ایک وسیع قطعہ زمین مل چکا تھا، لیکن حضرت مفتی صاحبؒ نے جھگڑے سے بچنے کے لئے اسے چھوڑ دیا۔ اس کے علاوہ حضرت مفتی صاحبؒ کے ذاتی معاملات میں نہ جانے کتنے لوگوں نے آپ کو دھوکے دیئے، کتنوں نے آپؒ پر مقدمات قائم کرنا چاہے، کتنوں نے بدنام کرنے کے لئے اخبار و اشتہار کا سہارا لیا، لیکن حضرت مفتی صاحبؒ نے ان باتوں کا وہ جواب نہیں دیا جو آج کی دنیا دیتی ہے، بلکہ اکثر اپنا حق چھوڑ کر الگ ہو گئے۔ علمی اختلاف ہو یا دوسرے مکاتب فکر سے بحث و مباحثہ، آپ اسے نزاع و جدال کی حد تک پہنچانے سے حتی الوسع روکتے تھے، اور کسی بزرگ (شاید امام زہریؒ) کا یہ مقولہ سنایا کرتے تھے "المراء یذھب بنور العلم" یعنی "جھگڑوں سے علم کا نور جاتا رہتا ہے"۔

## تواضع وفنائیت

حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ کو اللہ تعالیٰ نے تواضع اور فنائیت کا جو مقام عطا فرمایا تھا، وہ حضرت مفتی صاحبؒ کے اوصاف کمال میں سب سے زیادہ نمایاں وصف تھا، جس شخص نے آپ کو ایک نظر بھی دیکھ لیا، وہ آپ کے اس وصف کا معترف ہوئے بغیر نہ رہ سکا۔ جیسا کہ حکیم الاسلام حضرت تھانوی قدس سرہ نے فرمایا ہے، تواضع اور چیز ہے اور تواضع کا مظاہرہ بالکل دوسری چیز۔ تواضع کا مظاہرہ تو ہر شخص اپنی جبلت کے مطابق کچھ نہ کچھ کر ہی لیتا ہے، لیکن محض اپنے آپ کا

besturdubooks.wordpress.com



خاکسار، نیاز مند، ناچیز، ناکارہ وغیرہ کہہ دینے سے تواضع کی حقیقت حاصل نہیں ہوتی، بلکہ بقول حکیم الامت: ''تواضع کی حقیقت یہ ہے کہ حقیقت میں اپنے آپ کو لاشئے سمجھے، اور ہیچ سمجھ کر تواضع کرے، اپنے کو رفعت کا اہل نہ سمجھے اور سچ مچ اپنے کو مٹانے کا قصد کرے'' (بصائر حکیم الامت)

اللہ تعالیٰ نے حضرت مفتی صاحبؒ کو تواضع کا جو کمال عطا فرمایا تھا، وہ یہی تھا کہ علم وفضل کے دریا سینے میں جذب کر لینے کے باوجود انہیں اس بات کا ہر وقت یقین اور استحضار تھا کہ میں کسی رفعت و تعظیم کا ہرگز اہل نہیں۔

صرف ایک واقعہ مثالاً پیش کیا جاتا ہے ساری عمر حضرت مفتی صاحبؒ کا معاملہ یہ رہا کہ ملاقاتوں کے لئے کوئی خاص وقت مقرر نہیں فرمایا، بلکہ جب کوئی آیا خواہ کتنے ضروری کام میں مشغول ہوں، اس سے ملاقات فرمائی اس طرز عمل نتیجے میں حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ کو سخت دشواری اٹھانی پڑتی تھی، بعض اوقات تصنیف وتالیف کے وقت لوگ پہنچ جاتے تھے اور کام میں رکاوٹ پڑ جاتی تھی، اور بعض مرتبہ کسی دوسرے اہم کام میں مشغول ہوتے اور کوئی شخص اپنی معمولی سی ضرورت لے کر آجاتا تو اس کی ضرورت پوری فرمانے کی وجہ سے وہ اہم کام رک جاتا، صاحبزادوں نے بار بار عرض کیا کہ ملاقات کے لئے ایک وقت مخصوص فرمادیں، تاکہ کسی کو ملنا ہو وہ اسی وقت میں آکر مل لیا کرے، اور بے وقت پریشانی نہ ہو، لیکن حضرت مفتی صاحبؒ ہمیشہ اس بات کو ٹال جاتے تھے، جب اصرار بڑھا تو ملاقات کا وقت تو مقرر فرمادیا لیکن اگر کوئی شخص دوسرے وقت آجاتا تو ملاقات سے انکار بھی نہ فرماتے،

## صبر وشکر

اللہ تعالیٰ نے حضرت مفتی صاحبؒ کو ''صبر وشکر'' کا بھی عجیب وغریب مقام عطا فرمایا تھا، حضرت مفتی مصاحبؒ کی زبان اکثر اوقات اللہ تعالیٰ کے شکر سے تروتازہ رہتی، معمولی معمولی باتوں پر اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرنا جزو زندگی بن چکا تھا، کوئی ایسی ملی جلی خبر ملتی جس میں غم اور خوشی دونوں کے پہلو ہوتے تو خوشی کے پہلو پر زور دیتے، اور غم کے پہلو کا یا تو ذکر ہی نہ فرماتے، یا شکر کے بعد غیر اہم انداز میں اس کا تذکرہ کرتے۔

besturdubooks.wordpress.com

اللہ تعالیٰ کے خاص بندوں پر آزمائشیں ان کے مقام کے لحاظ سے آتی ہیں، چنانچہ زندگی میں آپ کو بڑے بڑے کٹھن حادثات سے دوچار ہونا پڑا، بیماریاں بھی ایسی تکلیف دہ آئیں کہ ان کے تصور ہی سے رونگٹے کھڑے ہوجاتے ہیں، عین عالمِ شباب ہی سے حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ کو طرح طرح کے عوارض لگ گئے تھے، اور عمر کے آخری آٹھ دس سال تو پیہم مختلف قسم کی بیماریوں کا بار بار حملہ ہوتا رہا، لیکن سخت سے سخت اور بڑی سے بڑی بیماری پر بھی حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ کو بے صبری کا مظاہرہ کرتے کبھی نہیں دیکھا گیا، اس کے برعکس عادت یہ تھی کہ ہر حادثے اور ہر تکلیف میں قابل شکر پہلوؤں پر غور فرما کر ان کا شکر ادا کرتے تھے۔

محرم ۱۳۹۵ھ میں حضرت مفتی صاحبؒ کے سب سے بڑے بیٹے مولانا محمد زکی کیفی مرحوم نے اچانک داغ مفارقت دیا، حضرت مفتی صاحبؒ کو ان سے بے پناہ تعلق تھا، اور نرینہ اولاد میں وہ چوں کہ سب سے بڑے تھے، اس لئے زندگی کے ہر مرحلے میں حضرت مفتی صاحبؒ کو راحت بھی سب سے زیادہ پہنچی، ان کی وفات ایسی رات میں ہوئی جب حضرت مفتی صاحبؒ خود مختلف قسم کی بیماریوں کی بنا پر صاحب فراش تھے، اور ٹانگوں میں ہر پیر کی اتنی اذیت ناک سوزش تھی کہ عمر بھر ایسی اذیت آپ کو بھی یاد نہیں تھی، اس حالت میں آپ کو ایسے جوان بیٹے کی وفات کا صدمہ پہنچا سب کے لئے یہ بات ناقابل تصور تھی کہ اس عالم میں آپ ایسے جانکاہ صدمے کو کیسے برداشت کریں گے! لیکن اس پیکر تسلیم و رضا نے اس روح فرسا حادثے پر جو تبصرہ فرمایا۔ وہ جناب مرحومؒ کے بچوں کے نام ایک خط سے ہوگا۔ اس خط کا یہ اقتباس ملاحظہ فرمائیے۔ اس سے اندازہ ہوگا کہ اللہ والے کس انداز پر سوچتے ہیں، اور ان کی پرواز فکر کے آگے دنیا کے بڑے بڑے حوادث کیا حیثیت رکھتے ہیں۔

”میرے عزیز بچو! یہ واقعہ جیسا کرب انگیز، حسرت ناک و جانکاہ ہے اس کا اثر مرحوم ہو جانے والے نوجوان صالح کے ماں باپ، بچوں اور بیوی اور بھائی بہنوں پر درجہ بدرجہ جو کچھ ہونا تھا وہ ایک طبعی اور فطری امر ہے، اور جب تک حدود سے تجاوز نہ ہو، شرعاً موصوم بھی نہیں لیکن یہ سب کرب انگیزی اور غم اور صدمہ کا یک طرفہ پہلو صرف اس بنیاد پر ہے کہ ہم واقعات کو الٹا پڑھتے ہیں ،اور یہاں سے شروع کرتے ہیں ایک پچاس سالہ نوجوان جس کے ساتھ ایک عزیز کی ہزاروں

besturdubooks.wordpress.com


امیدیں وابستہ تھیں، یکا یک ہم سے رخصت ہو گیا۔اس کا اثر ظاہر ہے بے چینی اور شدید ترین صدمہ ہی ہو سکتا ہے۔

آؤ اب واقعات کو ذرا سیدھا پڑھو کہ صبر آئے ، بلکہ شکر کا موقعہ ملے۔ ذرا سمجھو کہ ہر مومن کا عقیدہ ہے کہ ہر پیدا ہونے والے انسان کی عمر کی گھڑیاں اور سانسیں اس کے پیدا ہونے سے پہلے ہی اللہ کے دفتر میں لکھے ہوتے ہیں، جانے والا لخت جگر پچاس سال ستر دن کی زندگی لے کر دینا میں آیا تھا، زمین و آسمان اپنی جگہ سے ٹل سکتے ہیں۔قضاوقدر کے اس فیصلے میں ایک منٹ، ایک سیکنڈ کا فرق نہیں آسکتا...... لیکن ذرا یہ سوچو کہ اس حادثہ جانکاہ کو ہم سب پر آسان کرنے کے لئے حق تعالیٰ جل شانہٗ نے کیسے کیسے انعامات فرمائے۔سب سے پہلی بات تو یہ کہ الحمدللہ! اپنی تمام ہی اولاد کو وہ اس حالت میں چھوڑ گئے جبکہ وہ کسی کے محتاج نہیں تھے...... ذرا سوچو کہ اگر معاملہ اس کے خلاف ہوتا تو یہی ایک مصیبت دس گنی بن جاتی۔ دوسری بات یہ دیکھو کہ مرحوم کو جس قدر گہرا تعلق اپنی بیوی اور اولاد سے تھا، ماں باپ بہن بھائیوں سے بھی اس سے کچھ کم نہ تھا...... اس سال جب اللہ جل شانہٗ کو اس دنیا سے ان کی جدائی ہمیشہ کے لئے منظور ہوئی تو غیر شعوری طور چار مرتبہ ایسے حالات پیدا فرمائے کہ ان کو بار بار کراچی آنا پڑا اور ایک مرتبہ سب بچوں کے ساتھ آنے کا موقعہ بھی مل گیا۔ یہ کس کو معلوم تھا کہ یہ بار بار کی ملاقات اللہ تعالیٰ کے انعامات اور آئندہ پیش آنے والے صدمے پر تسلی کے سامان تھے۔

تیسری بات یہ دیکھو کہ سب سے بڑا ہونہار بیٹا مولوی محمود سلمہ، تین ماہ پہلے اس سے جدا ہو چکا تھا جس سے ملنے کا اس حادثہ جانکاہ سے پہلے بظاہر کوئی امید نہ تھی، قدرت نے غیبی سامان فرمادیا۔اس سال ان کے لئے حج کا سامان ہو گیا، اور اس طرح وہ حج وزیارت کے فرائض اور حرمین شریفین کے برکات سے بھی بہرہ ور ہوئے، اور سعادت مند بیٹے کو بھی اٹھارہ دن ان کی مکمل خدمت کا موقع مل گیا۔ پھر یہ بھی سوچو کہ عادۃً حج وزیارت میں مہینہ ڈیڑھ مہینہ تو لگ ہی جاتا ہے، اللہ تعالیٰ نے اس خوش نصیب بندے کو صرف اٹھارہ دن میں حج وزیارت کے تمام مراحل سے گزار کر ایسے وقت کراچی پہنچادیا جبکہ ان کی وفات میں صرف سترہ دن باقی تھے۔اگر مواصلاتی نظام میں ذرا بھی تاخیر ہوتی تو مرحوم اپنے بیوی بچوں، ماں باپ بہن بھائیوں سے جدا رہتے ہوئے بحالتِ غربت

besturdubooks.wordpress.com

اس دنیا سے سفر کرتے۔ ذرا سوچو کہ اس وقت ماں باپ اور اولاد اور بیوی پر کیا گزرتی۔ اور ان تمام انعامات سے بڑھ کر سب سے بڑا انعام یہ ہے کہ آخری عمر میں ان کو حج وزیارت سے مشرف فرما کر گناہوں سے پاک فرمادیا، اور پاک وصاف اپنی بارگاہ میں بلالیا۔ اب غور کرو، اگر جانے والے مرحوم کو سال بھر پہلے یہ قطعی اطلاع ہوجاتی کہ عاشورہ محرم ۱۳۹۵ھ ان کی عمر کا آخری دن ہے، اور وہ خود اپنے مرنے کا سامان کرے تو اس سے بہتر اور مرنے کا سامان کیا ہوتا؟''

اس مکتوب میں حضرت مفتی صاحبؒ کا یہ مزاج پوری طرح جلوہ فگن ہے کہ وہ سخت سے سخت حادثے میں بھی اس کے قابل شکر پہلوؤں کا استحضار فرماتے، ان پر اللہ تعالیٰ کے شکر گزار ہوتے۔ اور مصاب وآلام کے شکوے کے بجائے راضی برضاء رہنے کو آسان بنادیتے تھے۔

## کشف وکرامات

کشف وکرامات کے بارے میں حضرت مفتی صاحبؒ قدس سرہ کا مذاق وہی تھا جس پر حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی قدس سرہ نے جابجا زور دیا ہے کہ وہ دین میں مقصود نہیں اور ان کے حصول میں پڑنے کے بجائے انسان کو اتباع سنت کی کوشش میں لگنا چاہیے لیکن بہر حال! اس سے کسی اہل حق کو انکار نہیں ہے یہ کمالات اگر اتباع سنت کے ساتھ اور ان کی حقیقت سمجھتے ہوئے کسی کو حاصل ہوں تو اللہ تعالیٰ کی نعمت اور عطاء ہیں...... حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ کو بھی اللہ تعالیٰ نے بعض خاص موقع پر اس عطا سے نوازا، تھانہ بھون میں رہتے ہوئے آپ کو متعدد مکاشفات ہوئے جن کا تذکرہ حضرت حکیم الامتؒ کے نام حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ کے خطوط میں موجود ہے، اور اس کے بعد بھی کئی موقع پر آپ کو اس نعمت سے سرفراز فرمایا گیا، لیکن آپ عموماً اس کا تذکرہ نہیں فرماتے تھے، اس سلسلے کی جو باتیں بعض لوگوں کو معلوم ہوگئیں وہ بھی آپ نے کسی ضرورت سے بیان فرمادی تھیں، ورنہ آپ اس کے ذکر سے احتراز ہی فرماتے تھے۔

حضرت مفتی صاحبؒ کا جب مدینہ طیبہ جانا ہوتا، اور روضۂ اقدس پر سلام عرض کرنے کے لئے حاضری ہوتی تو عام معمول یہ تھا کہ مواجہہ شریف کی جالیوں سے کافی فاصلے پر ایک ستون کے

besturdubooks.wordpress.com


قریب سراپا ادب بن سر جھکائے کھڑے رہتے، اور اس سے آگے نہیں بڑھتے تھے۔ فرماتے ہیں کہ ایک روز میں اس ستون کے قریب کھڑا تھا، دل میں شوق پیدا ہوا کہ آگے بڑھ کر مقدس جالیوں کے قریب پہنچ جاؤں، لیکن ہمت نہ ہوئی، اس پر حسرت سی ہونے لگی کہ لوگ آگے تک چلے جاتے ہیں اور میں دور کھڑا ہوں، اسی دوران یہ محسوس ہوا کہ روضۂ اقدس سے یہ آواز آ رہی ہے۔ "کہہ دو کہ جو شخص ہماری سنتوں کا اتباع کرتا ہے، وہ ہم سے قریب ہے، خواہ بظاہر کتنا دور ہو، اور جو شخص ہماری سنت کا متبع نہیں، وہ ہم سے دور ہے، خواہ وہ ہماری جالیوں سے چمٹ کر کھڑا ہو"۔

یہاں بھی حضرت مفتی صاحبؒ نے تمام حدود کو محفوظ رکھا، چونکہ جو آواز محسوس فرمائی تھی اس میں یہ الفاظ تھے۔ کہہ دو! جس کا مطلب بظاہر یہی تھا کہ یہ بات دوسروں تک بھی پہنچاؤ، اس لئے حضرت مفتی صاحبؒ نے تقریروں اور عام جلسوں میں یہ بات اہتمام کے ساتھ پہنچائی۔ لیکن چونکہ اسے اپنی طرف منسوب کر کے سنانے میں تواضع اور حجاب مانع رہا۔ اس لئے اپنی طرف صراحۃً منسوب نہیں فرمایا، اور ساتھ ہی کوئی غلط بیانی بھی نہیں فرمائی، بلکہ اسے "ایک زائر" کی طرف منسوب فرمادیا جس سے مراد خود آپ ہی تھے۔

جہاں تک کرامات کا تعلق ہے، سچ پوچھئے تو مجموعی طور سے ان کا پورا انداز زندگی مستقل کرامت ہی تھا، حدود کی رعایت میں یہ باریک بینی، متعارض حقوق میں یہ توازن، طرز معیشت میں یہ متوکلانہ انداز، دنیا میں رہ کر اور اسے بھرپور طریقے سے برت کر بھی قلب وروح کا یہ زھد، دسیوں طرح کی شدید مصروفیات کے عین درمیان اللہ تعالیٰ سے یہ پیہم تعلق ورابطہ، تصنیف وتالیف اور فتویٰ نویسی کی یہ حیرت انگیز رفتار، اتنے مختلف النوع کاموں کی بیک وقت انجام دہی، اور اس کے باوجود چہرے سے لے کر قلب وروح تک چھایا ہوا یہ سکون، غور سے دیکھئے تو ان میں سے ہر ہر بات ایک کرامت تھی، ایسی کرامت جو ہوا میں اڑنے اور پانی میں تیرنے سے کہیں زیادہ مطلوب ومحمود اور لائق رشک وتقلید ہے۔

(تلخیص میرے والد میرے شیخ از مفتی محمد تقی عثمانی صاحب)

besturdubooks.wordpress.com

# آئیڈیل شخصیت نمبر ۱۰

## حضرت اقدس فقیہ العصر مولانا محمد یوسف لدھیانوی شہیدؒ

محترم قارئین! اب ہم آپ کے سامنے اپنی کتاب کی ترتیب کے سلسلے کے مطابق آخری اور دسویں آئیڈیل شخصیت کا ذکر خیر شروع کر رہے ہیں، اور ہماری آئیڈیل شخصیت نمبر ۱۰ حضرت اقدس مولانا محمد یوسف لدھیانوی شہیدؒ ہیں، چونکہ کتاب کی ضخامت کافی حد تک بڑھ چکی ہے، اس لئے اختصار سے کام لیتے ہوئے حضرت کی شخصیت کے تعارف کے لئے بندہ اپنے تین مضامین (جو کہ حضرت کی شہادت کے بعد بندہ نے لکھے تھے) پیش کر رہا ہے، دلی دعا ہے اللہ تعالیٰ ہم سب کو اپنی ان آئیڈیل شخصیات کے نقشِ قدم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے آمین۔ لیجئے اب مضامین ملاحظہ فرمایئے۔

حضرت اقدس حضرت العلامہ بلند پایہ محقق عالمِ دین حضرت بنوریؒ کے علمی جانشین تحریک ختم نبوت کے بے باک وںڈر جرنیل جامعہ بنوری ٹاؤن کا اک لہلہاتا پھول...... مسند حدیث کی سجاوٹ...... قلم کا اِک عظیم قدردان...... استاذ الاساتذہ...... پیرانِ پیر...... ہر دل عزیز شخصیت...... علم وفضل کے خزانے کا گوہر...... فیضی عرفان کا سورج...... مجسمہ زہد وایثار...... پیکر تقدس وتقویٰ...... منبع فضائل وکمالات...... عظیم رہنمائے ملت...... عاقل وفہم...... ذکی ولبیب...... عابد وزاہد...... سراپہ یقین وتوکل...... محدث ومفسر...... مصنف ومکرر...... بقیۃ السلف...... استاز العلماء...... حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانوی شہیدؒ کی مقدس ارفع واعلیٰ اور مایہ ناز شخصیت کے بارے میں مجھ جیسے جاہل وکم فہم اور ناکارہ انسان کے آبلا پا قلم سے صفحہ قرطاس کو رنگین کرنا اور حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانوی شہیدؒ کے متعلق کچھ رقم کرنا اس چمکتے آفتاب کو چراغ دکھانے کے مترادف ہے۔

آہ...... یہ تڑپتا دل...... یہ مچلتا قلب...... یہ بےچین روح...... یہ بے سکون آہیں...... مجھے مجبور کر رہی ہیں اس لئے اب اپنے دل کے ہاتھوں مجبور ہو کر اس قلم کو تھاما ہے۔

حیران ہیں جو میرے ضبط پر کہد و قتیل ان سے...... جو دامن پر نہیں گرتے وہ آنسو دل پر گرتے ہیں

besturdubooks.wordpress.com

یا خدا...... کیا کریں...... کہاں جائیں...... ہمارے حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانوی شہیدؒ...... نظروں سے اوجھل ہیں...... ہماری محفلیں سونی سونی ہیں...... دل دھڑک رہا ہے...... قلم لرز رہا ہے...... ہاتھ کانپ رہے ہیں...... آنکھیں پھٹنے کو ہیں...... زبان لڑکھڑا رہی ہے...... دماغ معطّل ہے...... حواس ماؤف ہو رہے ہیں...... عقل منجمد ہو کر رہ گئی ہے...... شدت غم سے دل خون کے آنسو رونے کی ضد کر رہا ہے......

صبا سے کیوں نہ رو رو کر کہوں میں حال دل اپنا.......... یہی قاصد ہوا کرتی ہے اکثر کوئے جاناں کو

حضرت اقدس مولانا محمد یوسف لدھیانوی شہیدؒ کیا گئے ہیں کہ عالم اسلام یتیم یتیم سا نظر آنے لگا ہے...... آنکھوں میں پھر ساون کی جھڑی لگ گئی ہے...... جی ہاں حضرت کے جانے پر آنکھیں رِم جھم ساون کی طرح برس رہی ہیں...... خیالات پر دکھ قابض ہو چکے ہیں...... ایک بار پھر بنوریؒ ٹاؤن لرز لرز گیا ہے...... اداس اور سوگوار اس کے بام و در آنسوؤں کے فوارے برس رہے ہیں...... اس کی صبح کی ضیا پاشیاں ہیں کہ بے نور سی ہو چکی ہیں اور کالی کالی گھٹاؤں نے آ کر بسیرا کر لیا ہے...... شام کی چہکتی مسکراہٹ دم توڑ چکی ہے...... قلوب ہیں کہ کانپ کانپ کر ہچکیاں لے رہیں ہیں...... طلبہ کی خوشیاں ماند پڑ گئی ہیں...... کائینات افسردہ افسردہ سی ہے...... انسانیت سراپا مغموم ہے...... کراچی شہر ایک بار پھر اپنے بختوں کو رو رہا ہے...... اُداسیاں اور افسردگیاں اس کی دھلیز پر ڈیرہ ڈال کر بیٹھ گئی ہیں...... ہاں وہ عظیم انسان ہمارے درمیان سے اٹھ گیا ہے کہ جس کی بنا پر اشجار بھی آنسو بہا بہا کر سوکھ جانے کو ہو ہیں...... کلیوں نے مسکرانے سے انکار کر دیا ہے...... پھول کھلتے کھلتے مرجانے کو ہیں۔

بجھا چراغ اٹھی بزم کھل کے روئے دل.......... وہ سب چل بسے جنہیں عادت تھی مسکرانے کی

سچ ہے۔

کہنے کو تو گل ہوا ہے فقط ایک ہی چراغ.......................... سچ پوچھئے تو بزم کی رونق چلی گئی ہے

حضرت اقدس کوئی عام انسان نہ تھے بلکہ ہمارے حضرت تو ان میں سے تھے جو انوکھی اور نرالی شان کے مالک ہوتے ہیں جنکی اداؤں کو دیکھ کر انسانیت رشک کرتی ہے۔ جن کے نورانی چہرے سے ابن آدم کو راستے ملتے ہیں جنکی پاکیزہ حیا کو دیکھ کر کلیاں شرمانا سیکھتی ہیں...... جن کے

besturdubooks.wordpress.com



حسن سے پھول جگمگانا سیکھتے ہیں...... جنکی مسکراہٹ سے بلبل چہکنے کا گر جانتی ہیں...... جن کی کشش سے نجوم جھلملانا سیکھتے ہیں...... جن کے جلال سے بجلیاں کڑکنے کا ہنر جانتی ہیں...... جن کے جمال سے بادِنسیم چلنا جانتی ہیں...... زخمی قلوب جن کی انفاس سے شفا پاتے ہیں...... جن کے دامن میں پناہ لے کر درماند قافلوں کے راہرو اپنی ترشنہ بجھاتے ہیں...... جو اپنی چمک و دمک سے تاریک دنیا کو علم و عرفان کی کرنوں سے منور کرتے ہیں اور جو ابرِ رحمت بن کر جہالت کی بنجر زمین کو سرسبز و شاداب کرتے ہیں...... جو اپنے عزیز و اقارب ہی نہیں اپنے شہر، وطن بلکہ پوری نسل انسانیت کا اثاثہ ہوتے ہیں جن کے چلے جانے کے بعد یوں محسوس ہوتا ہے کہ شاید دنیا میں حسن و مسرّت اور رنگینیوں و تازگیوں سے تہی دامن ہو چکی ہے. جی ہاں...... ہمارے حضرت بھی ان حسین ہیروں میں سے وہ خوبصورت ہیرے تھے جو انسانی حیات کے پوروں (لڑی) میں پرویا جاتا ہے اور شگوفوں میں سے یہ وہ چمکدار شگوفہ تھا جو جہاں کی آستینوں میں بکھیر جاتا ہے۔

کچھ ایسے بھی اس بزم سے اٹھ جائیں گے...... تم ڈھونڈنے نکلو گے مگر پا نہ سکو گے

اور......

وہ خوشبودار جو نگاہ و دل کا مرکز تھے...... خدا جانے بچھڑ کر ہم سے کس محور و مرکز میں رہتے ہیں

حضرت لدھیانوی ؒ تقویٰ کی عظیم دولت سے مالا مال تھے...... عاجزی وانکساری ان کے رگ و پے میں گھر بنائے ہوئے تھی...... محبت والفت کی چاشنی ان میں نمایاں مہکتی نظر آتی تھی...... عشقِ رسالت کا جزبہ ان میں کوٹ کوٹ کر بھرا ہوا تھا اپنے خالق و مالک کی رضا کی جستجو راتوں کو اٹھا اٹھا کر تہجد کے لئے مجبور کرتی تھی...... ہمارے شیخ علم و عرفان کے اک متلاطم دریا تھے...... عمل کے سراپہ مجسمہ تھے...... فقہ کے بحرِ بیکراں تھے...... اخلاق کے اک اعلیٰ پیکر تھے...... ہمارے حضرت کی شخصیت نابغہ روزگار شخصیت تھی...... یہ وہ عظیم، بلند اور مقدس انسان تھے...... کہ اگر میں یوں نہ کہوں تو ناشپاسی ہوگی...... کہ حضرت کے اخلاق تفسیرِ شریعت تھے...... ان کی دل کش پنکھڑیوں میں اسوۂ مشائخ کی خوشبو چھلکتی نظر آتی تھی...... ان کے حسن میں بلا کی کشش تھی...... ان کے دامن میں علم و حکمت کا شہد تھا...... ان کا تقویٰ اسلاف کی یاد تازہ کرتا تھا...... حضرت کے چلے جانے سے عالم اسلام میں اک عظیم خلا پیدا ہو گیا ہے...... جو شاید اب مشکل ہی سے پر ہوگا...... کسی

besturdubooks.wordpress.com



شاعر نے شاید ایسے ہی موقع کے لئے کہا ہے کہ ۔

مئے خانہ ہے ویران کوئی جام نہیں ہے............زندوں کی بھری بزم میں اک نام نہیں ہے
طوفان کی رکتی ہوئی نبض ہی بتاتی ہے............جو پیڑ گرا ہے وہ کوئی عام نہیں ہے

ہمارے حضرت اقدس علم کے بہتے دریا تھے...... اللہ نے بڑی صلاحیتوں سے نوازا تھا ...... بہت سے جوہر حضرت میں پیدائشی تھے...... مگران پر سونے کا سہاگہ...... مزید نور علی نور یہ ہوا کہ حضرت اقدس استاذ العلماء مولانا خیر محمد جالندریؒ بانی خیر المدارس وخلیفہ مجاز حضرت حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانوی...... حضرت مولانا عبدالشکور کامل پوریؒ...... حضرت مولانا مفتی عبداللہ ڈیروں...... حضرت علامہ محمد شریف کشمیری...... حضرت مولانا محمد غلام حسینؒ...... حضرت مولانا نور محمدؒ...... اور حضرت مولانا جمال الدینؒ...... کی شاگردی اور ان حضرات کی خصوصی شفقت نے حضرت لدھیانوی شہیدؒ کی صلاحیتوں کو چار چاند لگا دئے ...... اور پھر آگے چل کر محدّث العصر حضرت مولانا محمد یوسف بنوریؒ کی ہمنشینی نے حضرت کو ایسا نکھارا کہ وقت نے حضرت کی علم کا وشوں کا سارے عالم میں پھیلتے دیکھا...... اور زمانے نے حضرت کے قلم کی ایسی جولانیاں دیکھی کہ اس وقت ہماری رہبری اور رہنمائی کے لئے ہمارے سامنے انتیس تیس کتابیں موجود ہیں وقت کے فتنوں سے آگاہ ہونا ہو، قادیانیت کی خرمستیاں اور ان کی شیطانی چالیں دیکھنی ہوں یا صراط مستقیم تلاش کرنا ہو، یا کسی بھی قسم کی رہنمائی ہو ہمارے حضرت کی تصانیف آپ کے سامنے ہیں حضرت کی تحریروں کے ایک ایک لفظ اپنے اندر اخلاص للٰھیت سموئے ہوئے ہیں۔ حضرت سے استفادہ کرنے والوں کی تعداد ہزاروں سے بڑھ کر ہے سینکڑوں انسانوں بلکہ پورا عالم اسلام ہی حضرت سے استفادہ کر رہا تھا، ہزاروں لوگوں کا حضرت سے روحانی اور اصلاحی تعلق تھا۔ جی ہاں......

وہ جب تک رہے بزم میں روشنی تھی عجب رونقیں تھی
وہ کیا چل دیئے بزم حیات سے اٹھ کر اجالوں پہ اندھیرا سا چھا گیا ہے

ہمارے حضرت وقت کے بہت بڑے پیر تھے بے شمار لوگ حضرت کے ہاتھ پر بیعت کرنے والے ہیں مشہور سلاسل چار ہیں سلسلہِ نقشبندی، سلسلہِ چشتی، سلسلہِ قادری، سلسلہِ سہروردی حضرت اقدس کو چار سلسلوں کی خلافت عطا ہوئی تھی اور ایک طرف سے نہیں بلکہ دو بڑے

besturdubooks.wordpress.com

اور جید علماء کی جانب سے ایک شیخ الحدیث حضرت مولانا زکریاؒ کی طرف سے اور دوسری حضرت عارف باللہ ڈاکٹر عبدالحیؒ کی جانب سے اور یوں ہمارے حضرت کا اصلاحی تعلق کچھ نسبتوں کے بعد حضور اقدس ﷺ تک جا پہنچتا ہے۔

لوگوں کی اصلاح تربیت اور اللہ سے رشتہ جوڑنے اور اسلام کی محبت دلوں میں اتارنے کے لئے مختلف مقامات پر حضرت اقدسؒ ذکر کی مجالس لگایا کرتے تھے اور اسی طرح کی ایک مجلس جامعہ بنوریؒ ٹاؤن میں بھی لگا کرتی تھی...... یوں تو حضرت روزانہ ہی جامعہ تشریف لایا کرتے اور دورہ حدیث کے طلباء کو طحاوی شریف کا درس دیا کرتے تھے حضرت جامعہ کے مشرقی گیٹ سے جلوہ افراز ہوتے اور طلباء جو پہلے ہی منتظر ہوتے بڑے ادب وحترام سے کلاس میں لے جاتے اور پھر حضرت کے علمی جوہر کھلتے اور طلباء اپنی اپنی جھولیاں پُر کر کے ہی اٹھتے حضرت کے درس میں ایک خاص قسم کی برکت ہوا کرتی...... ایک نور کی کشش ہوا کرتی...... جس سے ہر طالب علم محظوظ ہوتا دارالحدیث کے بام و در بھی گواہ ہیں کہ حضرت کے آجانے سے یوں لگتا کہ جیسے بہار نو آ گئی ہو غمگین چہرے مسکرا اٹھتے...... طلباء کے قلوب جھومنے لگتے...... ایک خوشی کی لہر ہر سو پھیل جاتی...... حضرت کے نورانی چہرے کی کرنیں جب جامعہ کے باغیچے میں کھلتے پھول مسکراتی کلیوں پر پڑتی تو وہ بھی بزبانِ حال گویا ہوتے کہ ۔

خدایا د آئے جن کو دیکھ کر وہ نور کے پتلے ............... نبوت کے وارث ہیں یہی ظلِ رحمانی
یہی ہیں جنکے سونے کو فضیلت ہے عبادت پر ............... انہی کے ارتقاء پہ ناز کرتی ہے مسلمانی
انہی کی شان کو زیبا ہے نبوت کی وراثت ............... انہی کا کام ہے دینِ مراسم کی نگہبانی

غرض کہ حضرت اقدس کا جامعہ میں تشریف لانا ایک سعادت تھی...... ایک نیک بختی تھی...... ایک خوش قسمتی تھی اور مزید خوش قسمتی یہ کہ حضرت جمعہ المبارک کے دن بھی جامعہ تشریف لاتے اور بعد نماز عصر دارالحدیث میں مجلس زکر میں شریک طلباء کو پہلے مختصر مگر جامعہ اور مانع چند الفاظ میں نصیحت فرماتے پھر ذکر الٰہی شروع فرماتے دیگر طلباء کی طرح میں بھی اس مبارک اور باسعادت مجلس میں شریک ہوتا اور اکثر جلدی پہنچ کر پہلی صف میں حضرت کے بالکل ہی قریب بیٹھنے کی کوشش کرتا اور جب حضرت کے چہرے کی لمعانیت پر نظر کرتا اپنے قلب میں یہ کہنے پر مجبور ہو جاتا

besturdubooks.wordpress.com

کہ حضرت ؎

آپ کے چہرے کی تابانی کو دیکھوں یا سورج کی ضیاء کو
یہ ستاروں کا حسن یہ چاند کی چاندنی جیسے آپکے تن کی اُترن ہے

حضرت کے اس زکر میں جگر کو جو حلاوت دل کو لطافت آنکھوں کو جو ٹھنڈک ایمان کو ملتی جو جلا شاید اسے بتانے کے لئے میرے پاس موزوں الفاظ نہیں...... جی ہاں محاورتاً نہیں بلکہ حقیقتاً ہی "الابذکر اللّٰہ تطمئن القلوب" کی عملی تفسیر سامنے آجاتی...... جب حضرت "اللہ اللہ" کا ورد کرتے تو یوں محسوس ہوتا کہ جیسے آسمان سے نور کی بارش ہو رہی ہے...... حضرت اقدس کے نورانی چہرے کو دیکھ کر ایمان تازہ ہو جاتا خدا یاد آنے لگتا بے شک ؎

انکی صورت دیکھ کر آنے لگی یاد خدا......................نور رخ انکا چراغ راہ عرفاں ہو گیا

میرے دل کی سب سے بڑی تمنا تھی کہ حضرت کے ہاتھ پر بیعت کرلوں تا کہ حضرت سے استفادہ کرنے کا بھرپور موقع مل سکے شاید اسی طرح ہی اس ناکارہ کی کچھ اصلاح ہو جائے کئی مرتبہ کوشش کی لیکن سچ تو یہ ہے کہ ؎

چلتی نہیں کچھ اپنی کوئی ہزار چاہے......................ہوتا ہے وہی جو پروردگار چاہے

آج کل آج کل کرتے کرتے ایک دن حضرت اقدس ہمیں اکیلہ چھوڑ کر اپنے اکابرین سے جا ملے...... ہاں اس بے وفا بستی کا مکین باوفا محفل میں شامل ہو گیا...... اس دارِ فانی کا مقیم دارِ بقا کی جانب کوچ کر گیا...... لیکن ؎

ابھی جام عمر بھرا نہ تھا کہ کف دست ساقی جھلک پڑا
رہیں دل کی دل میں ہی حسرتیں کہ نشان قضا نے مٹا دیا

عاشقانِ رسول ﷺ کا جب جب اور جہاں جہاں تزکرہ خیر ہوگا ان میں ہمارے حضرتِ اقدس کا نام مبارک بھی روز روشن کی طرح چمک رہا ہوگا جس طرح دیگر ہمارے اکابرین نے اپنے آقا ﷺ دین قیم کے لئے تن من دھن کی بازی لگائی لیکن اِس دین پر آنچ نہ آنے دی اور جس طرح اس زمانے کے جھوٹے مدعیان نبوت کو لگام دی اسی طرح ہمارے حضرت نے بھی اپنی ساری زندگی اپنے آقا ﷺ کے مقدس دین کی سربلندی اور اس کے دفاع کرتے گزاری حضرت کی حیات کا ایک

besturdubooks.wordpress.com

ایک پہلو اسلام کی ترقی اور خوشحالی کے لئے کوشاں نظر آتا ہے۔اپنی تقریر وتحریر کے ذریعے حضرت نے سارے زندگی مسلمانوں کی رہنمائی فرماتے رہے حضرت کے قلم نے ہزار ہا اشخاص کو گمراہی کی اندھیر نگری سے اٹھا کر صراط مستقیم کی جانب گامزن کر ڈالا حضرت کی سادہ لیکن پر کشش زبان کی لطافت سے نہ جانے کتنے ہی نوجوانوں کی زندگیاں بدلی...... کتنے ہی لوگوں کو آخرت کی فکر پر لگایا جہاں حضرت نے علمی عملی اور اصلاحی کام کیا وہاں حق پر چلنے والے علماء کی مکمل سرپرستی فرمائی مجاہدین اسلام کا ہر طرح تعاون فرمایا طالبان سے حضرت کو خصوصی محبت تھی ان سے حضرت کا ہر ممکن تعاون تھا اسی محبت کا نتیجہ تھا کہ ابھی حال ہی میں حضرت نے افغانستان کا دورہ فرمایا تھا اس دورے میں امیر المؤمنین ملا عمر مجاہد صاحب مدظلۃ اور اسلام کے عظیم جرنیل اسامہ بن لادن مدظلۃ سے بھی ملاقات ہوئی تمام وزراء مرکز عہدیداران سے ملے قندھار اور کابل کا دورہ کیا اور ضعف کے باوجود محاذ پر بھی تشریف لے گئے وہاں اللہ کے شیروں سے خطاب فرمایا اور پھر اس مرد قلندر نے کلاشنکوف ہاتھ میں تھامی اور دشمن کی جانب فائرنگ کی اور فرمایا کہ میں نے جہاد جیسی عظیم سنت بھی ادا کر دی ہے......اور پھر حضرت پاکستان تشریف لائے اور شہادت جیسی عظیم دولت سے سرفراز ہو کر بزبان حال فرما گئے کہ ۔

ہم سا عشاق نہ پاؤ گے زمانے میں کہیں..................لاکھ ڈھونڈو گے چراغ رخ زیبا لیکر

بہرکیف موت تو برحق ہے اس میں کسی کو کوئی شک نہیں...... ہر متنفس اور ہر ذی روح نے بالآخر موت کی کھاٹی سے گزرنا ہے جو آیا ہے جانے کے لئے آیا ہے فرق صرف اتنا ہے کہ ہر ایک جانے کا اثر یکساں نہیں ہوتا شیخ سعدیؒ نے اسے اپنے رنگ میں یوں بیان کیا کہ ۔

یاد داری کے وقت زادن تو ہمہ خنداں بدند وتو گریاں

آن چنا ذی کہ وقت مردن تو ہمہ گریاں بوند وتو خنداں

(ترجمہ)..........اے انسان جب تو پیدا ہوا تھا تو تو رو رہا تھا اور تیرے گھر والے سب بہت خوش تھے خدا نے بیٹا دیا ہے...... تو اب اس طرح زندگی گزار کہ جب تو دنیا سے جانے لگے تو......تو خوش اور ساری دنیا والے تیری موت پر آنسو بہارے ہوں۔

اور آج چشم فلک نے دیکھ لیا کہ حضرت اقدس تو خوشی خوشی اس بے وفا دینا سے رخصت

besturdubooks.wordpress.com



ہو کر جنت الفردوس میں پہنچ گئے لیکن دنیا حضرت کی موت پر اشک برساتے نہیں تھکتے حضرت کے چاہنے والوں کے ہاں غم ٹھاٹھیں مار رہا ہے۔ آنسوؤں کا دریا گویا کہ بہہ رہا ہے۔ آہوں کا طوفان گویا کہ جیسے سروں پر منڈلا رہا ہے۔ آج حضرت کے غم میں شہر کے شہر اداس ہیں بستیاں ویران ویران اجڑی اجڑی سی محسوس ہو رہی ہیں چمن کی لمعانیت مدھم مدھم سی ہو رگئی ہے مدرسے اور خانقاہیں حضرے کے چلے جانے پر سوگوار ہیں علماء بے قرار ہیں طلباء دل فگار ہیں بحر حال ہمارے حضرت اقدس نے اپنے کردار و عمل کی خوشبو سے فضائے آسمانی کو اس طرح معطر و معنبر کر ڈالا ہے کہ اب وقت کی تیز ہوائیں اور آندھیاں بھی اس خوشبو کو گل نہ کر سکیں گی انشاء اللہ یہی تو وجہ ہے کہ ۔

جدھر جاتے ہیں ہمارے ساتھ جاتی ہے ان کی خوشبو
ہمیں اب بھی دل کے ویرانوں سے آتی ہے ان کی خوشبو

یہ ہمارے دل میں کیسا مشک نامہ رکھ دیا.............ہمیں اب اپنے پہلو سے بھی آتی ہے ان کی خوشبو
سرِ محفل کبھی ہونٹوں پہ آکر مسکراتی ہے.............کبھی تنہائی میں آ کر رلاتی ہے ان کی خوشبو

## حضرت لدھیانوی کی شہادت کا المیہ

دنیا کی دو چار دن کی حیات حقیقتاً آخرت کی جانب کوچ کر جانے کی تمہید ہے اس عالم بے وفا میں آنے والے ہر ذی روح نے موت کے جام کو پینا اور قبر کے دروازے سے داخل ہو کر بالآخر قبر کی پاتال میں اتر جانا ہے یہ ایک ایسا اٹل قانون اور ضابطہ ہے کہ جس سے کسی بھی انسان کو اختلاف نہیں ہو سکتا آج تک کتنے ہی انسانوں نے اس دنیا کے بے رحم سینے پر قدم رکھا اور پھر ایک دن اس دنیا سے چل بسے۔ آہ...... یہ عالم بھی کیسا ناپائے دار ہے مسافر کی مانند سا جہاں میں کوئی آتا ہے تو کوئی رخصت ہو جاتا ہے...... اس گلہائے رنگارنگ میں نہ جانے گلشن انسانیت کے کتنے گل کھلے اور مرجھا گئے یہ عالم ہی فانی ہے اسے کسی طرح بھی بقا نہیں اس دنیا میں نہ انبیاء رہے نہ اولیاء، نہ امیر رہے نہ فقیر نہ انسان رہے نہ حیوان، دو چار دن کی زندگانی ہے کسے پتا ہے کہ کس گھڑی کس آن ملک الموت احکم الحاکمین کا حکم لیکر سر پر پہنچ جائے شاعر نے سچ کہا ہے کہ ۔

ثبات کس کو ہے دنیا کے کارخانے میں.............ہر ایک چیز ہی فانی ملی زمانے میں

besturdubooks.wordpress.com

الغرض موت سے دستگاری نہیں آج تک کوئی بھی اس سے خلاصی نہیں پا سکا جو آیا جانے کے لئے آیا مگران جانے والوں میں کچھ ایسے مقدس اور دلعزیز لوگ بھی ہوتے ہیں کہ جن کے چلے جانے پر ایک عالم آنسو بہاتا ہے..... ایک دنیا بلبلا اٹھتی ہے..... آسمان تھرتھرا جاتا ہے..... چاند کی چاندنیوں میں ایک زلزلہ برپا ہوجاتا ہے..... سورج کی ضیا پاشیاں مدہم ہونے لگتی ہیں..... ستاروں کی تابانیوں میں کپکپاہٹ جنم لینے لگتی ہے..... دردمندوں کے کلیجے پھٹنے لگتے ہیں..... شیطانوں میں خوشیوں کا ایک طوفان بدتمیزی برپا ہوجاتا ہے..... انسانوں کی کھلکھلاتی فضا اداس اور غم میں ڈوب جاتی ہے..... گنگناتی زندگی مدہم پڑ جاتی ہے..... پرندوں کی چہچہاہٹ میں دکھ اور درد ظاہر ہونے لگتا ہے..... خدا کی دھرتی ڈھل ڈھل جاتی ہے..... یقیناً..... لاشک یہی سب کچھ ہمارے حضرت فقیہ العصر مولانا محمد یوسف لدھیانوی شہیدؒ کے جانے سے ہوا ہے..... حضرت ؒ آپ کیا گئے کہ دل میں اندھیرا سا چھا گیا..................شمع حیات مدہم ہوگئی آپ کے بغیر

صفر ۱۴۲۱ھ کی تیرہ (۱۳) تاریخ اور مئی 2000ء کی اٹھارہ (18) تاریخ تھی دس اور گیارہ کے درمیان کی وہ خونچکادھائیں تھی کہ جب ایک دردناک خبر مجھ پر کوہ الم بن کر گری......

ایک دوست نے جب یہ جان لیوا خبر سنائی کہ حضرت لدھیانوی پرانی نمائش پر واقع اپنے دفتر کے لئے اپنے روز کے معمول کے مطابق گھر سے صبح دس بجے کے قریب روانہ ہوئے اور نصیر آباد بس اسٹاپ کے قریب ایک پھل فروش سے کچھ خریداری کررہے تھے کہ اس دوران چند نامعلوم حملہ آوروں نے درندگی اور سنگ دلی کا مظاہرہ کرتے ہوئے حضرت مولانا یوسف لدھیانوی پر فائرنگ کردی جس سے حضرت اور ڈرائیور موقع پر ہی شہید ہوگئے جب کہ حضرت کے صاحبزادے محمد یحیٰ لدھیانوی اور پھل فروش زخمی ہوگئے، یہ تھی وہ خونچکاں خبر جو سارے جسم میں درد کی ایک لہر دوڑا گئی..... ہاں یہ خبر! خبر نہیں بجلی کی ایک ننگی تار تھی جو میری سماعت کو کرب میں مبتلا کرگئی جس کے سنتے ہی غم سارے وجود میں سرایت گیا چہرے کا رنگ بھک سے اڑ گیا..... یوں لگا کہ اب شاید درد و غم کا اک کوہ الم مجھ پر ٹوٹ پڑے گا۔ اول اول تو یقین ہی نہیں آیا بار بار تصدیق چاہی کہ شاید یہ محض افواہ ہی ہو لیکن جی ہاں! حضرت اس دنیا سے رخت سفر باندھ چکے تھے حضرت یوں اور اچانک ہم سے جدا ہوجائیں گے یہ تو فی الحال تصور میں بھی نہ تھا......

besturdubooks.wordpress.com


آہ......اس دردناک واقعہ سے سارا سکون اچاٹ ہوگیا......میرے سکھ اور چین کی کشتی ٹوٹ کے پانی کے بے رحم تھپیڑوں کا شکار ہوگئی......دل مغموم و پریشان ہوکر سسکیاں لینے لگا......آنکھیں آنسوؤں سے پھٹ پڑنے کو بیقرار سی ہوگئی......دلنشین ماحول زخمی ہوکر کراہ اٹھا......کاش کوئی قلم ہوتا جو میرے احساسات......میرے غم......میرے دکھ......اور میرے کرب کو صفحہ قرطاس پر سمو سکتا۔

ڈھانپا ہے میں نے غم کو لباس نشاط سے ............ دنیا سمجھ رہی ہے بہت شادماں ہوں میں

یہ تو میرا رب ہی خوب جانتا ہے کہ اس ناکارہ کو اپنے حضرت سے کس قدر محبت تھی اور کتنی چاہت تھی شہادتیں تو اس سے قبل بھی ہوتی آئی ہیں اس سے پہلے بھی اکابرین ہم سے جدا ہوئے ہیں لیکن حضرت کے فراق سے میرے قلب کو وہ دھچکا لگا ہے کہ شاید اس کی کسک ہمیشہ محسوس ہوتی رہے گی۔

جو ذرا کسی نے چھیڑا تو چھلک پڑیں گے آنسو........کوئی مجھ سے یہ نہ پوچھے میرا دل اداس کیوں ہے

وقت گزرتا جاتا ہے اور جو چوٹیں اور ضربیں اس کی سنگ دلی کی وجہ سے لگتی ہیں وہ بھی اس کے گزرنے کے ساتھ ساتھ مندمل ہو جاتی ہیں، زخم تو ضرور مٹ جاتے ہیں لیکن ان کے نشانات ان کی یاددہانی کے لئے قائم رہتے ہیں......یہ دردناک واقعہ گزر چکا ہے......دنیا کی رنگینیاں ہمیشہ کی طرح واپس لوٹ آئی ہیں......پھر فضا معطر ہونے لگی ہے......زندگانیاں گنگنانے لگی ہیں......لیکن حضرت مولانا یوسف لدھیانوی شہیدؒ کے چاہنے والے اب بھی خون کے آنسو رو رہے ہیں واقعی کچھ لوگ محفلوں میں تو ہنستے ہیں لیکن تنہائیوں میں روتے ہیں سچ کہا ہے۔

سجائے رکھتے ہیں چہرے پہ جو ہنسی کی کرن ............ نہ جانے روح میں کتنے شگاف رکھتے ہیں

بہر وصف ہمارے حضرت ابر رحمت بن کے جہالت کی خشک زمین کو سرسبز و شاداب کر کے ہم سے دور جا چکے ہیں اب ہماری کامیابی اسی میں ہے کہ حضرت کے نقش قدم پر چل کر حضرت کے مشن کو لئے آگے بڑھتے رہیں حضرت مولانا یوسف لدھیانوی شہیدؒ کی زندگی ہمارے لئے ایک نمونہ ہے......ایک مشعل راہ ہے......اگرچہ حضرت کی شہادت پر غموں کا جو طوفان برپا ہوا ہے وہ آسانی سے اپنا عمل دخل نہیں کرے گا بقول فانی بدایوانی کے اب تو یہ حال ہے کہ۔

besturdubooks.wordpress.com



یاس وحسرت کی فضا چھائی ہوئی ہے چارسو............بزق غم سے مضطرب احساس کا خرمن ہے آج
نالہ اندوہ ہے ہر بانگ مرغان سحر............نوحہ فریاد ہر آہنگ جاں وتن ہے آج

# حضرت مولانا یوسف لدھیانوی شہیدؒ کا آخری سفر

## سرزمین شہداء افغانستان

یوں تو حضرت علامہ فقیہ الامت حکیم العصر مولانا یوسف لدھیانوی شہیدؒ نے اپنی حیات میں کئی ممالک کے سفر کئے تھے لیکن حضرت مولانا یوسف لدھیانوی شہیدؒ کی زندگی کا سب سے آخری سفر دیگر اسفار کی بنسبت کچھ زیادہ ہی اہمیت کا حامل ہے کیونکہ ایک تو یہ سفر اس سرزمین کے لئے ہوا کہ جہاں مکمل رب کی توحید کا پھریرا لہرا رہا ہے دوسرے حضرت مولانا یوسف لدھیانویؒ نے اس سفر میں جہاد بالسیف جیسی مقدس عبادت میں بنفس نفیس حصہ لیا اور طالبان کے ساتھ قلبی ودلی وابستگی کا اظہار فرمایا۔ حضرت اقدس مولانا یوسف لدھیانوی شہیدؒ نے جہاں علمی اعتبار سے امت مسلمہ کی رہنمائی فرمائی وہاں حضرت نے مجاہدین اسلام کا بھی ہر طرح سے ساتھ دیا اور مشکلات اور کٹھن لمحات میں ان کے سر پر دستِ شفقت رکھا حضرت اقدس مولانا یوسف لدھیانوی شہیدؒ کی دینی ملی خدمات اپنوں سے تو کیا غیروں سے بھی ڈھکی چھپی نہیں ہیں، حضرت بنوریؒ نے آپ کو اپنا جانشین بنایا، حضرت پر اعتماد کیا تو پھر دشمنوں کی جفائیں بھی گواہ ہیں کہ حضرت مولانا یوسف لدھیانوی شہیدؒ کی وفاؤں میں کبھی دڑار تک نہ آئی حضرت بنوریؒ کے مشن تحفظ ختم نبوت کے پرچم کو لے کر حضرت مولانا یوسف لدھیانوی شہیدؒ کئی ممالک میں گئے، یہی وہ جزبہ تھا جو حضرت کو افغانستان کے کوہساروں میں لے گیا، جی ہاں! یہی وہ جزبہ تھا جس نے حضرت مولانا یوسف لدھیانویؒ کو کلاشنکوف اٹھانے پر مجبور کر دیا یہی وہ جزبہ تھا جو حضرت مولانا یوسف لدھیانویؒ کو عالم اسلام کے عظیم جرنیل اسامہ بن لادن کے پاس لے گیا، یہی وہ جزبہ تھا کہ جس جزبے کے تحت حضرت ساری زندگی طالبان کا ہر ممکن تعاون فرماتے رہے اور پھر بالآخر یہی جزبہ حضرت مولانا یوسف لدھیانویؒ کو امارت اسلامیہ افغانستان کے فلک بوس پہاڑوں تک لے گیا...... چنانچہ حضرت مولانا یوسف لدھیانوی شہیدؒ کے اس آخری سفرنامے کو پندرہ روزہ جیش محمد ﷺ تلخیص کر

besturdubooks.wordpress.com



کے قارئین کی خدمت میں پیش کیا جارہا ہے۔

سب سے پہلے تو ان خوش نصیب حضرات کا تعارف ملاحظہ فرمایئے جو اس سفر کے شرکاء تھے۔شہید اسلام محدث وقت فقیہ الامت حکیم العصر استاذ الاساتذہ مولانا محمد یوسف لدھیانوی شہیدؒ، رئیس جامعہ بنوریؒ ٹاؤن کراچی استاد العلماء مولانا ڈاکٹر عبدالرزاق اسکندر صاحب مدظلہ العالی، خادم العلماء مبلغ ختم نبوت حضرت مولانا مفتی محمد جمیل خان صاحب مدظلہ العالی، امیر عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کراچی مولانا نذیر احمد تونسوی مدظلہ لعالی، حضرت مولانا یوسف لدھیانوی شہیدؒ کے صاحبزادے مولانا طیب لدھیانوی صاحب مدظلہ، مہتمم جامعہ قاسمیہ کراچی مولانا امان اللہ خالدی صاحب مدظلہ العالی، نائب مدیر اعلیٰ اقراء روضۃ الاطفال جناب مفتی خالد محمود صاحب، قاری محمد ابراہیم صاحب، مولانا محمد سلیمان صاحب، مولانا بشیر قندھاری صاحب، جناب عتیق انور صاحب اور جناب مولانا محمد مقصود احمد صاحب حفظہم اللہ اس کے علاوہ تحریک نفاذ شریعت کے رہنما شیخ القرآن مولانا محمد افضل خان صاحب مدظلہ العالی، حضرت مولانا قاری سعید الرحمٰن صاحب مہتمم جامعہ اسلامیہ راولپنڈی اور ان کے صاحبزادے قاری عتیق الرحمٰن صاحب، مولانا عبدالمجید صاحب دارالافتاء جامعہ بنوریؒ ٹاؤن کراچی، عتیق الرحمٰن صاحب، جناب عبدالحمید صاحب اور جناب داؤد صاحب حفظہم اللہ۔ یہ وہ حضرات ہیں جو آگے چل کر اس کاروں کے شریک سفر بنے۔

8 مئی 2000ء کے دن حضرت مولانا یوسف لدھیانوی کی معیت میں یہ قافلہ کراچی سے پی آئی اے (P.I.A) کی پرواز سے کوئٹہ کی جانب محو پرواز ہوا چند گھنٹوں تک طیارہ ہوا کے روش پر اٹھکھلیاں کر کے کوئٹہ ایئر پورٹ پر جا اترا ایئر پورٹ سے باہر کوئٹہ شہر میں امارت اسلامیہ کے جانب سے متعین کونسلیٹ محترم جناب ملا عبداللہ حماد صاحب اور کوئٹہ کے دیگر علماء کرام نے حضرت لدھیانوی کا شاندار استقبال کیا اور حضرت مولانا یوسف لدھیانوی کی دعاؤں اور شفقتوں کو اپنے دامن میں سموئے ہوئے یہ حضرات واپس لوٹے کچھ وقت یہ قافلہ یہاں رکا اور پھر چار گاڑیوں میں چمن کی جانب روانہ ہوا جب کہ حضرت اکابر کے لئے عبداللہ حماد صاحب نے اپنی گاڑی خدمت میں پیش کی تقریباً دو گھنٹے تک گاڑی سڑک کے سینے پر دندناتی، چیختی چلاتی اپنی قسمت پر مسرور ہوتی

besturdubooks.wordpress.com

اپنی منزل مقصود کی جانب بھاگتی رہی بالآخر کہساروں کے نشیب وفراز پر سفر کرتے ہوئے دو گھنٹے بعد یہ قافلہ افغانستان کی سرحد پر پہنچ گیا دن کا وقت تھا گھڑی میں سوئی بارہ نمبر پر اپنا عمل دخل بٹھا رہی تھی آفتاب اپنے شباب پر پہنچ کر زمین والوں کو جھنجھوڑنے کی کوشش کر رہا تھا کہ جب یہ حضرات علماء کرام امارت اسلامیہ کی مقدس سرزمین میں داخل ہوئے چونکہ باڈر کراس کر کے گاڑیوں کو تبدیل ہونا تھا اس لئے افغانستان کے پہلے علاقے ویش کی فوجی چھاؤنی میں امارت اسلامیہ کی سرکاری گاڑیوں کا پہلے سے انتظام کیا ہوا تھا۔ کیونکہ طالبان جانتے تھے کہ آج پہلی مرتبہ عالم اسلام کی وہ عظیم شخصیت ان کے ملک میں داخل ہو رہی تھی جو علماء دیوبند کے علمی وارث تھی وہ عظیم شخص آرہا تھا کہ جو اپنی مثال آپ تھا جو فقیہ الامت تھا جو حضرت بنوریؒ کا جانشین تھا وہ عظیم شخص جو (طالبان کا سب سے زیادہ معاون کرنے والا ادارے) جامعہ بنوریؒ ٹاؤن کے استاذ حدیث تھا جو پاکستان کا عظیم پیرومرشد تھا یہ کون جانتا تھا کہ حضرت حکیم العصر مولانا محمد یوسف لدھیانوی آٹھ دس دن بعد اس فانی دنیا کو چھوڑ کر ہمیشہ کے لئے دار بقا کی جانب کوچ کر جائیں گے۔

مبارک ہو امارت اسلامیہ کے بام ودر کی کہ آخری وقت میں ہمارے حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانوی شہیدؒ اس سرزمین پر پہنچے اور اس دھرتی کو اللہ کے ایک عظیم ولی کا دیدار نصیب ہوا، بہر حال اس چھاؤنی میں طالبان کی جانب سے وزارت خارجہ کے ایک اعلیٰ افسر ملا عبدالرحمٰن نے حضرت کا پرجوش استقبال کیا اور پھر کچھ دیر بعد یہ قافلہ ویش سے روانہ ہوا اور اسپین بولدک سے ہوتا ہوا تقریباً تین بجے قندہار شہر میں داخل ہوا قندہار میں طالبان کی جانب سے اس قافلے کے لئے شہر کے قریب واقع اس کالونی میں رہائش کا انتظام کیا گیا جو کسی بیرون ملک کی تعمیراتی کمپنی نے اپنے استعمال کے لئے تعمیر کی تھی لیکن اب ان میں سے یہاں کوئی بھی فرد باقی نہیں ہے اور طالبان اس کے ایک حصے کو مہمان خانے کے طور پر استعمال کر رہے ہیں چنانچہ قافلے کے اکثر حضرات نے حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانوی کی معیت میں یہاں قیام کیا۔ کچھ دیر آرام کر کے شام کے وقت حضرت اقدس اور بعض دوسرے حضرات قندہار شہر کے نواح میں واقع اس تاریخ قبرستان میں تشریف لے گئے جس میں وہ مبارک ہستیاں مدفون ہیں جنہوں نے اپنے جوان لہو سے سرزمین افغانستان کی آبیاری کی جنہوں نے تحریک طالبان کے مقدس پرچم تلے اپنے خون کے نزرانے

besturdubooks.wordpress.com

پیش کر کے علم توحید بلند کیا اور اللہ کی دھرتی پر ایک ایسا خطہ قائم کیا ہے کہ جس کے ایمان کی ضیا نے ساری دنیا کو خیرہ کر دیا ہاں یہاں وہ مجاہدین مدفون ہیں۔

بہر حال کچھ وقت تک حضرت شہید اسلامؒ اس گلشن شہداء میں رہے اور پھر واپس اپنی اقامت گاہ پر پہنچے یہاں کافی دیر سے قندھار کے کور کمانڈر ملا اختر عثمانی اور امیر المؤمنین ملا محمد عمر مجاہد کے جواں سال مشیر طیب آغا حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانوی کا انتظار کر رہے تھے آج کے دن کی میزبانی کے فرائض انہی دونوں حضرات نے انجام دینے تھے چنانچہ رات کے کھانے سے فارغ ہو کر کچھ دیر تک حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانوی میزبان حضرات سے گفتگو فرماتے رہے اس مختصر سی نشست کے بعد سب شرکائے قافلہ سفر کی تھکان سے سبکدوش ہونے کے لئے بستر پر دراز ہو گئے لیکن اس حالت میں بھی حضرتؒ اپنے دائمی معمولات نہ بھولے تھے سونے سے پہلے حضرت نے اپنے دستی بیگ سے کتاب نکال کر مطالعہ ضرور فرمایا تھا صبح فجر کی نماز کے بعد ناشتے سے فارغ ہوئے تو کچھ دیر بعد گورنر قندھار ملا محمد حسن رحمانی صاحب اور ان کے نائب گورنر تشریف لے آئے اور پھر شرکائے قافلہ کے ساتھ ان کی کافی طویل نشست رہی جس میں ان حضرات نے حضرتؒ کا خصوصی طور پر شکریہ ادا کیا کہ آپ اس ضعف کی حالت میں بھی ہمارے سروں پر شفقت کا ہاتھ رکھنے کے لئے تشریف لائے۔ حضرتؒ نے جواب میں فرمایا کہ ہماری خواہش تھی کہ ہم زندگی میں امیر المؤمنین اور امارت اسلامیہ کی زیارت کر لیں چنانچہ اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کہ ہماری زندگی میں ہماری خواہش پوری ہو گئی اور یوں کافی دیر تک یہ مبارک مجلس جاری رہی اسی دوران گورنر صاحبنے یہ خوشخبری سنائی کہ آج دوپہر کے بعد امیر المؤمنین ملا محمد عمر مجاہد مدظلہ سے ملاقات کا وقت طے کیا گیا ہے، اس کے بعد چونکہ بارہ بجے افغان سپریم کورٹ قندھار بینچ کا دورہ طے تھا اس لئے تمام حضرات وہاں جانے کے لئے تیار ہو گئے حضرت لدھیانوی کو گورنر صاحب نے اپنی گاڑی میں بٹھایا اور خود ایک دوسری گاڑی میں بیٹھ گئے ٹھیک ایک بجے شرارے برساتی اور چلچلاتی دھوپ میں یہ قافلہ سپریم کورٹ آف افغانستان کی قندھار بینچ پہنچ گیا۔

یہاں قندھار کے قاضی القضاۃ (چیف جسٹس) اور دیگر معززین نے حضرت اقدس اور دیگر حضرات کا استقبال کیا اس عدالت کے نگران اعلیٰ مولوی شہاب الدین دلاور صاحب ہیں ان

besturdubooks.wordpress.com

سے تقریباً ایک گھنٹہ نشست رہی جس کا موضوع افغانستان کا عدالتی انتظام تھا مولوی شہاب الدین دلاور صاحب نے حضرت اقدس کو اپنے عدالتی نظام کے بنیادی اصول وضوابط اوراس کے طریقہ کار کی مکمل تفصیل بتائی جسے حضرت نے بہت پسند کیا مجلس کے اختتام پر حضرت اقدس نے دعا فرمائی اس کے بعد یہ قافلہ واپس اپنی رہائش گاہ پرتشریف لے آیا اورظہر کی نماز سے فارغ ہوکرتمام حضرات قیلولہ کے لئے بستر پر دراز ہوگئے ٹھیک تین بجے تمام حضرات کو بیدار کیا گیا اور بتایا گیا کہ امیر المؤمنین سے ملاقات کے لئے جانا ہے ہاں وہ امیر المؤمنین جوایک عالم دین ہے،ایک اسلامی ملک کا حکمران ہے، ہزاروں لاکھوں مسلمانوں کے قلوب میں بسنے والا سلطان ہے، جوشریعت محمدی کا پاسبان ہے،علوم نبوت کا قدر دان ہے جی ہاں یہ وہ اسلامی حکمران ہے کہ جس کی ایمانی سطوت کے آگے بڑے بڑے جابر عمائدین سلطنت سرتسلیم خم کرتے نظر آتے ہیں، بڑی بڑی طاقتیں ان کے جبرت کی قصیدہ خواں ہیں، جس کا نام سنتے ہی امریکہ اور روس جیسے قیصروکسریٰ پرکپکپی طاری ہوجاتی ہے جسے طرز سیاست کو دیکھ کراس دنیا کو تگنی کا ناچ نچانے والے اپنے آپ کومختیارکل گرادننے والے خود انگشت بدنداں رہ جاتے ہیں جب یہ قافلہ قصر امارت پہنچا تو تمام حضرات حیران رہ گئے کیونکہ یہ کوئی بہت بڑا محل نہیں تھا کوئی عالیشان کوٹھی نہیں تھی، بلکہ سادگی سے مزین وہ عام سی عمارت تھی کہ جس پرنقش ونگار کا نام ونشان تک نہ تھا یہ وقت کے جابروں سے ٹکرانے والے امیر المؤمنین کی رہائش گاہ تھی۔ان تمام مہمان حضرات سے پہلے امیر المؤمنین کے مشیر خاص طیب آغا صاحب ملے اور پھر امیر المؤمنین مدظلہ العالی کے کمرہ خاص میں تشریف لے گئے جہاں پہلے سے منتظر ایک نورانی ہستی کھڑی تھی قدرے طویل قد بالکل سیاہ داڑھی سر پر سیاہ رنگ کا عمامہ باندھے جسم پرادنیٰ سالباس جس کی قیمت بمشکل تین چارسوروپے کی ہوگی اور کپڑے کے اوپرافغانی طرز کے مطابق ایک واسکٹ مگر پرانی اور موٹے کپڑے کی۔یہ تھے وہ امیر المؤمنین حضرت ملامحمد عمر مجاہد مدظلہ جس کے نام سے دنیائے کفرلرزاں وترساں ہے۔سب سے پہلے حضرت لدھیانویؒ پر تپاک انداز میں ملے اور پھرسب حضرات نے آگے بڑھ کردنیائے اسلام کے عظیم قائد سے مصافحہ کی سعادت حاصل کی اور پھرسب وہیں زمین پر بچھے ہوئے گدوں پر بیٹھ گئے امیر المؤمنین نے گاؤ تکیہ حضرت کی جانب سرکادیا۔ابتدائی تعارف کے بعدعلماء کرام نے اپنے اپنے جذبات کا اظہار

besturdubooks.wordpress.com

فرمایا...... لیکن حضرتؒ بالکل خاموش تشریف فرما رہے اور بار بار حضرت امیر المؤمنین کے نورانی چہرے کی جانب دیکھ کر سبحان اللہ، الحمدللہ اور ماشاء اللہ کا ورد کرتے ہوئے مسکراتے رہے واضح پتہ چل رہا تھا کہ آج حضرت کی طبیعت میں نکھار ہے اور حضرت خوشی و مسرت میں جھوم رہے ہیں حضرت سے جب کچھ ارشاد فرمانے کے لئے درخوست کی گئی تو حضرت نے بس یہی فرمایا کہ ہم کیا کہیں؟...... اور پھر امیر المؤمنین کی جانب دیکھ کر مسکرانے لگے اللہ اکبر کیا عجیب منظر ہوگا چشم فلک بھی اس منظر کو دیکھ کر محظوظ ہو رہا ہوگا افغان دھرتی کہ جو خون شہداء کی دھرتی ہے...... جو مسلم امۃ پر مظالم کو دیکھ دیکھ کر تڑپتی رہی ہے...... روتی اور بزبان حال چیختی رہی ہے آج یہ بھی اور اس پر قائم بام ور بھی اس حسین اور دلکش منظر کو دیکھ کر جھوم رہے ہوں گے کہ آج عالم اسلام کے دو عظیم محسن اور دورہنما آمنے سامنے بیٹھے مسکرا مسکرا کر ایک دوسرے کی جانب دیکھ رہے تھے جب علماء کرام کی گزارشات پوری ہوگئی تو امیر المؤمنین نے سب سے پہلے حضرت اقدس کی تشریف آوری پر خوشی کا اظہار فرمایا اور فرمانے لگے کہ ہونا تو یہ چاہیے تھا کہ ہم آپ حضرات کی زیارت کے لئے حاضر ہوتے لیکن چونکہ ہم یہاں بہت زیادہ مصروف ہیں اس لئے اب تک آپ حضرات کی خدمت میں حاضر نہ ہو سکے تقریباً آدھا گھنٹہ یہ نشست رہی مجلس کے اختتام پر ایک رفیق سفر نے ایک لاکھ روپے (پاکستان) کا عطیہ حضرت اقدسؒ کو دیا اور حضرتؒ نے امیر المؤمنین کو عنایت فرمایا اور فرمایا کہ یہ ہمارے ایک ساتھی نے آپ حضرات کے لئے ہدیہ دیا ہے حضرت امیر المؤمنین نے ان مبارک ہاتھوں سے ملنے والے اس تحفے کو خوشی سے قبول فرمالیا اس کے بعد مجلس برخاست ہوگئی قصر امارت سے خروج سے قبل تمام حضرات نے ایک بار پھر مصافحہ کیا یہاں سے نکل کر یہ قافلہ قندھار شہر میں واقع الرشید ٹرسٹ کے دفتر چلا گیا یہاں کچھ وقت ٹھہر کر تمام حضرات حضرت اقدس کی معیت میں قندھار شہر کے تاریخی عیدگاہ دیکھنے کے لئے روانہ ہوگئے یہ وہ تاریخی اور وسیع و عریض عیدگاہ ہے جو کم وپیش دو ہزار مربع میٹر پر مشتمل ہے جس کے وسیع سینے پر دو لاکھ افراد نماز ادا کر سکتے ہیں عیدین کے موقع پر افغانستان کی عوام و خواص اور خود حضرت امیر المؤمنین بھی یہیں نماز ادا فرماتے ہیں یہ امارت اسلامیہ کی عوام کی محبت و الفت امن و راستی کا منہ بولتا ثبوت ہے جس سے اسلام کی حقانیت مزید نکھر کر آشکار ہو جاتی ہے اور مسلمانوں کا یہ اتحاد و یگانگت۔ طاغوتی اور تخریبی قوتوں کے منہ پر زناٹے

besturdubooks.wordpress.com

دار تھپڑ ہے اور انشاء اللہ قیامت تک یہ تھپڑ انہیں مسلسل لگتا رہے گا۔

نماز مغرب ادا کر کے احمد شاہ ابدالیؒ کے مزار پر حاضری دی گئی جو اس مقام کے قریب ہی واقع تھا حاضری کے بعد قافلہ واپس مہمان خانے کی جانب لوٹ گیا کھانا اور نماز وغیرہ سے فارغ ہو کر تمام استراحت ہو گئے اگلی صبح چوں کہ کابل کے لئے روانگی تھی اس لئے امارت اسلامیہ نے معزز مہمانوں خصوصاً شہید اسلام حضرت لدھیانویؒ کے اکرام کے لئے قندھار سے کابل تک کے لئے با قاعدہ سرکاری طیارے کا بندوبست کیا تھا صبح سویرے یہ اطلاع دی گئی کہ طیارہ نو بجے روانہ ہوگا چنانچہ ناشتہ وغیرہ سے فارغ ہو کر یہ قافلہ قندھار ایئر پورٹ کے لئے روانہ ہو گیا ابھی قافلہ مہمان خانے کی عمارت سے باہر نکلا ہی تھا کہ سامنے سے ایک گاڑی تیزی سے نمودار ہوئی قریب آنے پر معلوم ہوا کہ یہ مجاہد اسلام حضرت مولانا محمد مسعود اظہر صاحب ہیں جو گزشتہ رات ہی افغانستان پہنچے تھے اور اب اپنے شیخ حضرت لدھیانویؒ اور دیگر حضرات کی زیارت کا شرف حاصل کرنے آئے تھے مولانا نے حضرت کی دست بوسی کی سعادت بابرکت حاصل کی اور تمام حضرات سے علیک سلیک ہوا اور پھر یہ قافلہ جس میں ایک گاڑی کا اور اضافہ ہو گیا تھا جس میں حضرت مولانا محمد مسعود اظہر تھے دوبارہ ایئر پورٹ کی جانب رواں دواں ہو گیا کچھ ہی دیر بعد ایئر پورٹ آ گیا گاڑیاں سیدھی طیارے تک پہنچی طیارے سے قبل گاڑیوں کو کسی نے نہیں روکا کیونکہ سب جانتے تھے کہ اس قافلے میں ایک ایسا درویش صفت مرد قلندر اور مستقبل کا شہید اسلام بھی موجود ہے جس کے یہاں آنے پر افغان دھرتی فخر سے جھومنے لگی ہے جس کی دعاؤں کی بدولت افغان قوم کو سکھ کا سانس لینا نصیب ہوا ہے۔ لہٰذا گاڑیوں سے اتر کر ابھی یہ حضرات طیارے میں سوار ہی ہونے لگے تھے کہ اچانک ایک گاڑی دوڑتی ہوئی سامنے آئی اور اس میں سے ایک مجاہد اترا جس کے چہرے سے نورانیت کے زمزمے پھوٹ پڑے تھے...... جس کے رعب سے کفر کے ہم ہے دھل رہے تھے جس کی محبت اور رعب پر اقبال کے یہ شعر مکمل فٹ آ رہا تھا کہ ؎

جس سے جگر لالہ میں ٹھنڈک ہو وہ شبنم ............ دریاؤں کے دل جس سے دھل جائیں وہ طوفان

یہ تھے افغان فضائیہ کے سربراہ جناب ملا اختر منصور صاحب اپنے معزز مہمانوں کو رخصت کرنے اور حضرت اقدسؒ کا دیدار کرنے کے لئے تشریف لائے تھے تقریباً دس منٹ اس

besturdubooks.wordpress.com


سے بات جیت ہوئی پھر تمام حضرات طیارے میں بیٹھنا شروع ہو گئے حضرت مولانا مسعود اظہر صاحب یہاں سے واپس لوٹ گئے حضرت لدھیانوی اور حضرت مولانا ڈاکٹر عبدالرزاق اسکندر صاحب کو پائلٹ کی پشت کی جانب کاک پٹ میں رکھی ہوئی دو کرسیوں پر بٹھایا گیا حضرتؒ اور ڈاکٹر صاحب تمام سفر ذکر الٰہی میں مصروف رہے اور امارت اسلامیہ پر نازل ہونے والی رب ذوالمنن کی نعمتوں کو دیکھ دیکھ کر محظوظ ہوتے رہے۔ طیارہ دس ہزار میٹر کی بلندی پر پرواز کرتا قلات، غزنی اور دیگر مقامات سے ہوتا ہوا تقریباً سوا گھنٹے بعد کابل کی فضاؤں میں تیرنے لگا اور ایک چکر لگا کر کابل ایئر پورٹ پر لینڈ کر گیا طیارے نے ابھی اپنی جگہ پر جا کر بریک لگایا ہی تھا کہ یکا یک پانچ گاڑیاں تیزی سے طیارے کی جانب بڑھیں جو کہ حضرت اقدس اور دیگر حضرات کے استقبال کے لئے بھیجی گئی تھیں ان کے دعا و سلام کے بعد قافلہ ایئر پورٹ سے باہر آیا اور کابل کے مشہور ہوٹل آریانا کی جانب روانہ ہو گیا یہ ہوٹل آج کل وزارت خارجہ کے طور پر استعمال ہو رہا ہے اور اس قافلے نے بھی کابل میں قیام تک اسی رہائش گاہ میں رہنا تھا آریانا ہوٹل پہنچنے کے بعد ابھی دو پہر کا کھانا کھا کر فارغ ہی ہوئے تھے کہ حضرت اقدس کی زیارت اور ملاقات کا شرف حاصل کرنے کے لئے طالبان انتظامیہ کے مختلف حضرات کی آمد شروع ہو گئی جن میں پہلے فرد معروف عسکری کمانڈر ملا عبدالجبار صاحب تھے انہوں نے ملاقات کے بعد حضرتؒ کو طالبان کی اس چھاؤنی میں تشریف آوری کی دعوت دی جو ان کی زیر نگرانی چل رہی تھی ملا عبدالجبار صاحب کی اس پر خلوص دعوت کو حضرت اقدس نے خوشدلی سے قبول فرمالیا اور پھر کچھ دیر بعد ہی حضرتؒ کی معیت میں یہ قافلہ مجاہدین کی اس چھاؤنی کی جانب محو سفر ہو گیا سفر کے دوران ہی ملا عبدالجبار صاحب نے بتایا کہ ہم نے کابل کے گورنر ملا عبدالمنان نیازی صاحب سے بھی ملاقات کو وقت طے کیا ہے: " وہ خود بھی حضرت اقدسؒ سے ملاقات کی شدید خواہش رکھتے ہیں چنانچہ مناسب ہو گا کہ چھاؤنی میں جانے سے قبل راستے میں گورنر صاحب سے ملاقات ہو جائے لہذا اس تجویز کو عملی سہرا پہناتے ہوئے گاڑیوں کا رخ گورنر ہاؤس کی جانب پھیر دیا گیا سادگی کی انتہاء دیکھئے کہ کابل کا گورنر ہاؤس کوئی بڑا محل نہ تھا کوئی عالیشان کوٹھی نہ تھی بلکہ ایک سادہ سا مکان تھا جو خلفاء راشدینؓ کی یاد تازہ کر رہا تھا۔ گاڑیوں سے اتر کر تمام حضرات سادگی کے اعلیٰ زیور سے مزین اس گورنر ہاؤس میں داخل ہو گئے

besturdubooks.wordpress.com


جہاں پہلے سے ہی ایک مرد قلندر سادہ کپڑوں میں ملبوس افغان طرز کا سیاہ عمامہ باندھے ہوئے استقبال کے لئے موجود تھا جنہیں آج کی دنیا گورنر کابل عبدالمنان نیازی کے نام سے جانتی اور پہچانتی ہے حضرت نیازی صاحب نے حضرت اقدس اور دیگر حضرات کو خوش آمدید کہا یہاں تقریباً آدھا گھنٹہ طالبان کے دستور عمل اور مؤقف وغیرہ پر تبادلہ خیال ہوتا رہا اس کے بعد گورنر صاحب سے اجازت لے کر یہ قافلہ چھاؤنی کی جانب رواں دواں ہو گیا جہاں مجاہدین سلام اپنے عظیم محسن اور سرپرست حضرت اقدس شہید اسلام عالم باعمل مولانا محمد یوسف لدھانویؒ کے انتظار میں بے قرار و بے چین ہو رہے تھے۔ چھاؤنی میں یہ قافلہ پہنچا تو مجاہدین اسلام نے بڑے زور و شور سے حضرتؒ کا استقبال کیا طالبان کی حضرت سے محبت کا یہ نظارہ شاید افغان دھرتی پر خال خال ہی گزرا ہوگا۔ بہر حال یوں حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانویؒ کا وقت کابل میں گزرا جسے کابل کی سرزمین صدیوں فراموش نہ کر سکے گی انشاء اللہ۔ اور پھر اس سفر کی سب سے اہم بات اور عظیم واقعہ یہ ہے کہ اسی سفر میں حضرتؒ نے عبداللہ بن مبارکؒ کی سنت کو زندہ کرتے ہوئے محاز جنگ کا رخ کیا اور کلاشنکوف ہاتھ میں تھام کر شیطان کے تابوت میں آخری کیل ٹھونک دی جی ہاں !......وہ انگلی جو ہمیشہ تسبیح کے دانوں پر اللہ اللہ کرتی متحرک رہا کرتی تھی آج وہی انگلی کلاشنکوف کے ٹرائیگر پر مصروف تھی اللہ اکبر کیا عالم ہوگا کہ جب اسلام کے اس لائق رشک محقق عظیم دینی اسکالر مرشد العلماء استاذ الاساتذہ نے کلاشنکوف ہاتھ میں تھامی ہوگی اور پھر چشم فلک نے بھی دشمنوں کے ایوانوں میں زلزلہ برپا ہوتے دیکھا ہوگا۔ اللہ تعالیٰ جلد سے جلد طالبان کے دشمنوں کو سرنگوں کر کے اسلام کے جھنڈے کو مزید لہرانے کی توفیق عطا فرمائے آمین ثم آمین۔

بہر حال اس طرح سے بالآخر یہ مقدس سفر آخری مراحل کو پہنچا اور اس کے بعد یہ قافلہ واپس پاکستان کی جانب کوچ کر گیا اور پاکستان پہنچ گیا روزنامہ جنگ کی جانب سے آپ کا انٹرویو ہوا حضرتؒ کے شوق شہادت کا اندازہ لگایئے کہ فرمانے لگے کہ دعا کیجئے اللہ تعالیٰ مجھے شہادت کا اعلیٰ رتبہ عطا فرمائیں دنیا والوں کو کیا معلوم تھا کہ حضرت تو مستجاب الدعوات تھے چنانچہ زمین پر بیٹھ کر اس مرد قلندر نے شہادت کی دعا مانگی وہاں عرش پر جلوہ افروز رب نے حکم صادر فرمایا کہ جلد سے جلد میرے اس محبوب بندے کو شہادت کا اعلیٰ طمغہ دیکر میرے پاس اعلیٰ علیین میں لے آؤ اور پھر بروز

besturdubooks.wordpress.com



جمعرات صبح سوا دس بجے ۱۳ صفر ۱۴۲۱ھ بمطابق 18 مئی 2000ء کے دن خالق السموات والارض کے اس امر "کن"، "کو "فیکون" کا عملی جامہ پہنا دیا گیا۔ حضرت تو کامیابی اور کامرانی کے اعلیٰ درجوں پر پہنچ گئے اب ہماری کامیابی وسرفرازی اسی میں ہے کہ ہم حضرت کے پیام کو سمجھیں اور حضرت کے مشن کو لئے آگے بڑھتے رہیں اللہ تعالیٰ امت مسلمہ کو حضرت کا نعم البدل عطا فرمائے آمین ثم آمین۔ آخر میں نذرانہ عقیدت کے طور پر چند اشعار..........

اے شہید لدھیانوی تیری شجاعت پر نثار..........زندگی تابندہ تر تیری شہادت پر وقار
راہ دین میں جان دینے کی تمنا تھی تیری..........شادباش شیخ لدھیانوی سرخرو و کامیاب
تیری محنت کا امین ہے جامعہ بنوری ٹاؤن..........تا قیامت آباد رہے یہ تیری یادگار
اک دن آزاد ہوگی ظلم سے انسانیت..........ہوں گے ویرانے شہیدوں کے لہو سے لالہ زار

---

بحمد اللہ آج بروز بدھ یکم فروری 2006ء کو یہ کتاب اپنی لائبریری میں بیٹھ کر مکمل کر رہا ہوں۔ خداوند قدوس سے دعا گو ہوں کہ یہ کتاب میرے لئے اور میرے تمام پیارے اور قابل عزت قارئین کیلئے فائدہ مند ہو اور اللہ رب العلمین اپنی بارگاہ میں اسے مقبول ومنظور فرمائے آمین یا رب العلمین. آپکی دعاؤں اور مشوروں کا طلبگار۔ آپ کا خیر اندیش۔

("محمد ہارون معاویہ" فاضل جامعہ بنوری ٹاؤن کراچی، ساکن ! میر پور خاص سندھ)

بحمد اللہ تمت

besturdubooks.wordpress.com

# مراجع ومصادر


تفسیرِ مظہری.......................حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ

تفسیرِ عثمانی.......................حضرت مولانا شبیر احمد عثمانیؒ

معارف القرآن.......................حضرت مفتی شفیع عثمانیؒ

بخاری شریف.......................محمد اسماعیل البخاریؒ

مسلم شریف.......................ابی الحسن بن الحجاج القشیریؒ

ترمذی شریف.......................ابی عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذیؒ

ابوداؤد.......................ابی داؤد سلیمان بن الاشعث السجستانیؒ

ابن ماجہ.......................ابوعبداللہ محمد بن یزید ابن ماجہ القزوینیؒ

مشکوۃ شریف.......................ابومحمد الحسین بن مسعودؒ

الادب المفرد.......................حضرت امام بخاریؒ

ریاض الصالحین.......................حضرت امام نوویؒ

معارف الحدیث.......................حضرت مولانا منظور احمد نعمانیؒ

مظاہرِ حق جدید.......................حضرت نواب محمد قطب الدینؒ

حجۃ اللہ البالغہ.......................حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ

تنبیہُ الغافلین.......................حضرت ابولیث سمرقندیؒ

احیاء العلوم.......................حضرت امام غزالیؒ

آداب المعاشرت.......................حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ

آدابِ انسانیت.......................حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ

آدابِ زندگی.......................حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ

احکامِ اسلام عقل کی نظر میں.......................حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ

بہشتی زیور.......................حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ

التبلیغ.......................حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ

مخزن اخلاق.......................حضرت مولانا رحمت اللہ سبحانیؒ

besturdubooks.wordpress.com



خطباتِ حکیم الاسلام.................حضرت قاری طیب صاحبؒ

فضائل صدقات.................حضرت مولانا زکریا صاحبؒ

فضائل اعمال.................حضرت مولانا زکریا صاحبؒ

مجالسِ مفتی اعظمؒ.................حضرت مفتی شفیع عثمانیؒ

خطبات حکیم الامت.................مولانا اشرف علی تھانویؒ

ملفوظات حکیم الامت.................مولانا اشرف علی تھانویؒ

خطباتِ اکابر.................ادارہ تالیفاتِ اشرفیہ

خطباتِ مدنی.................مولانا حسین احمد مدنیؒ

خطبات حضرت لاہوریؒ.................حضرت لاہوریؒ

خواتین کے لئے شرعی احکام.................حضرت ڈاکٹر عبدالحی عارفیؒ

آپ کے مسائل اوران کا حل.................حضرت مولانا یوسف لدھیانوی شہیدؒ

اصلاح معاشرہ اور اسلام.................حضرت مولانا ڈاکٹر حبیب اللہ مختیار شہیدؒ

اسلام اور تربیتِ اولاد.................حضرت مولانا ڈاکٹر حبیب اللہ مختیار شہیدؒ

اصلاحی مواعظ.................حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانوی شہیدؒ

حقوق الوالدین.................حضرت مولانا عاشق الٰہیؒ

خطباتِ علی میاں.................حضرت ابوالحسن علی ندویؒ

خطباتِ مسیح الامت.................حضرت مولانا مسیح اللہ خانؒ

خطبات جمیل.................حضرت مولانا طارق جمیل صاحب

رسول اللہ ﷺ کی نصیحتیں.................حضرت مولانا عاشق الٰہی بلند شہریؒ

زبان کی حفاظت.................حضرت مولانا عاشق الٰہی بلند شہریؒ

فتاوٰی دارالعلوم دیوبند.................حضرت مولانا عزیز الرحمان صاحبؒ

کام کی باتیں.................حضرت مولانا عاشق الٰہیؒ

جو تم مسکراؤ تو سب مسکرائیں.................حضرت سید رضی الدین صاحب

نورستان.................جناب حکیم سعید شہیدؒ

اصلاحی خطبات.................حضرت مفتی تقی عثمانی صاحب

خطباتِ فقیر.................حضرت مولانا ذوالفقار نقشبندی صاحب

besturdubooks.wordpress.com

ندائے منبر ومحراب.......................حضرت مولانا اسلم شیخوپوری صاحب
صدائے منبر.......................حضرت مفتی محمد امین صاحب
اخلاق النبی.......................ڈاکٹر محمد احمد قمر مختیار صاحب
مرد اور چاردیواری.......................اہلیہ لیاقت علی بیگ
جوانی کی حفاظت جنت کی ضمانت.......................مولانا ثناء اللہ سعد شجاع آبادی
اصلاحی مقالات.......................مولانا عاشق الٰہی بلند شہریؒ
محسنِ انسانیت اور انسانی حقوق.......................ڈاکٹر حافظ محمد ثانی
زبان کی آفتیں.......................مولانا ابو سجاد صدیق احمد
اللہ سے شرم کیجئے.......................مفتی محمد سلیمان منصور پوری
گلزار سنت.......................حضرت مولانا سید اصغر حسنؒ
مخزنِ اخلاق.......................مولانا رحمۃ اللہ سبحانی
منتخب احادیث.......................مولانا امداد اللہ انور
کرامات اولیاء.......................حضرت امام عبداللہ یافعی یمنیؒ
سنت نبوی ﷺ اور جدید سائنس.......................جناب حکیم طارق محمود چغتائی صاحب
قرآن سائنس اور تہذیب وتمدن.......................ڈاکٹر حافظ حقانی میاں قادری
بدنظری کا علاج.......................جناب محمد ہاشم صاحب
مثالی نوجوان.......................محمد ہارون معاویہ
اسلام کا نظام حیات.......................جناب فیض الرحمٰن قاسمی صاحب
اچھی باتیں.......................جناب شرافت حسین صاحب
تحفہ والدین.......................جناب ابو حنظلہ راجی صاحب
آدابِ زندگی.......................جناب محمد یوسف اصلاحی صاحب
حقوق العباد.......................جنابِ اوصاف علی صاحب
دس ہزار ایک اقوالِ زریں.......................شمع بک ایجنسی
مختلف اخبارات ورسائل کے کٹ پیس.......................